# تواریخ حافظ رحمت خانی

## افغان قبائل اور ان کی تاریخ

تالیف

پیر معظم شاہ

ترتیب و حواشی

خان روشن خان

پشتو اکیڈمی پشاور یونیورسٹی۔ پشاور

پشتو اکیڈیمی سلسلہ مطبوعات نمبر ۵۱

اشاعت اول (پشتو) ۱۹۷۱ء
اشاعت دوم (اردو) ۱۹۷۶ء

قیمت: بیس روپے
Rs. 30/- مجلد

ناشر:- ڈائرکٹر، پشتو اکیڈیمی - پشاور یونیورسٹی - پشاور
طابع: محمد علی یوسفی - شریف آرٹ پریس - تین ہٹی - کراچی - ۵



# فہرست مضامین

## حواشی

## شجرہ جات

نوٹ : شجرے کے سلسلے ملانے کے لئے صفحہ کے نیچے دائیرے میں نمبر دئیے گئے ہیں -

# سخن ہائے گفتنی

زیر نظر کتاب ''تواریخ حافظ رحمت خانی'' کا اردو ترجمہ ہے۔ اصل کتاب پشتو میں تھی جو چند سال پہلے پشتو اکیڈیمی کی طرف سے شائع کی گئی تھی۔ اس کے پیش لفظ کو چھوڑ کر جو میاں سید رسول رسا صاحب نے لکھا باقی کتاب میرے زمانے میں چھپی۔ یہ اتنی اہم کتاب تھی کہ میرا جی چاہتا تھا کہ اس کی ترتیب و تدوین کا اعزاز خود حاصل کروں۔ مگر میرے رفیق کار محمد نواز طائر صاحب جو خود یوسف زئی قوم اور علاقہ (قصبہ تھانہ) سے تعلق رکھتے تھے اور اپنی قوم اور علاقہ کے متعلق مجھ سے زیادہ معلومات رکھتے تھے، ان کا حق مجھ سے زیادہ تھا اور اسی لئے یہ اہم کام ان کے سپرد کیا گیا انہوں نے اس بارے میں جو کوشش اور سعی کی ہے وہ آپ کے سامنے ہے۔

اصل کتاب خالص پشتو میں نہیں بلکہ مؤلف نے ایک انوکھی روش اختیار کی ہے۔ وہ یہ کہ بیچ بیچ میں فارسی کے جملے بھی استعمال کرتا چلا گیا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اسے فارسی زبان پر بھی اچھا عبور حاصل تھا۔ بلکہ وہ وقت ہی ایسا تھا کہ فارسی زبان اپنی قدر و منزلت کے بلند ترین مدارج پہ تھی۔ یورپ کی لاطینی زبان کی طرح بغیر فارسی یا عربی زبان جانے کوئی 'عالم' کہلانے کا حق ہی نہیں رکھتا تھا۔ اس لئے فارسی زبان اور علوم سے کما حقہ' واقفیت ناگزیر تھی۔ پشتو کے بہت سے اہل قلم اور شعراء کے بےشمار شاہکار فارسی زبان میں موجود ہیں۔ مگر پشتو تحریر میں اس طریقے

پہ فارسی کی آمیزش بہت کم دیکھنے میں آئی ہے - پھر کمال یہ ہے کہ پشتو عبارت میں فارسی کے پیوند خلاف توقع برے نہیں، بلکہ بڑے پُر لطف لگتے ہیں - پشتو ایڈیشن میں تو ان کو بحال رکھنا ہی تھا مگر اردو ترجمے میں پشتو اور فارسی دونوں کو ایک ہی زبان ( اردو ) کے سانچے میں ڈھال دیا گیا ہے -

ترجمے کا ذکر آیا ہے تو دو ایک لفظ مترجم کے متعلق بھی عرض کر دئے جائیں - کتاب کا ترجمہ مولوی محمد اسرائیل صاحب نے کیا ہے جو کہ پشتو اکیڈیمی میں ایک طویل عرصہ تک مترجم کے فرائض انجام دیتے رہے ہیں - علامہ شبلی نعمانی رح کی شہرہ آفاق تصنیف سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ترجمے کا حق انہوں نے ایسا ادا کیا ہے کہ باید و شاید - اب انہوں نے اس کتاب کا پشتو سے اردو ترجمہ جس خوبی و خوش اسلوبی سے کیا ہے اس کا اندازہ اہل زبان مجھ سے بہتر لگا سکتے ہیں -

پختونوں نے علم و ادب میں جو کارہائے نمایاں انجام دئے ہیں ان کی تفصیل کا تو کیا، ان کے اجمالی ذکر کی بھی یہاں گنجائش نہیں البتہ اس قوم کی تاریخ کے متعلق بسا اوقات سننے میں آتا تھا کہ پختون علماء نے اس طرف خاص توجہ نہیں کی - اور جو اِکا دکا کتاب ان کی تاریخ کی ملتی ہے وہ زیادہ تر ان لوگوں نے لکھی ہیں جو پختونوں کے شدید ترین مخالف یعنی مغلوں کے دربار سے تعلق رکھتے تھے :- اور انہوں نے چاہے ارادۃً، ہو یا چاہے اپنی کم علمی کی وجہ سے جو اوٹ پٹانگ باتیں لکھی ہیں اس سے صرف افسوس ہی نہیں ہوتا بلکہ بعض اوقات دل کو ایک ٹھیس بھی لگتی ہے کہ کیسی کیسی بے بنیاد باتیں لکھ کر تاریخ نویسی کا مذاق اڑایا گیا ہے !

اپنی قوم کے اہل قلم علماء کے ہاتھوں جو چند ایک کتابیں



لکھی گئی ہیں وہ بہت ہی نایاب ہیں - ان میں یہ کتاب ( تواریخ حافظ رحمت خانی) بھی تھی - جو روہیلکھنڈ کے مرد مجاہد نواب حافظ رحمت خان کی سر پرستی میں لکھی گئی تھی - یہ بھی سالہا سال تک برٹش میوزیم کے کتب خانہ میں پڑی رہی - اس کا ( غلط یا صحیح ) ذکر تو بعض مستشرقین نے ضرور کیا مگر اصل کتاب نا قدر شناسی اور غفلت کی تاریکیوں میں طاق نسیاں پر پڑی رہی - پشتو اکیڈیمی نے جب اس کی فوٹو اسٹیٹ نقل برٹش میوزیم سے حاصل کی تو معلوم ہوا کہ ایک جواہر پارہ تھا جو پردیس میں برٹش میوزیم کے گمنام گوشے میں دوسری ایسی ہی نادر کتابوں تلے دبا اور اہل علم کی نظروں سے اوجھل رہا - اس موقع پر جب اس کے ساتھ بایزید انصاری کی تصنیف ( خیرالبیان ) کے واحد نسخہ کا خیال آ جاتا ہے تو ہم اہل یورپ کی لوٹ کھسوٹ کی دردناک یادوں کے ساتھ ساتھ تھوڑا بہت ان کی علم پروری کے معترف بھی ہو جاتے ہیں کہ انہوں نے ایسے بے بہا موتیوں کو جو اپنے وطن میں حفاظت اور عزت و احترام سے محروم رہے، کم از کم محفوظ تو رکھا!

اس کتاب کی اہمیت اور افادیت کو دیکھ کر ایک یوسف زئی پختون ( جو یوسف زئی قبیلہ کی ذیلی شاخ منڈڑ سے متعلق ہیں ) کی پختو جوش میں آ گئی - اور انہوں نے اس کتاب کے شائع کرنے کے لئے مالی امداد کی حامی بھر لی - پختون تاریخ کے یہ شیدائی قصبہ نواں کلی ( ضلع مردان ) کے غیور فرزند خان روشن خان ہیں، اس طرح پشتو اکیڈیمی اس مخیر انسان کی فیاضی اور تاریخ پروری کی وجہ سے اس کتاب کو جلد شائع کرنے کے قابل ہو سکی - ورنہ بصورت دیگر نجانے اہل شوق کو اور کتنا انتظار کرنا پڑتا! اس کتاب کی بہت سی جلدیں پشتو تاریخ کے اس محسن نے تاریخ سے دلچسپی

رکھنے والوں میں مفت تقسیم کر دیں ۔ اور باقی جلدیں بھی ہاتھوں ہاتھ نکل گئیں ۔ اب ہم اس کو دوبارہ شائع کرنے کے متعلق سوچ رہے تھے کہ ان کے دل میں ایک اور خیال آیا ۔ وہ یہ کہ کیوں نہ اس اہم اور مستند تاریخی کتاب کا اردو ترجمہ شائع کر دیا جائے تا کہ ہمارے دوسرے اہل وطن جو پشتو زبان نہیں جانتے اس قوم کی صحیح تاریخ اور ان کی عظمت دیرینہ اور قدیم کارناموں سے واقف ہو سکیں !

تواریخ حافظ رحمت خانی کے زیر نظر اردو ترجمہ کی طباعت و اشاعت کا انتظام اب پشتو اکیڈیمی کے نام سے انہوں نے خود ہی کیا ہے ۔ اردو ایڈیشن میں انہوں نے ایک قابل قدر اضافہ بھی کیا ہے ۔ وہ یہ کہ پشتو ایڈیشن چھپنے کے بعد خان روشن خان صاحب خود ہر اس مقام اور ہر اس جگہ پہنچے جس کا ذکر اس کتاب میں آیا ہے ۔ ان بزرگوں کی بھولی بسری قبروں اور مزاروں اور ان مقامات کا پتہ چلایا ، جہاں اہم تاریخی واقعات اور حادثات پیش آئے تھے یا جہاں ہمارے یہ بزرگ اب گمنامی میں ابدی نیند سو رہے ہیں ۔ اور اپنی تحقیق سے بعض بزرگوں کے نایافت شجرے بھی مرتب کئے ۔

اس طرح حواشی اور یاداشتوں کے اس گرانقدر اضافے سے کتاب کی اہمیت اور افادیت کو چار چاند لگا دئے ۔ پشتو ایڈیشن ان تحقیقی یاداشتوں سے محروم ہے ۔ مگر جب بھی ہم اس قابل ہوئے کہ اس کا دوسرا ایڈیشن شائع کریں ۔ تو یہ حواشی وغیرہ وہاں بھی درج کر دئے جائیں گے (انشا اللہ تعالیٰ) پشتو اکیڈیمی روشن خان کی اس تمام فیاضی اور تحقیق کے لیے بے حد شکر گزار ہے ۔

سید خیال بخاری
ڈائرکٹر پشتو اکیڈمی ۔ پشاور یونیورسٹی

# پیغام

تواریخ حافظ رحمت خانی ، جو ایک بہت بڑی اہم تاریخی دستاویز ہے ۔ اور پشتو اکیڈیمی کو برٹش میوزیم لندن سے ہاتھ آئی ہے ۔ یہ کتاب سولھویں صدی ( عیسوی ) کے شروع میں ( کابل سے ) یوسف زئی اور دوسرے ملحقہ قبائل کی ہجرت اور دوبارہ آباد ہونے اور شیخ ملی کی مشہور تقسیم کے ذکر اذکار کی حامل ہے ۔ یہ در اصل اس مشہور تاریخ افاغنہ کی تلخیص ہے ۔ جو خان گجو کی تاریخ کے نام سے یاد کی جاتی ہے ۔

میں امید کرتا ہوں کہ یہ اہم تاریخی دستاویز ، اس علاقے کی تاریخ سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے بالخصوص اور عام پختون کے لئے بالعموم بہت مفید ثابت ہوگی ۔

میں پشتو اکیڈیمی ، پشاور یونیورسٹی کو ، تواریخ حافظ رحمت خانی کی طباعت کے سلسلے میں لوان کلی (تحصیل صوابی) کے خان روشن خان کی بھاری مالی پیش کش کی قابل تقلید مثال کا بہت بہت شکریہ ادا کرتا ہوں ۔ اور توقع رکھتا ہوں کہ دوسرے بزرگ مخیر پختون حضرات بھی اس میدان میں پشتو اکیڈیمی کے ساتھ اسی طرح مالی تعاون کے لئے کمر ہمت باندھ لیں گے ۔

عبدالہاشم
وائس چانسلر ، پشاور یونیورسٹی

# پیش لفظ

پختونوں کی تاریخ ، پشتو زبان اور پشتو ادبیات کی تاریخ کی طرح ، ابھی تک اندھیرے میں پڑی ہوئی ہے - اور بہت تحقیق طلب اور غور طلب ہے - پختونوں کے متعلق بہت سی تاریخیں لکھی گئی ہیں - ان میں کچھ تو خود پختونوں نے اور کچھ غیر پختونوں نے لکھی ہیں - جو پختونوں نے لکھی ہیں - ان میں بہت سی فارسی زبان میں ہیں اس لئے ان سے پختون مستفید نہیں ہو سکتے ، لیکن ان تاریخوں میں بڑی کمی یہ ہے کہ لاعلمی کی وجہ سے ان کے بعض واقعات افسانوی شکل اختیار کر لیتے ہیں - اور بعض اوقات حقیقی واقعات قصداً کچھ اس طرح توڑ مروڑ کے پیش کئے جاتے ہیں جیسے ایک خاص غرض کے تابع کئے جاتے ہیں - اور اصلی واقعات لوگوں کی نظروں سے اوجھل کر دئے جاتے ہیں -

اگر تاریخ دان اس خیال سے تاریخ لکھنے بیٹھ جائیں کہ پہلے سے ہی اپنے ذہن میں ایک خود غرضانہ یا متعصبانہ تاریخی نظریہ قایم کریں - اور پھر اپنے نظریئے کے ثبوت میں ، صرف ان تمام تاریخی واقعات اور شواہد کو یک جا کریں ، جو ان کے نظریئے کو مدد اور تقویت دیں - اور سارے واقعات ، جو ان کے تاریخی نظریئے



کے خلاف ہوں ، انہیں یا تو بالکل نظرانداز کر دیں - اور یا ایسے طریقے سے پیش کر دیں - جس سے اصلیت اور حقیقت مسخ ہو جائے تو اس سے تاریخ نہیں ، بلکہ پروپیگنڈے کا ایسا پمفلٹ یا کتاب بن جاتی ہے - جسے حقائق کی روشنی میں کوئی فرد بھی تاریخ کی مستند کتاب نہیں کہہ سکتا -

چاہیئے تو یہ کہ تاریخ دان اگر ایک قوم یا ایک واقعے کی تاریخ لکھتا ہے ، تو اپنا ذہن ہر قسم کے تعصب سے خالی کر دے - اور پھر غیر جانبدارانہ اور انصاف کی نظر سے ، مختلف شواہد اور اسناد کا مطالعہ شروع کرے - اور شواہد و اسناد کے مطالعے کے ساتھ ساتھ جس قسم کا نظریہ اس کے دماغ میں قایم ہو کر جا گزین ہو جائے اس کی روشنی میں واقعات ، اشخاص ، سیاسی اور معاشرتی ماحول کا جائزہ لیا جائے - اور صحیح استنباط کیا جائے - ایسا نہیں ، کہ اپنی تعریف اور دوسرے کی برائی ، اپنی توقیر اور دوسرے کی تحقیر اور اپنے آپ کو تاریخی معلومات کا محور اور مرکز بنائے -

میری غرض یہ تھی ، کہ تواریخ حافظ رحمت خانی آپ کے سامنے ہے - اس مشہور تاریخ کے پڑھنے کے بعد ، آپ خود اندازہ لگائیں گے کہ اس تاریخ میں کیا خوبیاں اور کیا خامیاں ہیں - مگر اتنی بات ضرور ہے ، کہ یہ تاریخ پختونوں کے ایک عظیم اور بڑے قبیلے یعنی یوسف زئی اور ساتھ ساتھ بعض دوسرے قبیلوں کی تاریخ پر بھی محققانہ اور مستند روشنی ڈالتی ہے - اور اکثر تاریخی واقعات کی غیر جانبدارانہ تحقیق کرتی ہے - یہ ایک مختصر عرصے کی تاریخ ہے - مگر یہی عرصہ ، نہ صرف یہ کہ ایک نازک مرحلہ ہے ، بلکہ یوسف زئیوں کی تاریخ کے بعض متنازع فیہ واقعات کو بھی لئے ہوئے ہے - جنہیں تاریخ دانوں نے اپنے اپنے مقاصد کی غرض سے اپنے اپنے رنگ

میں بیان کیا ہے ۔

ہر کسی کو معلوم ہے کہ پختون قوم نے پاک و ہند کی تاریخ میں ایک اہم کردار ادا کیا ہے ۔ اور یہی وجہ ہے کہ پاک و ہند کے برصغیر میں جا بجا لاکھوں پختون آباد ہوگئے ہیں ۔ اور ابھی تک آباد ہیں ۔ ہندوستان میں ان پختونوں کا قدیم الایام سے ایک قدیم مرکز روہیلکھنڈ ہے ۔ اور روہیلکھنڈ کے پختونوں کی تاریخ کے مطالعے سے واضح ہے کہ یہ بہت مضبوط اور پشتو اور پختون پسند پختون تھے ، بڑی مدت تک تو انہوں نے اپنی مادری زبان ( پشتو ) کو قایم رکھتا تھا ۔ اور آپس میں بھی پشتو بولتے تھے ۔ مگر رفتہ رفتہ ماحول کے اثر ، اور زمانے کی گردش ، اور وقت کے خونین حوادث نے ان سے اپنی زبان بھلا دی ان سے پشتو زبان تو بھول گئی ۔ لیکن پشتو کو مضبوطی سے قایم رکھا ۔ یعنی پختو اور ( پختونوں ) کے مراسم ، دستور ، رسوم ، مروت ، مردانگی ، غیرت شجاعت ، سخاوت ، ناموس اور افتخار کو قایم رکھا ۔

روہیلکھنڈ کے پختونوں کا ایک عظیم ، سرداری ، نوابی اور خانی کا گھرانہ ، نواب حافظ رحمت خان کا گھرانہ تھا ۔ نواب حافظ رحمت خان وہ غیرتی مرد ہے ۔ جو پانی پت کی تیسری جنگ میں ، احمد شاہ ابدالی کی مدد و حمایت اور پشتو کے نام پر لڑا تھا ۔ اور اپنی اسلام پروری اور پختون ولی کا حق کماحقہٗ ادا کیا ہے ۔ پانی پت کی تیسری جنگ پاک و ہند کی تاریخ میں وہ مشہور تاریخی جنگ ہے کہ اگر اس (لڑائی) میں اسلام دوست بادشاہ احمد شاہ ابدالی مرہٹوں کے ہاتھوں شکست کھا جاتا تو آج برصغیر میں دوائی کے لئے بھی کوئی مسلمان نظر نہ آتا ۔ اور تاریخ بھی ایسا رخ دھار لیتی کہ برصغیر کی تقسیم کا سوال ہی سرے سے پیدا نہ ہوتا ۔



ہندوستان کا دو قوموں ، یعنی ہندو اور مسلمان میں تقسیم ہونا اور بھارت اور پاکستان کا بننا ، احمد شاہ ابدالی کی مردانگی اور بہادری کی برکت ہے ، اور اس وجہ سے تاریخی لحاظ سے پاکستان کا پہلا ، اصلی موسس احمد شاہ ابدالی ہے ۔ اور احمد شاہ ابدالی کے ساتھ ، اس عظیم جہاد میں بڑی اسلامی سلطنت کی بڑی کمک روھیلکھنڈ کے غیرتی پختونوں اور ان کے رئیس نواب حافظ رحمت خان روھیلے نے کی ہے

پشتو اکیڈیمی کو یہ فخر حاصل ہوا ۔ کہ نواب حافظ رحمت خان کی پختونوں کی تاریخ پہلی مرتبہ ، مطبوعہ شکل میں تاریخ دوست اور شائقین علم کو پیش کرتی ہے ۔ چونکہ اکیڈیمی کے اپنے مالی وسائل نہ ہونے کے برابر ہیں ۔ اس لیے اس کتاب کے طبع کرنے کا انحصار ، اگر اکیڈیمی کے مالی وسائل پر ہوتا تو شاید یہ قابل قدر تاریخی کتاب طبع نہ ہوتی ۔ مگر پختونوں میں بھی بعض اوقات ایسے علم دوست سخی پیدا ہوجاتے ہیں ۔ کہ اپنے بزرگوں کے علمی و ادبی سرمایہ کی طرف توجہ مبذول کرتے ہیں ۔ اور اس نیک کام میں بھی پیسے خرچ کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں ۔ ایسے نیک جوانوں میں ، ایک صاحب عزم نواں کلی تحصیل صوابی کے خان روشن خان ہیں ۔ خان موصوف کو جب معلوم ہوا کہ نواب حافظ رحمت خان کی تاریخ پیسوں کی کمی کی وجہ سے ، پشتو اکیڈیمی طبع نہیں کرسکتی ۔ تو ایک معزز پختون کی طرح خود ایک دن اکیڈیمی میں تشریف لے آئے ۔ اور خاموشی سے ایک کثیر رقم اکیڈیمی کے ڈائرکٹر کو مذکورہ مقصد کے لیے عطا کی ۔

ہم روشن خان کے بہت بہت منت بار ہیں اور شکریہ ادا کرتے ہیں ۔ اگر وہ اس کار خیر کے لیے کمر بستہ نہ ہوئے ہوتے تو ہم سے یہ اہم کام رہ گیا ہوا تھا ۔ شکر ہے کہ پختونوں میں اب بھی ایک آدھ ایسا شخص پیدا ہوجاتا ہے ، جو خرافات اور لغویات کی خدمت کی بجائے

علم کی خدمت کے لیے کمر بستہ ہو جاتا ہے ۔ اللہ کرے کہ روشن خان کی طرح چند اور جوان بھی پیدا ہوجائیں ۔ تاکہ اکیڈیمی کے پاس کم و بیش باون کتابیں جو طباعت کے لیے تیار پڑی ہوئی ہیں اور مالی مشکلات کی وجہ سے طباعت سے محروم ہیں ، ہم انہیں بہتر طریقے سے طبع کرائیں ۔ اور اسی طرح پختونوں کی مادری زبان پشتو سے ایک علمی اور ادبی زبان بن جائے ۔ دیکھتے ہیں کہ کلہم پختون خواہ میں، جو کم و بیش ڈیڑھ کروڑ ہیں ، روشن خان کی تقلید کرنے کے لیے کون آگے بڑہتا ہے ۔ اے کوئی ہے ؟ یا ہماری یہ درخواست صدابصحرا ثابت ہوجائے گی ؟

میں محمد نواز صاحب طائر ، جو ہمارے پشتو اکیڈیمی کے رکن اور اسسٹنٹ ریسرچ آفیسر ہیں ، کا بھی شکر گزار ہوں کہ انہوں نے بڑی کوشش کے ساتھ اس تاریخ کا مطالعہ کیا ۔ اور اس کے متعلق ، ناظرین کے استفادہ کے لیے ، ایک عالمانہ مقالہ لکھا ۔ یہ مقالہ بھی اس کتاب کے ساتھ طبع ہو رہا ہے ۔ اور امید ہے کہ ناظرین اسے پسند کریں گے ۔

حافظ رحمت خان کی تاریخ کا اصل نسخہ قدیم طریقے پر لکھا گیا تھا ۔ اور اس میں مضمون کی مناسبت سے ، آج کل کے رواج کے مطابق پیرا گراف نہیں تھے ، بس ایک روان تحریر تھی ، اور مضمون جو بھی رخ اختیار کرتا ، پڑھنے والے کے لیے اس میں تمیز کرنا دشوار تھا ۔ اکیڈیمی نے مناسب سمجھا کہ موجودہ زمانے کی تحریر کے مطابق اسے درست کرے ۔ تاکہ اس میں روانی اور رابطہ قائم ہوجائے ۔

ہم نے اپنے خیال کے مطابق ، اس میں ایک دوسری بدعت بھی کی ہے ۔ اور وہ یہ کہ جہاں کہیں یائے مجہول کی ضرورت محسوس ہوئی ہے ، وہ ہم نے قوسین میں لکھ دی ہے ، جو اصل نسخہ میں



نہیں ہے ۔

بعض پشتو الفاظ ، جو اب تقریباً متروک ہیں ، ہم نے ان کا ترجمہ حاشیے میں دیا ہے ۔ باقی کتاب اصلی شکل میں طبع ہو رہی ہے اس کے علاوہ اس میں ہماری طرف سے کوئی کمی بیشی نہیں ہوئی ہے ۔

میں پشتو اکیڈیمی کے ارکان مولانا محمد اسرائیل ، میاں سناءالدین ، محمد انور خان اور سیف الرحمان سید کا بہت شکریہ ادا کرتا ہوں ۔ کہ اس کتاب کی تصحیح ، مقابلہ ، فوٹو اسٹیٹ سے نقل کرنے اور پروف پڑھنے میں محنت کی ہے ۔ اور کتاب کو اس قابل بنایا ہے کہ ناظرین کو ایک بہترین شکل میں پیش کی جاسکے ۔

میاں سید رسول رسا
ڈائرکٹر پشتو اکیڈیمی
پشاور یونیورسٹی

۲۶ فروری ۱۹۷۰ ع

# دیباچہ

## تواریخ حافظ رحمت خانی پر ایک نظر

تواریخ حافظ رحمت خانی کا یہ نادر نسخہ ، جب تک برٹش میوزیم سے پشتو اکیڈیمی میں نہیں پہنچا تھا ۔ اس وقت تک یہ عام خیال تھا کہ یہ کتاب فارسی زبان میں لکھی ہوئی ہے ۔ اس بات کی اسناد عموماً مستشرقین کی تحریروں سے دی جاتی تھیں ۔ اس غلط بیانی کی ابتداء جیسا میجر راورٹی سے ہوئی تھی ۔ دوسرے لوگوں نے بھی تحقیق کرنے کی بجائے اس کے بیان پر اکتفا کیا ۔ ان میں سب سے آخری مستشرق ''دی پٹھانز'' نام کی مشہور کتاب کے مولف سر اولف کیرو[1] ہیں ۔ اس نے بھی اس کتاب کی زبان پر فارسی کا گمان کیا ہے ۔ کیونکہ اگر اس نے اس کتاب کے پڑھنے کی خود زحمت گوارا کی ہوتی ۔ تو محض میجر راورٹی[2] کے حوالے پر یہ نہ لکھتا ، کہ تواریخ حافظ رحمت خانی ، شیخ ملی اور خان کجو کی لکھی ہوئی

(۱) دی پٹھانز ص ۱۶۹

(۲) میجر راورٹی کے اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا نوٹ جو قلمی نسخہ کی ابتدا میں موجود ہے ۔ وہ اس کتاب کے ابتداء میں کتاب کے ساتھ شامل کردیا گیا ہے ۔



قدیم نایاب نثر کی کتابوں پر مبنی ہے ۔ اور یہ دونوں سولھویں صدی عیسوی کے پہلے ربع میں ، یوسف زئیوں کے سردار تھے ، بلکہ اس کے بارے میں کچھ اپنا ذاتی نظریہ بھی قایم کرلیتا ۔ اور بابر بادشاہ اور بی بی مبارکہ کی شادی کے واقعے کو بھی افسانہ نہ گردانتا ۔

کیرو کی کتاب میں ، بعض واقعات تو ایسے بیان ہوئے ہیں جو تواریخ حافظ رحمت خانی کے بیانات سے مطابقت رکھتے ہیں ۔ مگر بعض کی توثیق اس سے نہیں ہوتی ۔ اور اس سے یہ ثابت ہوجاتا ہے کہ یہ کتاب اس کے مطالعہ میں نہیں آئی ہے*۔

ایک دوسرا مستشرق تواریخ حافظ رحمت خانی کے بارے میں لکھتا ہے :-

''یہ کتاب حافظ محمد صدیق نام کے ایک مورخ نے ۱۱۸۳ھ میں، فارسی زبان میں لکھی ہے ۔ یہ یوسف زئی کی تاریخ ہے ۔ جس میں ان کے کابل ، باجوڑ ، سوات ، پشاور ، لنگرکوٹ اور گردو نواح کے اضلاع پر قبضہ کرنے کے واقعات بیان ہوئے ہیں ۔ اس کا ماخذ پختونوں کی وہ تاریخ ہے ۔ جسے پختون مورخ اور ماہر انساب ، خان کجو نے پشتو میں لکھا ہے ۔ اس موجودہ کتاب کا مولف حافظ محمد صدیق جیسا کہ وہ خود ذکر کرتا ہے ۔ اٹک میں نلتو نام گاؤں کا باشندہ تھا ۔ اس کی یہ کتاب ان ابواب پر مشتمل ہے ۔

(۱) ''کابل کو یوسف زئیوں کی ہجرت اور مرزا

* موصوف نے میرے نام ایک خط میں اس کتاب کے نہ پڑھنے کا خود اعتراف کیا ہے ۔ (طائر)

الغ بیگ کے ہاتھوں یوسف زئی سرداروں کا قتل عام ۔

(۲) یوسف زئیوں کا پشاور میں وارد ہونا، اور دوآبہ اور باجوڑ پر قابض ہونا ۔"

تواریخ حافظ رحمت خانی کے متعلق ایسے غیر محتاط بیان سے یہ اندازہ لگ سکتا ہے ۔ کہ مستشرقین بھی صحیح معلومات فراہم کرنے میں قطعاً کوئی زحمت نہیں اٹھاتے تھے ، جس کا یہ نتیجہ نکلا کہ نہ صرف یہ کہ اس کتاب کے ماخذ اور مولف کے متعلق صحیح معلومات دنیا کو پیش نہیں کئے گئے ۔ بلکہ وہ واقعات ، جن کا اس کتاب (تواریخ حافظ رحمت خانی) میں تفصیلی ذکر موجود ہے ۔ وہ بھی غلط یا افسانوی رنگ میں، تاریخوں میں منضبط کئے گئے ہیں ۔ مزید برآں لطف کی بات یہ ہے کہ اسناد میں حوالے بھی اسی تواریخ حافظ رحمت خانی کے دئے گئے ہیں ۔

اس میں شک نہیں کہ اس تاریخ کے واقعات ایک مختصر دور کے ساتھ محدود ہیں ۔ مگر یہی گنتی کے چند برس سڑبنی قبائل خصوصاً غوریا خیل ، اور خخی زئی اور بالخصوص یوسف زئیوں کی قبائلی تاریخ کا سب سے زیادہ اہم باب ہے ۔

اس کتاب میں وہ واقعات موجود ہیں ۔ جو ان چند برسوں میں بین‌المللی کشمکش اور مغل بادشاہ الغ بیگ اور یوسف زئی کے درمیان پیش آئے ہیں۔ اور ان واقعات کا ذکر بھی من و عن اس میں موجود ہے جو بابر بادشاہ اور یوسف زئیوں کے مابین تعلقات (استوار ہونے) کے محرک بنے ہیں ۔

کتاب کے مولف نلتو نامی گاؤں کے حافظ محمد صدیق نہیں بلکہ پیر سباک نامی گاؤں کے پیر معظم ہیں ۔ پیر معظم کتاب کے دیباچے



میں کہتے ہیں ۔ کہ جس وقت یہ کتاب حافظ رحمت خان کو پیش کی گئی جس کا مسودہ اخون درویزہ رح کے تذکرۃ الابرار والاشرار کی طرز پر لکھا ہوا تھا ۔ اور شاہ جہان پور کے نواب خان بہادر خان غوریا خیل داؤد زئی کے کتب خانہ سے بھیجی گئی تھی ، اور انہوں نے پڑھی تو تاریخی دستاویز کی حیثیت سے کتاب ان کو بہت پسند آئی مگر بے جا تکرار اور لفظی تصنع کی وجہ سے مسودہ پر نظر ثانی کرنے کو ضروری سمجھا ۔ اور جو بے مقصد باتیں یا تکرار اس میں پائی جاتی تھی ان کے خارج کرنے اور عبارت کی تصحیح کی غرض سے پیر معظم کے حوالے کردیا ۔ جس سے ان کی منشا یہ تھی کہ یہ کتاب عوام پڑھنے والوں کے فائدے کی خاطر آسان کردی جائے اور مقصد بھی فوت نہ ہوجائے ، تو بہت ہی بہتر ہوگا ۔ چنانچہ اس حکم کی تعمیل میں اسی مسودے سے یہ کتاب جو تواریخ حافظ رحمت خانی کے نام سے یاد کی جاتی ہے ، مرتب کردی گئی ۔

اصل مسودے ، یعنی تواریخ افاغنہ کے مصنف کا نام خواجو ملی زئی تھا ۔ یہی مسودہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تواریخ خان کجو کے نام سے بھی مشہور تھا ۔ خواجو مورخ خان کجو کے مصاحبین میں سے تھا ۔ اور خود یوسف زئی تھا ۔ جو خان کجو کی وفات کے بعد تک بھی زندہ تھا ۔ اور یہ کتاب جس میں خان کجو کی وفات کا ذکر بھی موجود ہے ، ایسا دکھائی دیتا ہے کہ یہ اس کی وفات کے بعد اس کی یادگار کے طور پر لکھی گئی ہو ، اور اس کے نام سے منسوب کی گئی ہو ۔ کیونکہ یہی تواریخ افاغنہ ، تواریخ خان کجو کے نام سے بھی شہرت رکھتی ہے ۔ پیر معظم خود بھی خواجو کو اس کتاب کا مصنف اول کہتے ہیں ۔ اور بہ طور تبرک اس کے گیارہ اشعار بھی کتاب کے مبدأ (شروع) میں لائے ہیں ۔ اشعار کے انداز بیان سے اصل مسودے

کی زبان کا صحیح اندازہ لگ سکتا ہے۔ جیسے کہ کہتا ہے:-

ځار تر خدایه شم په دا هسې قدر تو نه
چه آدم حوا لا نهٔ وو، تا ہالهٔ کښل قلمونه
قدر تو نه دے ښکاره کړهٔ
تا پیدا کړهٔ اوؤ زمکے اسمانونه
دغے زمکے قرار نه کړو
تا پرے کېښول درانهٔ لوئے غرونه
تر دے غرونو ډیر درانهٔ دی
معتبر د دین سرونه
د سرونو ځائے دے جوړ کړهٔ
د گور غار تنگه کورونه
هغه ځائے لره به ورشو
چه نهٔ لار لری نهٔ ورونه

ترجمہ

اللہ کے قربان جاؤں ، اس کی ایسی قدرتوں پر
کہ آدم حوا ابھی نہیں تھے،اور تو تقدیریں لکھ رہا تھا۔
آپ نے قدرتیں ظاہر کر دیں۔
آپ نے سات زمین اور آسمان پیدا کر دئے۔
یہ زمین قرار نہیں پکڑتی تھی۔
آپ نے اس پر بڑے بڑے بھاری پہاڑ رکھ دئے۔
ان پہاڑوں سے بھی بہت بھاری ہیں
دین کے معتبر پیشوا
لوگوں کی جائے اقامت بنائی آپ نے
گور کی تنگ و تاریک کوٹھڑی



اس جگہ میں ہم سب چلے جائیں گے
جس کا نہ کوئی راستہ ہے۔ نہ دروازے

تواریخ حافظ رحمت خانی سات ابواب پر مشتمل ہے۔ جنہیں مؤلف مقامات سبعہ (سات مقامات) کے نام سے یاد کرتا ہے۔ ہر مقام مختصراً حسب ذیل ہے۔

## آغاز کتاب

### مقام اول

یوسف زئی اور گگیانیوں کی مخالفت
گگیانی قوم پر مرزا الغ بیگ کی چڑھائی
یوسف زئیوں کی مرزا الغ بیگ اور گگیانیوں سے جنگ
مرزا الغ بیگ کا یوسف زئی کو قتل کے ارادے سے طلب کرنا
کابل میں مرزا الغ بیگ کا جرگہ یوسف زئی کو باندھنا
شیخ عثمان کا مکاشفہ

### مقام دوم

یوسف زئیوں کا پشاور پہنچنا ، کلپانی میں رہنے والے دلزاک سے جنگ 'پشاور' دوآبہ ، باجوڑ ، اشنغر کا دلزاک سے لینا اور ان کے ملک پر قبضہ کرنا
واقعہ کی طرف رجوع
دلزاک اور یوسف زئی کی جنگ
یوسف زئی کے ساتھ لڑنے کے لیے دلزاک کا لشکر جمع کرنا

دلزاک کے ساتھ صلح کرنے کی غرض سے ملک احمد خان کا ملک محمد خان کے یہاں جانا

**مقام سوم**

یوسف زئیوں کا سوات کی طرف متوجہ ہونا اور بابر بادشاہ کا یوسف زئیوں کو فتح کرنے کی غرض سے آنا

محمد بابر بادشاہ کا ملک احمد کو طلب کرنا اور اس کا جانا

**مقام چہارم**

ملک دوآب میں گگیانیوں کی آمد اور بابر بادشاہ کا کابل سے پشاور آنا اور کاپانی کے دلزاکوں پر اس کی چڑھائی

دلزاک کی ایک خاتون مسماۃ شاہ بوڑی* کا واقعہ اور اس کی بہادری

**مقام پنجم**

گگیانیوں اور دلزاکوں کے درمیان جنگ

**مقام ششم**

شیخ ملی کا مفتوحہ شہروں اور مقبوضہ علاقوں کا قوم خخی میں تقسیم کرنا،

شیخ ملی اور ملک احمد کی وفات، خان کجو کی سرداری اور



غوریا خیل سے ان کے ہنگامے

شیخ تپور کی جنگ

**مقام ہفتم**

یوسف زئیوں کا دریائے لنڈی کو عبور کرنا اور غوریا خیل وغیرہ سے ان کی جنگ

یوسف زئیوں سے غوریا خیل کا شکست کھانا

خان کجو کے ممالکِ متصرفہ کا ذکر

خان کجو کی خواجہ خضر علیہ السلام سے ملاقات

نوٹ: ہر مقام چھوٹی چھوٹی فصلوں میں منقسم ہے، اور اس طرح تقریباً وہ سارے اہم واقعات جو ۸۸۰ ہجری مطابق ۱۴۷۵ع اور ۹۹۳ ہجری مطابق ۱۵۸۵ع کے درمیان جو خخی (خشی) اور غوری قبائل سے تعلق رکھتے ہیں، اس میں مسطور ہیں

**مختصر تحقیق و تجزیہ**

کتاب میں جا بجا ہجری سنین کا ذکر موجود ہے، جن سے کتاب تواریخ افاغنہ کے تصنیف کے زمانہ کا اندازہ لگ سکتا ہے۔ جیسے کہ مؤلف اول ایک مقام میں لکھتے ہیں۔ کہ ابھی گزشتہ سال جب کہ سن الف و احدیٰ و ثلثین ہجری یعنی (۱۰۳۱)ھ تھا۔ اس سے معلوم ہو سکتا ہے، کہ یہی کتاب ۱۰۳۲ھ مطابق ۱۶۲۲ع میں یا اس سے پہلے زیر تصنیف تھی۔ اور ۱۰۳۳ھ مطابق ۱۶۳۲ع میں اتمام کو پہنچ گئی مؤرخ خواجو لکھتے ہیں کہ:-

اور شاہ منصور ، ملک احمد کے چچا زاد بھائی کی اولاد
میں سے چند نفر نورالدین محمد جہانگیر بادشاہ کی خدمت
میں ، ہندوستان میں موجود ہیں۔

آگے چل کر لکھتے ہیں کہ:-

(چنانچہ ان میں سے ایک سودا نامی) جو ملک زئی کے
ملک ہیں۔ اور بہت مؤقر اور معمّر آدمی ہیں۔ آج کے
دن تک جبکہ ۱۰۳۲ ہجری ہے ، زندہ ہیں۔

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

اس وقت جب کہ سال ۱۰۳۳ھ ہے۔ (مطابق ۱۶۲۴ع)

اس سے صاف معلوم ہوتا ہے ، کہ تواریخ حافظ رحمت خانی دو سال یا کچھ زیادہ عرصہ میں لکھی گئی ہے۔

لطف کی بات یہ ہے۔ کہ معلوم ہوتا ہے - تواریخ افاغنہ اکبر بادشاہ کی وفات سے قریباً اٹھارہ سال بعد لکھی گئی مگر پھر بھی کتاب میں ان تاریخی جنگوں اور واقعات کا کوئی ذکر موجود نہیں ہے۔ جو دہلی کی مغلیہ حکومت اور یوسف زئی کے مابین ہوئی تھیں۔ ان واقعات میں ایک اہم اور عظیم تاریخی واقعہ باجوڑ ، سوات اور بونیر میں اکبر بادشاہ کی فوجوں کی یلغار اور ان کا عبرتناک انجام تھا۔ مگر ایسا معلوم ہوتا ہے ، جیسے مصنف نے کتاب کے موضوعات کو خان کجو کی وفات تک محدود رکھا ہے۔ اس لیے بعد میں پیش آنے والے واقعات کا کوئی ذکر نہیں کیا۔* پھر بھی وضاحت کی خاطر اپنے زمانے کے ..وں کا ذکر جیسے ۱۰۳۲-۳۳ ہجری بار بار کیا ہے۔

* ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ خان کجو اکبر بادشاہ کے دور حکومت کے اوائل میں ، یا اس سے کچھ قبل وفات پا گئے ہیں۔



تاریخی واقعات کے ساتھ ساتھ خخی (خشی)، غوری اور دلزاک کے اکابر اور ان کے خاندانوں کا ذکر بھی اس میں موجود ہے۔ جس سے ان قبائل کے نسب ناموں کی کیفیت کی تصدیق ہو سکتی ہے۔ علاوہ ازیں بعض سیاسی مصلحتوں کی وضاحت بھی اس سے ہوتی ہے۔ اور ان اہم شاہراہوں ، گذرگاہوں ، مقامات ، قصبات اور دیہات کی بھی پوری تفصیل موجود ہے۔ جو آج کل یا تو کچھ اہمیت نہیں رکھتے۔ اور یا کلیتہ غیرآباد ہو گئے ہیں۔ کتاب کا مطالعہ کرتے وقت کبھی کبھی پڑھنے والوں کا یہ خیال ہوتا ہے کہ شاید اس دور کے بعد مغلیہ اور فرنگی دور میں بھی اس کے ماخذوں سے سیاسی اور جنگی بصیرت حاصل کی گئی ہو۔

ایک بہترین تاریخی روداد کے علاوہ کتاب میں پختون قوم کے کردار ، پختونولی (مروت) ملی حمیت اور ننگ و ناموس کے بہت دل آویز واقعات اور مثالیں لکھی گئی ہیں۔ اگر بعض تاریخ نویسوں جیسے سراولف کیرو اور بہادر شاہ ظفر کاکا خیل کی نظر سے یہ کتاب گذر گئی ہوتی ، تو شاید کیرو اپنے اس خیال پر کہ ''میں یوسف زئی مؤرخین کو زیادہ ثقہ ماننے کے لیے (کسی دلیل کے بغیر) تیار نہیں ہوں۔''* اور یا ظفر کاکا خیل (نے جو کچھ کہا ہے) اپنے کہے پر دوبارہ غور کر لیتے کہ:-

''میرزا آلغ بیگ بابر کا چچا تھا۔ اور یوسف زئی کے بابر کے ساتھ تعلقات تھے، جیسے کہ ملک شاہ منصور (جو ملک سلیمان شاہ کا فرزند تھا) کی دختر بی بی مبارکہ ، بابر کے ساتھ بیاہی گئی تھی۔ بابر ایک بڑا صاف گو

* دی پٹھانز ص ۱۸۹

اور صاف دل آدمی تھا ۔ اس نے اپنے تمام واقعات بڑی صفائی سے لکھے ہیں تو اگر الغ بیگ کے ہاتھوں یوسف زئی کے نو سو سر برآوردہ لوگوں کے قتل کرنے کا افسانہ، اور ان قبائل کی ہجرت کا واقعہ حقیقت میں واقع ہوا ہوتا ، تو یقیناً بابر اس کا ذکر کرتا ۔ لیکن بابر ان واقعات کے باب میں قطعی خاموش ہے ۔ اس سے یہ قیاس کرنا ممکن ہے کہ یہ واقعات مبالغے سے خالی نہیں ہیں"۔*

اس کتاب کے مطالعے کے بعد جب قاری ان بیانات پر غور کرے گا تو ایک بات لازماً ذہن میں پیدا ہوگی ۔ اور وہ یہ کہ یک طرفہ بیانات سے نتیجہ اخذ کرنا ، اور یا خالی حسدیات پر ، تاریخ کے میدان میں بعض واقعات پر رائے ظاہر کرنا ، اصول تاریخ کی نفی کرنی ہے ۔ اور حقائق میں ایسی کجی پیدا کرنی ہے جس سے طرف‌داری کی بو آتی ہے ۔ یہ چیز ایک اچھے مؤرخ کے شایانِ شان نہیں ہے ۔

تواریخ حافظ رحمت خانی کا ماخذ ، یعنی تواریخ افاغنہ ، اپنے وقت کے ایک آزاد اور بےنفس مؤرخ کی تحریر ہے ، یہ نہ

* پٹھان تاریخ کی روشنی میں ص ۱۳۱۰ اس دلیل سے تو تاریخ کی تمام دیوار منہدم ہو سکتی ہے ۔ مثلاً اگو کوئی یہ کہے کہ ماثرالامراء اور دیگر مورخین دورِ مغلیہ بڑے صاف گو تھے، انہوں نے کہیں بھی خوشحال خٹک اور اورنگ‌زیب عالمگیر کے مابین کے واقعات کا ذکر نہیں کیا ہے، اس لیے تاریخ مرصع کے واقعات افسانہ ہیں۔ اسی طرح تاریخ کے ہر واقعے کے متعلق ایسا ہی نظریہ قائم کیا جا سکتا ہے ۔



تو بابر کی خود نوشت سوانح عمری کی طرح ہو سکتی ہے ۔ جس میں لکھنے والے کی اپنی ذات تمام واقعات کا محور ہو ۔ اور نہ درباری مورخوں کی کتاب ، جس کے ساتھ درباداری کی پابندیاں اور مجبوریاں وابستہ تھیں ۔ بلکہ یہ پورے قبیلے کی تاریخ تھی ، جس میں افراد کردار کے طور پر دکھائے گئے ہیں ۔ یہی وجہ ہے ، کہ مورخ خواجو نے نہ تو تعلی سے کام لیا ہے اور نہ اس میں مبالغہ کیا ہے ۔ اور نہ وہ واقعات کے بیان میں کسی کی خوشامد یا طرف‌داری پر مجبور تھا ۔ اس سارے ڈرامے میں کتاب کے مصنف اول خواجو ملی‌زئی یا اس کے باپ دادا مساوی کرداروں کی حیثیت سے موجود تھے ، اس لیے اکثر بیانات یا تو اس کے چشم دید ہیں ۔ اور جو کسی قدر قدیم تھے ، تو ان کے چشم دیدراوی اس وقت تک زندہ تھے ۔

پیر معظم شاہ ، جو اپنے آپ کو مصنف ثانی سمجھتے ہیں ۔ ایک جگہ لکھتے ہیں کہ :۔

ان واقعات کے واقعی مورخ اور محقق خواجو کہتے ہیں ۔ کہ میں نے بارہا وہ دونوں دیواریں، جن میں بابر کے تیر پیوست تھے ، دیکھی ہیں ۔ اور جب وہ بنیاد سے اکھڑ کر گر گئیں ۔ تو اس وقت میں باریش نوجوان تھا ۔ اس کے بعد اسی روش کی بناء پر، باقی دیواریں جو اس مقام پر کھڑی تھیں ، لوگ انہیں تیروں کا نشانہ بناتے رہے ۔"

کتاب تواریخ حافظ رحمت خانی کا سارا دور ، پہلی کتاب کی طرح دو پشتوں (کے واقعات) پر مشتمل ہے ۔ پہلی پشت میں سرداری ملک احمد بن ملک سلطان شاہ بن ملک تاج‌الدین بن ملک رزڑ مندنڑ یوسف زئی کی تھی ، اور دوسری پشت میں یہی سرداری خان کجو بن قرہ بن بہزاد صدو زئی مندنڑ یوسف زئی کے حوالے کی

گئی تھی۔

ساری کتاب میں ایک سو اکیس (۱۲۱) چھوٹے بڑے افراد کا ذکر اذکار موجود ہے۔ مگر اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ واقعات کی اس روانی اور تسلسل میں دوسرے لوگ شریک نہیں تھے۔ حقیقت میں تمام غوریا خیل کے خروج اور ازسرِنو آبادکاری کا بیان ہے۔ اور تاریخ کے اوراق اس بات کی گواہی کے لیے محفوظ ہیں، کہ:-

جو کوئی زندہ رہنے کی استعداد رکھتا ہے، وہ ایک
بڑے تنومند اور قوی دشمن کے مقابلے میں مدافعت کی
راہیں اور گذرگاہیں متعین کر سکتا ہے۔

ان کی بہترین مثال شیخ زنگی ابن ملا خیل رانی زئی خواجہ خیل ہے جو یوسف زئی کے آستانہداروں میں سے تھا۔ اس کا قول ہے کہ:-

''اے یوسف زئیو! جاؤ، ہمارا ملک سوات ہے۔ اللہ پاک
ہمیں عطا فرمائے گا۔''

یہ (فیصلہ) اس زمانے میں ایک بہترین اور دفاعی، سیاسی اور اقتصادی لحاظ سے ایک اہم فیصلہ تھا۔ کیوں کہ ایک تو یہ لوگ (یوسف زئی) مغلوں کے سیاسی تصرف سے باہر ہو سکتے تھے۔* اور

---

* خان کجو نے شیخ تپور کی جنگ سے پہلے یہ خدشہ ظاہر کیا تھا کہ:

''اے یوسف زئیو! اگر اس دفعہ تم نے غوری کا کچھ (بندوبست) نہ کیا۔ تو خود بخود دیکھ لو گے۔ کہ غوری تمہارے ساتھ کیا عمل کرتا ہے۔ اور کس قدر مغرور ہو جائے گا۔ پھر وہ تمھیں پہاڑوں میں بھی نہ چھوڑے گا۔



دوسرے یہ کہ اس علاقے میں ان کا مقابلہ ایک ایسے طاقتور مخالف کے ساتھ نہیں ہو سکتا تھا جس کی یہ مدافعت نہ کر سکتے ہوں۔ تیسرے یہ کہ سوات بہت سر سبز اور آباد ملک تھا۔ پہاڑی اور میدانی ساری زمین، زرعی پیداوار اور مویشی پالنے کے لیے موزون تھی، یوسف زئی کے اس وقت کے حالات کی تفصیل صدر خوشحال نے مثنوی آدم درخانی' میں اس طرح موزوں کی ہے۔ کہتے ہیں کہ:-

یوسف زئی پہ ھغہ دور
د کوچی عالم پہ طور
پہ ہر ځائے کښې ئے میشتہ وہ
گاہ پہ سیند گاہ پہ میرہ وہ
گاہ بہ لاړہ' د غرہ' خواتہ
گاہ بہ بیا راغلہ' دریا تہ
چہ ئے ښہ د مال لیدلہ
دوی میشتہ ہورتہ کولہ

اس دور میں یوسف زئی
کوچی مخلوق کی طرح
ہر جگہ ان کا ڈیرہ ہوتا تھا۔
گاہے دریا کے کنارے اور کبھی صحرا میں
کبھی پہاڑ کے دامن میں چلے جاتے
اور کبھی پھر دریا کے کنارے آ جاتے
جہاں کہیں مویشیوں کا بھلا دیکھتے
بس وہیں ڈیرہ ڈال دیتے تھے۔

سوات اس مقصد کے لیے سب سے زیادہ بہتر اور موزوں وطن تھا سوات کے پہاڑوں میں بہت اچھی اچھی قدیم پناہ گاہیں بھی تھیں۔

اس لیے شیخ زنگی کے مشورے پر عمل پیرا ہونے کے لیے سارے قبیلے نے لبیک کہی - اور کمر بستہ ہو گئے - کیوں کہ ملک سلیمان شاہ کی درخواست پر مرزا الغ بیگ نے انہیں ان کے اکابرین کے قتل عام کے بعد، مطلق العنان اور آزاد چھوڑ دیا تھا اور جیسا کہ مورخ ہذا کا قول ہے - کہ الغ بیگ نے حکم دیا تھا کہ یہ لوگ اس کے بعد آزاد ہیں -

''یہ لوگ جس طرح اپنے لیے بہتر سمجھیں، عمل کریں - اور جس طرف جانے میں مصلحت سمجھیں، جائیں - کوئی ان کے مانع اور آڑے نہیں آئے گا''-

یہ واقعہ دراصل اس افسوس ناک تاریخی واقعے کے بعد پیش آیا تھا، جس کے متعلق محترم ظفر کاکا خیل نے محض افسانے کا خیال ظاہر ہے - اس کی پوری تفصیل خواجو مورخ کے حوالے سے اس کتاب میں موجود ہے - جس کا اختتام ان الفاظ پر ہوا ہے -

''غرض یہ کہ جب ان سات سو یوسف زئیوں کو قتل کر دیا گیا تو مرزا الغ بیگ نے حکم دیا کہ ان مقتولوں کو شہر کابل سے باہر لے جا کر دفن کیا جائے- بنابریں سب کو لے جا کر، مابین مشرق و شمال، دو تین تیر پر تاب کے فاصلے پر موضع کابل سے دور سیاہ سنگ میں دفن کر دیا گیا - اور اس مقبرے کو اس وقت تک لوگ ''گنج شہیدان یوسف زئی'' کہتے ہیں - اور آج تک معلوم و عیان ہے - اور قبر شیخ عثمان بن موتی ملی زئی قدس سرہ جن کا ذکر پہلے گذر چکا ہے، بھی اس جگہ معروف و مشہور ہے''-

اس زمانے کے اس تاریخی واقعے پر صرف اس بناء پر افسانے



کا گمان کرنا، کہ بابر جیسے صاف گو سلطان نے توزک بابری میں اس کا ذکر نہیں کیا ہے کچھ خاص وزن نہیں رکھتا - مورخین اس موقع پر اس بات کو خیال میں رکھیں کہ بابر کے باپ مرزا غیاث اور مرزا الغ بیگ کے تعلقات کیسے تھے - بابر خود کن حالات میں کابل کے تخت پر قابض ہوا تھا اور اس زمانے میں مغلوں کے لیے عموماً اور بابر کے لیے خصوصاً سیاسی مصلحتوں کی خاطر، اس واقعہ کو اہمیت دینا مناسب تھا یا نہیں؟ خود بابر کی غرض اور فائدہ یوسف زئیوں کے استیصال اور بیخ کنی میں تھا یا اس مضبوط اور عظیم قبیلے کی رضا مندی حاصل کرنے میں؟ پھر یہ بھی کہ خود مرزا الغ بیگ نے اپنے آپ کو کسی نہ کسی حیلے سے، اس الزام سے مبرا بھی کیا تھا یا نہیں -

یہ ایک تاریخی حقیقت ہے، اور مغل سیاست کا سب سے بڑا حربہ بھی یہی تھا کہ پختون کو پختون کے ہاتھوں مارا جائے، اور غالباً ایسے واقعات میں یوسف زئی کے ان سرداروں کا قتل عام سب سے پہلا تاریخی واقعہ معلوم ہوتا ہے - اس قسم کے واقعات پختونوں اور مغلوں کی کش مکش کی تاریخ میں جا بجا موجود ہیں- جیسا کہ خوشحال کہتے ہیں:

بیالہ پسہ د دیلی بادشاہ بابر شو
چہ نے کار د پختنو پہ برکت وو

پھر اس کے بعد دہلی کا بادشاہ بابر بن گیا
جس کا کام پختونوں کی برکت سے بن گیا تھا -

یہ پختون کس کے خلاف لڑ رہے تھے؟ پختون بادشاہ ابراہیم لودی کے خلاف مغل بادشاہ بابر کے لیے! تو مجبوراً وقت کی مصلحت نے بابر کو یوسف زئیوں کو رضامند کرنے پر مجبور کیا ہو گا - اور

یہی وجہ تھی کہ اس نے اپنی سوانح میں اس واقعے کا ذکر نہیں کیا ۔ اس واقعے کی وضاحت میں اس طرح گویا ہے کہ :-

جس دن کہ مبرزا نے یوسف زئیوں کو قتل کیا ۔
گگیانیوں کے سردار بھی حاضر تھے ، فوراً انہیں بلایا ۔
(اور یوں کہا)
"یہ رہے سات سو (۷۰۰) یوسف زئیوں کے چیدہ اور
سرکردہ لوگ ، دست بستہ تمہارے حوالے کر دئے ۔
اور لاف زنی بھی تم ہی نے کی تھی ۔ کہ پہلے ہم ان کی
ہڈی توڑ دیں گے ۔"
موسی زئی گگیانیوں کے سرداروں کو بادشاہ کی یہ ترغیب

اور بعد ازاں مقتل میں حسن ابن چنگا اور شبلی ابن توری موسی زئی گگیانی کی ، ملک سلیمان شاہ ابن ملک تاج‌الدین رزڑ منڈنڑ یوسف زئی کے ساتھ (جو مشہور یوسف زئی سردار ملک احمد کا چچا تھا) وہ باتیں جو فردوں اور بیتوں کی شکل میں ہم تم تک پہنچی ہیں ان واقعات کے ثقہ ہونے پر دلالت کرتی ہیں ۔ یہ فرد اور بیت رجزیہ انداز میں تھے ، جیسا کہ حسن ابن چنگا موسی زئی کی طرف منسوب یہ فرد کہ :-

لکہ وایو ھسے دینہ*
لاس تړلی خدائے راکړی
اوس سو وژنو لکہ میږونہ

جیسے کہتے ہیں ویسے ہی واقعہ ہے ۔
کہ دست بستہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں ہمارے حوالے کر دیا
اب ہم تمہیں بھیڑ بکریوں کی طرح قتل کریں گے ۔

* یہ منظوم مکالمہ تواریخ حافظ رحمت خانی میں موجود ہے ۔



اور اس کے جواب میں ملک سلیمان شاہ رزڑ (جو ملک شاہ منصور کا والد اور ملک احمد کا چچا تھا) کہتا ہے :-

کہ جنگ وے پہ میرغونہ
تہ بہ رانغلے پہ میږونہ
لکہ ئے لاس تړلی ئے در کړو
اوس سو وژنہ لکہ میږونہ

اگر جنگ میدان میں ہوتی ۔
تو تم ہر گز ہمارے مقابلے پر نہ آتے
مگر اب جب کہ ہم دست بستہ تمارے حوالے کر
دیے گئے ہیں ۔
تو اب تم (جس طرح چاہو) بھیڑ بکریوں کی طرح مارو ۔

اور اس کے ساتھ شیخ عثمان موتی ملی زئی یوسف زئی کا یہ ارشاد :-

چہ دا دود میږو لیدہ ؑ     یلغار کہ اروېدہ
دہ خدائے پہ کړہ ؑ ئے وس نہ ؑ رسیدہ ؑ

کہ یہ واقعہ ہم دیکھ رہے تھے ۔
شور و غوغا سن رہے تھے ۔
مگر اللہ کی تقدیر پر بس نہیں چلتا ۔

مطلب یہ کہ اونٹ پہلے ہی سے رو رہے تھے کہ ان کے لیے بوریاں باندھی جا رہی ہیں ۔ اور پھر خوشحال خان خٹک کے بیٹے صدر خان کے یہ اشعار آخر کیا معنی رکھتے ہیں؟

یوسف زئی چہ لا بالا نہ
ے وطن شول لہ "بلا" نہ

حادثات پہ حادثات شول
لاړل سیشت پہ سمہ سوات‌شول[1]

یوسف زئی جب بالا (کابل) سے
"بلا" نازل ہونے کے سبب بے وطن ہو گئے -
حادثات پر حادثات سے دوچار ہو گئے -
اور جا کر سمہ اور سوات میں آباد ہو گئے -

یہ کون سی "بلا" تھی کہ جس نے ان کو بالائی کابل سے انتہائی بے سرو سامانی میں بے وطن کیا تھا؟ یہ محض شاعری نہیں اور نہ آج کا کوئی مورخ کئی سو سال پرانی اس سند کو محض شاعری سمجھنے کی غلطی کر سکتا ہے - مزید برآں شیخ عثمان موتی ملی زئی کا وہ کشف جس کی طرف پچھلے صفحات میں اشارہ کیا گیا ہے ،اس کتاب میں پوری تفصیل کے ساتھ درج ہے - اس زمانہ میں وسطی ایشیا میں ، جس میں موجودہ افغانستان کا علاقہ بھی شامل تھا قیافہ شناسی ایک مستند علم تھا اور شیخ عثمان ایک زبردست قیافہ شناس عالم بھی تھا[2] اور یہی وجہ تھی کہ اس نے الغ بیگ کی آنکھوں میں یوسف زئیوں کی بربادی کے منصوبے دیکھ لیے تھے اس لیے اس تاریخی واقعے کو فتح خان اور رابعہ گلے یا موسیٰ خان گل مکئی کی طرح محض ایک افسانہ سمجھنا واقعات اور حقائق کو جھٹلانا ہے -

اگر اس واقعے کو افسانہ ہی سمجھا جائے تو پھر مغلوں کی یوسف زئیوں سے اتنی طویل مخاصمت اور محاربوں اور مجادلوں کی کیا توجیہ ہو سکتی ہے جو الغ بیگ کے زمانے سے لے کر اورنگ‌زیب عالمگیر کے عہد تک مسلسل قائم تھے- یقیناً یہ خون کی عداوت

(۱) مثنوی آدم درخانئے ص ۵۳ (مطبوعہ پشتو اکیڈیمی)
(۲) دیکھیے لارڈ برنز کی کتاب : Mission to Kabul



تھی ، جس نے اتنا طول پکڑا تھا -

تاریخ کی کسی کتاب سے بھی یہ بات ثابت نہیں کی جا سکتی کہ اس واقعے کے بعد کبھی اور کسی موقع پر بھی ساری یوسف زئی قوم کی مغلوں کے ساتھ مصالحت ہوئی ہو - اب سوال یہ ہے کہ وہ مسلسل حادثات جن کی طرف خوشحال خان نے اشارہ کیا ہے اور وہ یلغاریں اور مقابلے اور رزم آرائیاں آخر کس لیے تھیں جن میں خود پختون لوگ بھی یوسف زئیوں کے خلاف اور مغلوں کی حمایت میں کمر بستہ تھے ، آئین اکبری ، ماثرالامراء ، ماثر عالمگیری تاریخ مرصع ، تاریخ خورشید جہاں ، تاریخ فرشتہ ، اور ان کے علاوہ دوسری کتابیں جو مغل اور پختون مورخین نے لکھی ہیں- ان میں اس امر کی بہت سی شہادتیں موجود ہیں اور خود پختون رہنما خوشحال‌خان‌خٹک بھی یہ گواہی دے رہا ہے کہ :

زہ د یوسف زئیو پہ ځان زہر وم قاتل
بل مقصود مے نہ وو پہ خدمت کښے د مغل
ډیر شاہان ځوانان مے یو د بلہ ووژلل
تیر ساعت ارمان دے پښیمانی نشتہ حاصل

میں بذات خود یوسف زئیوں کے حق میں زہر قاتل تھا -
مغلوں کی خدمت سے میرا اور کوئی مقصد نہ تھا -
میری وجہ سے بہت سے لائق وفائق یوسف زئی جوانوں کو قتل کر دیا گیا لیکن اب گذرے ہوئے وقت پر پشیمانی لا حاصل ہے -

لیکن وقت گذرنے پر جب گگیانی مغلوں کے زیر عتاب آئے اور کابل کے مضافات سے انہیں کوچ کر جانے پر مجبور کر دیا گیا تو یوسف زئیوں نے اپنے ہم قوم گگیانیوں کی تقصیر معاف کر دی - اس وقت یہی یوسف زئی تھے جنہوں نے ان کی طرف دست تعاون بڑھایا اور

اپنے مفتوحہ علاقوں میں سے سب سے بہترین حصہ ملک یعنی دو آبہ ان کو دے دیا۔ پھر جب ان کے پیچھے موسی زئی بھی بالا سے نیچے اتر آئے تو یوسف زئیوں نے خون کے رشتے اور جذبۂ اخوت سے مجبور ہو کر ان کا قصور بھی معاف کر دیا اور نصف باجوڑ انہیں دے دیا یہ لوگ آج کے دن تک دوآبہ میں آباد ہیں۔ یہ بالکل اس طرح تھا جس طرح کہ اونگ زیب کے عتاب سے خوشحال خان اور اس کے قبیلے کو بچانے کے لیے انہیں اپنے علاقے میں جگہ دی تھی اور ان کے لیے تحفظ مہیا کیا تھا۔ خوشحال نے یوسف زئیوں کو (اس احسان عظیم کے شکریے کے طور پر) اپنے سات ترجیع بند کے وصیت نامے میں ''بابا زئی'' کہا ہے۔ یہ وصیت نامہ اس نے ۲۰ رمضان ۱۰۷۶ ہجری میں قید خانے میں لکھا تھا اور عمر اسماعیل خیل کے ہاتھ بھیجا تھا۔ اس وصیت نامے میں وہ کہتا ہے۔

''بابا زئی (میرے بابا کی اولاد) بانزی لوگ ہیں۔ بلکہ میرے ماں باپ اور خاندان کی طرح ہیں۔ جب میرے بیٹے ان کے پاس گئے تو (انہوں نے) میرے لیے اورنگ‌زیب کی دشمنی مول لی اور دوستی و اخوت کا ایسا حق ادا کیا جیسا حق دوستی اور آشنائی کا ہوتا ہے''*

رانڑیـزئی رحمت والے ہیں۔ وہ میرے ساتھ ننگ و شرم میں شریک ہو گئے۔ ان دونوں قبیلوں کے ساتھ اپنی استطاعت کے مطابق نیکی کرنی چاہیے اور مغلوں کے دربار میں پختنولی (پختون قومیت) کے کام میں اور ان کی بہبود کے لیے حتی‌الوسع کوشش کرنی چاہیے جان و مال اور قوت بازو سے اگر ان کا رخنہ پر ہو سکتا ہو تو اس سے دریغ نہیں کرنی چاہیئے دوستی اور خوبشی انہیں کے ساتھ ہو

* کلیات خوشحال خان خٹک ش ۹۳۲



بلکہ دونوں اکو زئیوں کے ساتھ یہی حال محکم و مستحکم رہے''[1]

یوسف زئی مغلوں کی مخالفت پر ایسے استوار اور مستحکم تھے کہ صدیوں تک ان کی ناکہ بندی کیے رہے اور ان کے حصاروں اور قلعوں کو منہدم کرتے رہے۔ ہنڈ سے اوپر دریائے سندھ کے مغربی جانب یوسف زئی اور مشرقی جانب مغلوں کا تصرف تھا۔ دریائے سندھ کے دونوں جانب ایک مستقل میدان جنگ تھا۔ اورنگ‌زیب کے عہد میں جب مغلوں نے لنگر کوٹ کا قلعہ تعمیر کرنے کا تہیہ کیا تو اورنگ‌زیب کے صوبیدار مہابت خان کو خوشحال خان نے لکھا تھا کہ:

چنـد کهگل می نما ئی بے بقـا دیوار را
گر تو لنگر کوٹ خوا ہی قلعہ کن دمغار را

بے بقا دیوار کی کب تک لپائی کرتے رہو گے (یعنی تم یہ کب تک کمزور دیواریں کھڑی کرتے رہو گے؟ اگر تم قلعہ بنا نا ہی چاہتے ہو تو لنگر کوٹ کو بچانے کے لیے پہلے دمغار میں بناؤ[2]۔ اس نے یوسف زئی کے خلاف مہموں کے بارے میں یہ مشورہ بھی دیا تھا کہ:

مهم د یوسف زیـو درتـہ وایمـہ بنکاره
د خره خسی کول دی لاس گنده گریوان پاره

یوسف زئیوں کے خلاف مہم جوئی کے متعلق صاف صاف کہتا ہوں کہ۔

گدہے کو خصی کرنا ہے۔ جس کا انجام ہاتھ گندے کرنا اور گریبان چاک کرنا ہے[3]

باوجود اس کے کہ اس زمانے میں یوسف زئیوں کو قابو میں کرنے

(۱) تاریخ مرصع (قلمی نسخہ) ص ۲۰۷ نقل (پشتو اکیڈیمی)
(۲/۳) تاریخ مرصع و حیات خوشحا خان خٹک (کامل)

اور ان پر فتح پانے کے لیے خزانوں کے منھ کھول دیے گئے تھے جیسا کہ یہی افغان شناس شاعر کہتا ہے -

خزانے د ہندوستان دی راخورے شوے[1]
سرہ مہران دی ننوزی پہ کوهسار
ہندوستان کے خزانے ہیں کہ چلے آ رہے ہیں اور پھیلتے جا رہے ہیں
سرخ ڈلیاں ہیں جو کوہساروں میں داخل ہو رہی ہیں۔

مگر مغلوں کا یہ خزانوں کا لٹانا بھی یوسف زئی کے مقبوضہ کوہساروں میں راستہ نہ پیدا کر سکا۔ اس کے ثبوت میں افضل خان خٹک کا یہ بیان کافی ہے کہ[2]:-

''عالمگیر (اورنگ زیب) نے لاہور کے صوبیدار محمد امین کو بے پناہ لشکر کے ساتھ یوسف زئی کی مہم پر متعین کیا جب وہ آیا تو یوسف زئی میدانی علاقہ (سمہ) میں آباد تھے - 'سمہ' سے اٹھ کر پہاڑوں میں چلے گئے۔ محمد امین نے کچھ آدمیوں کو درمیان میں ڈالا اور کہلایا کہ 'شجاع' کی ہڈیاں (دفن شدہ لاش) ایک لاکھ روپے کے عوض میں ہمیں واپس کر دو۔ مگر یوسف زئیوں نے صاف انکار کر دیا اور کہا کہ نام بد نام ہو جائے گا - چنانچہ وہ مایوس ہو کر واپس چلا گیا''۔

اس کا سبب صرف یہ تھا کہ یوسف زئی اور مغلوں کی دشمنی کالنقش فی الحجر تھی - اور یہ مانی ہوئی بات ہے کہ پتھر کی لکیر مٹائے نہیں مٹتی۔ یہی وجہ تھی کہ ڈھائی سو سال، یعنی ہندوستان میں مغلیہ سلطنت کے زوال تک یہ دشمنی قائم رہی -

(۱) کلیات خوشحال خان خٹک (کامل) ص ۲۵۷
(۲) تاریخ مرصع ص ۱۸۷ (پشتو اکیڈیمی)



تقسیم

دوآبے میں گگیانیوں کے بسانے میں ایک خاص سیاسی مصلحت پوشیدہ تھی - یوسف زئی کے حفظ و دفاع کا تقاضا تھا کہ وہ مغلوں کی دسترس سے اپنے آپ کو دور رکھیں - اور اس لیے ضروری تھا کہ وہ دوآبے جیسا سرسبز اور زرخیز علاقہ ایک ایسے قبیلے کے لیے چھوڑ دیں، جو ان کے لیے دیوار ثابت ہو۔ اور مغلوں کے مقابلے میں ان کے لیے سپر کا کام دے*۔ اس مقصد کے لیے انہیں اپنے عزیزوں (ہم نسبوں) میں گگیانیوں سے زیادہ موزوں دوسرا کوئی اور دکھائی نہیں دیتا تھا -

علاقے کا محل وقوع ہمیں یہ بتاتا ہے کہ گو بظاہر محمد زئی اور گگیانی دونوں قبیلوں کو غوری کی سر زمین پر لا کر ڈال دیا - اور کالنگ کے جرگے کے موقع پر جب موسی زئی کی تقصیر بھی معاف کر دی اور دوآبے کے ساتھ آدھا باجوڑ، دانشکول سے عنبر لاشوڑے اور ناوگئی اور چار منگ تک، جو پہلے خلیل کا حصہ تھا موسی زئی گگیانیوں کو دے دیا - مگر اس طرح ملک احمد بابا نے اپنے حسن تدبر اور سیاسی و جنگی بصیرت سے اپنی قوم کے گرد اپنے ہی عزیزوں کا ایک مضبوط حصار کھینچ دیا -

اس بات کی تصدیق خود ملک احمد کی اس بات سے بھی ہوتی ہے جو اس موقع پر اس نے محمد زئیوں سے کہی تھی کہ:

''جاؤ'' اشنغر کا علاقہ میں نے تمہیں دے دیا - تمہیں مبارک ہو - لیکن تم پر بھی یہ لازم ہے کہ تم اپنے آپ کو خخی (خشی) کا چوتھا فرزند سمجھو اور

* ایسے علاقے کو بفر زون (Buffer Zone) کہا جاتا ہے -

خخی (خشی) کے ہر اچھے برے میں شریک رہو"۔

مگر اس کے برعکس گگیانی، جو خخی (خشی) کے تیسرے بیٹے کی اولاد تھے، ان سے ایسی کوئی بات نہیں کہی۔ ان کے ساتھ بس یہ کیا کہ ان پر بےاعتمادی کی وجہ سے انہیں غوریا خیل اور مغلوں کی طرف آباد کیا۔

محمد زئی اور گگیانی دونوں اس تقسیم پر اتنے خوش ہوئے کہ ملک احمد سے کہنے لگے :-

"خان عالی! یہ ممالک سب آپ نے فتح کیے تھے، ان پر ہمارا کوئی حق نہ تھا۔ مگر جب آپ نے ہم پر خود کرم فرمایا اور یہ ممالک ہمیں عنایت کر دیئے تو ہم سب آپ کے غلام ہو گئے۔"

## شیخ ملی کا دفتر

زمین کی تقسیم کا یہ زمانہ تقریباً ۹۳۰ ہجری مطابق ۱۵۲۳ء معلوم ہوتا ہے۔ انہیں برسوں میں شیخ ملی نے اپنا مشہور دفتر مرتب کیا۔ یہ تقسیم کاٹلنگ کی تاریخی جنگ کے فوراً بعد جب کہ لشکر ابھی منتشر بھی نہیں ہوا تھا، کر دی گئی تھی۔ اس کے بعد یوسف زئی کے گھرانے گھرانے کی تقسیم ہو گئی۔ در اصل اسی انتظام کو شیخ ملی کے دفتر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے یہ تقسیم ان مابقیہ ممالک اور علاقوں کی تھی جنہیں ملک احمد نے یوسف مندنڑ کے نام رکھ چھوڑا تھا اور اس لئے اسے یوسف زئی کی آپس کی تقسیم کہنا مناسب ہوگا۔

یہ علاقہ وار تقسیم دـــی باجوڑ، سوات، بونیر، تنول، سمہ کا سارا علاقہ نوشہرہ تک اور دریا کے کنارے کی زمینوں پر مشتمل



تھی اس میں انہوں نے اتمان خیل، گدون، کشار، رواناڑی، کانسی، مشوانی اور دوسری مخلوط اقوام کو اپنے ساتھ بطور امدادی رکھ لیا۔ بعض ان کے ہمسائے اور فقیر بن گئے۔ مگر تقسیم کے معاملہ میں سب کو خوش کر دیا۔

کہتے ہیں کہ شیخ ملی نہایت متدین، متقی، قائم اللیل اور صائم الدہر بزرگ تھے جہاں کہیں جاتے خدام وضو کا لوٹا ساتھ ساتھ لیے پھرتے۔ وہ ملک احمد کے ماتحت سارے یوسف مندنڑ کے مقتدا تھے اور ان کی ہر مصیبت اور مہم کے شریک و غمخوار تھے۔ سارے علاقے کا ہر ہر قبیلہ اور ایک ایک گھر ان کے دفتر میں لکھا تھا۔ اس وقت انہوں نے جو تقسیم کی تھی آج (۱۹۷۳ء) تک ان کی یہ تقسیم یوسف مندنڑ بالخصوص سوات (اور ہزارہ کوہستان) میں جاری ہے۔

پیر معظم شاہ کہتے ہیں کہ یوسف زئیوں میں جب کبھی زمین کا کوئی جھگڑا پیدا ہوتا ہے تو ایک دوسرے سے کہتے ہیں! "کیا یہ تم شیخ ملی سے لائے ہو۔ جس پر دعویٰ کرتے ہو؟" گویا کہ ان کا دیا ہوا اب تک منظور ہے۔ پیر معظم شاہ کا یہ بیان ۱۰۳۳ھ مطابق ۱۶۲۱ء یعنی خواجو مؤرخ کا پرتو ہے۔ شیخ ملی نے اپنے حسن تدبر سے زمین کی جو تقسیم کی تھی وہ آج کے دن تک جب کہ ۱۳۹۳ ہجری مطابق ۱۹۷۳ء ہے، جاری ہے اور یوسف زئیوں کے جو قبائل اور خاندان مستقل تقسیم کے بعد جن زمینوں پر آباد ہوئے تھے انہیں پر آباد و قابض ہیں۔ کیوں کہ یہ تقسیم مدت مدید تک قبیلہ وار تبدیلی کے اصول پر تھی یعنی ایک گاؤں والے چند برسوں کے بعد ایک علاقے

سے دوسرے میں منتقل ہو جاتے تھے* جسے 'وار' (باری) کہتے تھے۔

یہ باری والی تقسیم کافی مدت تک جاری رہی مگر بالآخر یوسف مندنڑ نے اپنا ملک دو حصے کر دیا۔ آدھا سمہ مع سوات اور بونیر یوسف کا ہو گیا اور باقی علاقہ دریائے سندھ کے کنارے پیہور اور تربیلا مندنڑ کے قبضے میں آ گیا۔ بالائی یوسف زئی میں رانڑی زئی اکو زئی اور خواجو زئی کے مابین باری والی تقسیم بھی مدت دراز تک جاری رہی۔ مگر آخر میں یہ تقسیم گاؤں گاؤں تک محدود ہو کر رہ گئی۔

زمینوں کی تبدیلی بعض علاقوں میں چار سال، بعض میں آٹھ اور کہیں دس سال کے بعد ہوتی تھی۔

زمین کی تقسیم اور حصے بخرے کا حساب خانہ وار ہوتا تھا اور ہر کسی کو اس کے پدری حق کے مطابق حصہ دیا جاتا تھا۔ زمین کی تقسیم کہیں روپے، کہیں قلبہ اور کہیں قرعہ پر ہوتی تھی۔ اسی حساب سے پہاڑی، میدانی اور بارانی زمینوں میں ہر دفتری کا حصہ تھا۔ یہ تقسیم اتنی صحیح، بے نقص، منصفانہ اور مساویانہ تھی کہ بیسویں صدی عیسوی تک اس میں کوئی غلطی پیدا نہیں ہوئی اور ہر کسی کو اپنے جدی دفتر کا حصہ دیا گیا ہے۔ دفتر کی تقسیم کے اس طریقے کو "ویش" (حصہ بخرہ) کہا جاتا تھا۔

پیر معظم شاہ اخون درویزہ صاحب کے حوالے سے کہتے ہیں کہ:

> "شیخ ملی نے اپنے مرض الموت میں کہا تھا کہ میں نے اپنی زندگی میں حاجت مندوں کی حاجت روائی کبھی دنیاوی طمع سے نہیں کی بلکہ خالصتاً اللہ کی ہے۔

* Casts and tribes of the Punjab and Frontior.



> پس اگر میں اپنی اس بات میں صادق ہوں تو جن ممالک کی تقسیم اور حدود کے تعینات میں نے یوسف زئی کے مابین کیے ہیں۔ قیامت کے دن تک باقی رہیں اور اگر میں اپنے اس قول میں جھوٹا ہوں تو ان کے درمیان سے یہ تقسیم ختم ہو جائے۔ چونکہ وہ اپنے قول میں سچا اور عمل میں مخلص تھا اس لیے یہ تقسیم آج کے دن تک موجود اور برقرار ہے۔ شیخ ملی کی اولاد میں سے اس وقت کچھ لوگ علاقہ یوسف زئی میں اور بعض ہندوستان میں ہیں"۔

**سزائیں**

تقسیم کے قواعد کے علاوہ شیخ ملی نے اپنی قوم کے لیے ایک ضابطۂ اخلاق بھی وضع کر کے رائج کیا تھا۔ یہ ضابطۂ اخلاق اکثر و بیشتر شرعی قوانین کے مطابق تھا۔ اور ہر قبیلہ، اور گاؤں میں بعض علماء، مشائخ اور آستانہ دار اس کے اجراء کے لیے مقرر تھے۔ سزائیں شرعی ہوتی تھیں۔ مگر بعض سزاؤں کا طریقہ علاقے کے باشندوں کے مزاج کے مطابق ہوتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس زمانے میں اس علاقے کے باشندوں کا اخلاقی معیار اور انفرادی کردار بہت بلند تھا۔ میاں معظم کہتے ہیں:

> "یوسف زئی اس وقت بہت خوش اخلاق اور نیک معاش تھے اور قوانین کے مطابق بے نمازوں، جوا بازوں نشہ بازوں، بدکاروں اور دوسرے فواحش کے مرتکبین کو سزائیں دیتے تھے۔ سارے قبیلے میں اس قسم کی عادات پر سخت پابندی تھی، اس ضابطے کو "شیخ ملی"

کہا جاتا تھا ۔ اسی کے ذریعے سال بہ سال رجب کے مہینے میں ساری قوم کی اخلاقی تطہیر کی جاتی تھی ۔ محاسبے کے وقت جو لوگ جرائم میں ماخوذ ثابت ہوتے تھے ۔ انہیں ان جرائم کے مطابق سزائیں دی جاتی تھیں ۔ ان میں سے بعض سزائیں خاص نوعیت کی ہوتی تھیں مثلاً :

**۱۔ لٹھ پر سوار کرنا :**

مجرم کو ایک لمبے لٹھ پر بٹھا دیا جاتا تھا اور دو آدمی اسے دونوں سروں سے پکڑے ہوتے تھے اسی ہیئت سے اسے گاؤں کے گلی کوچوں اور بازاروں میں پھراتے تھے ۔ شیوخ اور طلباء اس کے پیچھے ہوتے تھے اور کلمے پڑھتے جاتے تھے ۔ جگہ جگہ اسے ٹھیرایا جاتا تھا اور عوام کو اس کے انجام سے عبرت حاصل کرنے کا سبق دیتے تھے ۔

**۲۔ گدھے پر سوار کرنا :**

مجرم کو گدھے پر (زین ڈالے بغیر) سوار کرتے تھے ۔ ایک آدمی گدھے کے گلے میں رسی ڈال کر جلوس کے آگے آگے گدھے کو پکڑے ہوئے چلتا تھا ۔ پیچھے سے سرنا اور نقارے بجائے جاتے تھے ۔ شیخ لوگ کلمے پڑھتے جاتے تھے ۔ علماء اسے چوک پر ٹھیراتے اور عوام کو برے کاموں سے بچنے کی تلقین کرتے تھے ۔

**۳۔ منہ کالا کرنا :**

بعض اوقات جب مجرم کی سزا سنگین ہوتی تھی تو اس کا منہ مسجد کے چراغ کی سیاہی سے کالا کرتے تھے اور کبھی کبھی



اس کی شلوار کو اتار کر اس کی پگڑی باندھتے تھے ۔ اور اس میں مردار مرغ ، کوے یا چیل کے پر لگا دیتے تھے ہڈیوں یا پرانی چپلوں کا ہار پہنا کر گدھے پر سوار کرتے تھے اور اس کے پیچھے پیچھے سرنا اور نقارے بجائے جاتے تھے ۔ اسے راستوں اور بازاروں میں گھماتے تھے ۔ لوگ اس پر گوبر اور گندگی پھینکتے تھے ۔ یہ بہت سی سزاؤں کا مجموعہ ہوتا تھا جس میں کمی یا زیادتی ہو سکتی تھی ۔

**۴۔ سر منڈوانا :**

بدکار عورت کی سزا عموماً یہ ہوتی تھی کہ اس کے سر کے بال منڈوا دیئے جاتے تھے ۔

**۵۔ دروں سے مارنا :**

بعض سزائیں خالص شرعی ہوتی تھیں جن میں اسلامی فقہ کی پابندی کی جاتی تھی ۔ سزا کی حد بھی اسی اندازے سے ہوتی تھی ۔ یہ سزا عموماً بدکار مرد اور عورت کو دی جاتی تھی ۔

**۶۔ سنگسار کرنا :**

بعض ملزم سنگسار کیے جاتے تھے ۔ اگرچہ ایسے مواقع بہت کم پیش آتے تھے جب کوئی سنگسار کیا جاتا تھا تو عوام الناس میں سے ہر شخص اس کے پاس سے گزرتے ہوئے تین پتھر اسے مارتا تھا ۔ سوات ، بونیر اور سمہ کے دیہات میں اب تک بعض ایسے ڈھیر موجود ہیں جہاں کبھی بدکردار سنگسار کیے گئے تھے ۔ اب بھی کوئی شخص ان ڈھیروں کے پاس سے گزرتا ہے تو اس رسم کے مطابق

تین پتھر ان کی طرف پھینکتا ہے ان ڈھیروں میں اندین زئی کا خدرے کا ڈھیر خصوصیت کے ساتھ مشہور ہے[1]۔

شیخ ملی کی یہ سزائیں پختونوں کی ان عام روایتی سزاؤں، جرمانوں اور تاوانوں سے بالکل مختلف تھیں جنھیں پختون سردار، خوانین یا ان کے جرگے، حجرے، گاؤں اور قوم کے رواج کے مطابق دیتے تھے۔

**شیخ ملی کے ٹیکس:**

شیخ ملی کے مقرر کردہ ٹیکسوں میں، مسجد کے ڈول، مسجد کے لیے سوختنی اور عمارتی لکڑی، اور خادم کے لیے محلے کے ہر گھر سے کچھ رقم یا غلہ مقرر تھا۔ اس کے علاوہ قربانی کی کھال بھی مسجد کے لیے وقف تھی، ائمہ مساجد کے لیے 'ٹل' یا خاندان کے اوپر سیری ہوتی تھی۔ یہ سیریاں آستانہ داروں اور مشائخ کی سیریوں کے علاوہ ہوتی تھیں[2]۔ مسجد کی تعمیر، مرمت اور لپائی میں سارے ٹل والے شریک ہوتے تھے۔ ہر گھر کا کم از کم ایک فرد ضرور حاضر ہوتا تھا۔ جو کوئی ایسے موقع پر حاضر نہ ہوتا تھا۔ تو وہ تاوان ادا کرتا تھا۔ مسجد کے شہتیر، بلی، چٹائی اور دیگر ضروریات یا تو قومی جنگل سے پوری کی جاتی تھیں۔ یا چندہ جمع کر کے خریدی جاتی تھیں۔ ان مقررہ اصول کی پابندی آج تک جاری ہے۔ یہ چندہ

(۱) جس جگہ یہ سزائیں دی جاتی تھیں اس جگہ نشانی کے طور پر پتھروں کا ایک ڈھیر بنا دیا جاتا تھا۔ جسے پشتو میں ''سلے'' کہا جاتا ہے۔

(۲) مشائخ اور آستانہ داروں کی یہ سیریاں عموماً دیہات اور قبیلوں کی حد (برید) پر دی جاتی تھیں۔ یہ ان کی دائمی ملکیت سمجھی جاتی تھی۔ ان کے علاوہ بعض سیریاں سرداری یا بزرگی کی بھی ہوتی تھیں۔ جن کی آمدنی سے حجروں کے مصارف پورے ہوتے تھے



دفتر (جائیداد) کے مطابق ہوتا تھا۔ بے جائداد افراد اس ٹیکس سے مستثنیٰ ہوتے تھے البتہ ان کے ذمے جسمانی اور بدنی خدمت ہوتی تھی۔ مسجدیں مکاتب کا کام بھی دیتی تھیں۔ مسجد کے طالب علموں کے لیے (گھروں سے) ''وظیفے'' مقرر تھے۔ یہ وظیفے دونوں وقت (صبح و شام) ایک آدمی ٹکڑوں کی شکل میں، ہر گھر کے دروازے پر آواز دے کر جمع کرتا تھا۔ پکے طعام کے علاوہ فصل تیار ہونے پر خرمنوں کے وقت ہر خرمن سے خیر زکواۃ کے طور پر کچھ غلہ بھی جمع کیا جاتا تھا۔ یہ غلہ طالب علم فروخت کرتے تھے۔ اور حاصل شدہ رقم سے کپڑوں، جوتوں اور کتابوں کی ضرورت پوری کرتے تھے۔ اس طرح علاقہ یوسف زئی میں، شیخ ملی کے نظام کی بدولت تعلیم مفت اور عام تھی۔ اس میں وقت اور عمر کی کوئی قید نہیں تھی۔ مکتب میں لڑکے لڑکیاں مل کر بیٹھتے تھے، مگر لڑکی جب کچھ بڑی ہو جاتی تھی تو پھر آسے وہاں سے اٹھا کر زنانہ استانیوں کے حوالے کیا جاتا تھا۔ ایسی استانیوں کو کپڑے اور پاپوش کے علاوہ فصل کے موقع پر مقررہ مقدار میں غلہ دیا جاتا تھا۔ اور ہر شادی اور غمی کے موقع پر آن کا اعزازی حصہ ہوتا تھا۔

مختصر یہ کہ تواریخ حافظ رحمت خانی میں قومیت، حمیت پختونی کردار، پختونوں کی ناعاقبت اندیشی، آزاد اور غلام میں فرق، مغلوں کی سیاسی حکمت عملی پختونوں اور مغلوں کے قدیم مراسم اور تعلقات، قومی اور انفرادی بدعتیں، قومی تعصب اور خیر خواہی کے جذبات، دینی پشیواؤں اور آستانہ داروں کی قدر و منزلت، مغلوں کی سنگدلی، پختونوں کی غیرت اور حمیت کے مظاہرے، سرداری اور بزرگی دینے کے رسوم، جرگے کا احترام اور صلح و مصالحت کی غرض سے بڑے بوڑھوں اور بزرگوں کو لے جانے کی اہمیت، پختون خواتین

بہت بلند ہو گیا تمام پختون قومیں (قبائل) آن کی مطیع و فرماں بردار ہو گئیں اور کسی کی یہ مجال نہ تھی کہ ان کی مرضی کے خلاف کوئی کام کر سکے شیخ تپور کی جنگ کے تین سال بعد خان کجو اپنے تمام لشکر کے ساتھ پشاور شہر آئے اور بگرام (پشاور) کے قلعے کا محاصرہ کر لیا ۔ قلعہ دار کا نام سکندر اوزبک تھا اور نصیرالدین محمد ہمایوں بادشاہ کی طرف سے کابل سے آیا ہوا تھا۔ یہ قلعہ چونکہ سنگین اور بہت مضبوط تھا اس لیے فتح کئے بغیر واپس آئے ۔ دوسری بار دریائے سندھ کو عبور کر کے سنجڈہ، گھیپ وغیرہ کے علاقوں پر تاخت کیا مال، مویشی لوٹے، لوگوں کو قید کیا اور بہت سے مال غنیمت کے ساتھ واپس آئے ۔

تیسری بار پھر خخی (خشی) کی تمام افواج کو جمع کر کے دریائے سندھ کو عبور کیا اور چھچھ، ہزارہ، کورلغ ہزارہ مانگڑاؤ اور اس کے توابع اور مضافات کو فتح کرنے کے بعد دستوڑ اور پکھلی کی طرف متوجہ ہو گئے جب موضع کوٹ بارو پہنچ گئے اور پکھلی کے سلطان غیاث الدین تیرک کو ان کی آمد کی خبر ملی تو اس نے نفیس اور اعلیٰ سے اعلیٰ اشیا بطور ہدیہ و تحفہ بھیجیں اور سال بہ سال اس کی پیشکشی قبول کر کے ان کا مطیع و فرماں بردار ہو گیا ۔ وہاں سے واپس ہو کر ملک گگھڑ کی طرف روانہ ہو گئے اور جب گگھڑ کے سلطان آدم کو ان کی آمد کی اطلاع ملی تو اس نے بھی سلطان غیاث الدین کی طرح تحفے تحائف بھیجے پیشکش اور اطاعت قبول کی اس کے بعد خان کجو اپنے دولت خانہ تشریف لے آئے ۔



## خان کجو کے ممالک متصرفہ کا ذکر ۔

حاصل یہ کہ سارا علاقہ سمہ تا اشنغر تا دریائے لنڈا اور دریائے سندھ ۔ سارا سوات تاتوروال اور تیرات، پنجکوڑہ تا نیاگ جو لاہور کے نام سے مشہور اور سارا بونیر، چملہ تاتنول، سارا اشنغر اور سارا دوآبہ اور سارا باجوڑ، ہندو راج تک اسمار ناوہ گئی کونڑ اور ساری وادیٔ پشاور کڑپا تک، خیبر، ننگر ہار، تیراہ، کوہاٹ اور تمام ختک اور دریائے سندھ کے اس پار نیلاب، سنجڈہ تا گھیپ سوہانہ مرگلہ، گگھڑ، پکھلی تک یہ تمام ممالک اس نے مسخر کر لیے تھے اور اس کے باشندے اس کے تابع و فرمان بردار تھے۔ جس وقت وہ کسی مہم پر بلائے جاتے تھے کسی کو حکم سے سرتابی تو کجا عذر کی بھی مجال نہ ہوتی تھی ۔

کہتے ہیں کہ ان ممالک سے ڈیڑھ لاکھ لشکر اکٹھا ہوتا تھا ۔ خان کجو نے کئی برسوں تک نہایت شان کے ساتھ حکمرانی اور سرداری کی اس کے ساتھ ہی اس سے بعض کرامات اور خوارق بھی ظاہر ہوئے تھے۔ وہ مستجاب الدعوات تھا، ہر کوئی اس سے استمداد باطنی طلب کرتا تھا اور اس کی دعا سے لوگوں کے دینی اور دنیاوی مقاصد حاصل ہوتے تھے ۔

## خان کجو کی خواجہ خضر علیہ السلام سے ملاقات ۔

کہتے ہیں کہ خان کجو ابھی نوجوان تھا ایک روز رفع حاجت کے لیے گاؤں سے کہیں دور نکل گیا تھا ناگاہ ایک سفید ریش نورانی صورت نیک سیرت، خوش شکل بزرگ سے اس کی ملاقات ہوئی اس نے ان بزرگ

کی بڑی تعظیم و تکریم کی وہ اس پر مہربان ہوئے ان کے ہاتھوں میں پختہ میٹھا خربوزہ تھا انہوں نے اسے دیا خان کجو نے ادب کے ساتھ خربوزہ لے لیا وہ بزرگ تھوڑی دور آگے جا کر غائب ہو گئے اور خان کجو وہ خربوزہ لا کر پانی کے قریب بیٹھ گیا اس میں سے آدھا اس نے کھا لیا اور آدھا چادر میں لپیٹ کر رکھ دیا۔ اس کے بعد طہارت میں مشغول ہو گیا وضو کر کے دوگانہ ادا کیا اور درود و وظیفہ سے فارغ ہو کر چادر اٹھائی تو خربوزہ غائب تھا۔ ہر چند تلاش کیا مگر نہ ملا اور اس گرد و نواح میں کوئی انسان بھی نہیں آیا تھا اس لیے بہت متعجب ہوا - آخر یہ یقین کیا کہ وہ صاحب خواجہ خضر علیہ السلام تھے۔ اور جو خربوزہ مجھے عنایت کیا وہی میرا حصہ تھا جو میں نے کھا لیا۔ اس نے آدھے خربوزے کے لیے جو غائب ہو گیا تھا بہت افسوس کیا۔

چند دنوں کے بعد ایک دوسرا فقیر خان کجو سے ملاقی ہوا جو صاحب کشف و کرامات تھا۔ خان کجو نے اس سے اس خربوزے کا حال کہا۔ فقیر نے کہا وہ صاحب مہتر خضر علیہ السلام تھے اور جو خربوزہ انہوں نے تمہیں دیا تھا وہ بادشاہی تھی اگر تم سارا خربوزہ کھا لیتے تو پورے بادشاہ ہو جاتے یعنی صاحب سکہ اور صاحب خطبہ بادشاہ ہوتے مگر جب آدھا کھا لیا اور آدھا چھوڑ دیا تو آدھے بادشاہ ہو جاؤ گے یعنی صاحب سکہ صاحب خطبہ نہیں ہو گے لیکن ملک، زور و قوت اور شان وسطوت بادشاہوں کی سی حاصل ہو گی۔ اور حقیقت یہ ہے کہ اس کے بعد خان کجو بادشاہ ہو گئے اور کئی برسوں تک سلطنت و امارت کی۔ البتہ کمی صرف یہ تھی کہ سکہ ان کے نام کا نہ چلتا تھا اور خطبے میں ان کا نام نہ لیا جاتا تھا جب عمر رسیدہ ہو گئے تو علاقہ صوابی میں اقامت اختیار کر لی



اور وہیں کچھ مدت کے بعد وفات پا گئے۔ ایک پہاڑی کے دامن میں جو خان کجو کی پہاڑی (گجوانوڈیری) کے نام سے موسوم ہے، دفن کئے گئے ان کی قبر مشہور و عیاں ہے اور لوگ دور دراز سے زیارت کے لیے آتے ہیں اور تبرک حاصل کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے اور اپنی رحمت و بخشش سے سرفراز فرمائے۔

ان کی وفات کے تین چار سال بعد ملک بارا خان بھی وفات پا گئے اور بارہ خان کے تین چار سال بعد ملک سر ابدال بھی وفات پا گئے ملک سر ابدال کی قبر شیر خانے میں ہے۔ پہلے ان کی قبر پر حجرہ بنا ہوا تھا اب وہ بوسیدہ ہو کر گر گیا ہے۔

اللهم اغفرلنا ولجميع المسلمين و المسلمات برحمتك
يا ارحم الراحمين -

## نظم

شکر شکر چہ مکتوب شہ   دا کتاب پہ ښہ اسلوب شہ
دا کتاب اول طویل وو   ډیر پر دے کښے قال و قیل وو
طویل ہر څہ کہ ډیر ښہ دوی   بارے بیا تر ے ملال زړہ وی
نور پہ حکم ما د خان   چہ حافظ دے د قرآن
پہ ہند کښے لکہ نور دے   تمام ہند پہ منور دے
شہامت پور د دہ وطن دے   پیلی بھیت کے اوس مسکن دے
پہ ښہ خوئی خصلت موصوف دے   پہ و گړی کښے معروف دے
پہ ہر علم کے فہیم دے   او پہ شرع مستقیم دے
شان شوکت کے د امیر دے   خوئی خصلت کے د فقیر دے
دا کتاب مے منتخب کړ   پہ ښہ شان مے مہذب کړ
ہجری من مے حساب کړ   زړہ ے خاص لہ پیچ و تاب کړ
ہجری من زر، سل اتیا دے   یو کال بل ہم پرے بالا دے
غرہ ہم د محرم دہ   دا رنگ یاد د معظم دہ
نور کہ زیات لہ دے نہ کښینہ   فضولی بہ ښکارہ شی نہ
خو بہتر کے اوس دعا دہ   چہ د ہر زحمت د وا دہ
پاک مولیٰ د خان معین شہ
د ہر چا پہ دے آمین شہ



## نظم

خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے
کہ یہ کتاب عمدہ اسلوب میں لکھی گئی
پہلے یہ کتاب بہت طویل تھی
اور اس میں قیل و قال کی بہت گنجائش تھی
طوالت ہر چند کہ اچھی چیز ہے
مگر طوالت ہر کسی کے پسند خاطر نہیں ہوتی
پس میں نے اسے خان (رحمت خان) کے حکم سے .
جو قرآن کریم کا حافظ ہے
سر زمین ہند میں اس کی مثال سورج کی سی ہے
جس کی روشنی سے سارا ہندوستان منور ہے
شہامت پور (طورو مردان علاقہ یوسف زئی) اس کا اصلی وطن ہے
اور پیلی بھیت میں سکونت پذیر ہے
وہ اچھے اخلاق سے متصف ہے
اور لوگوں میں (اپنے اخلاق حمیدہ کے لیے) مشہور و معروف ہے
وہ ہر علم کا فہم رکھتا ہے
اور شرع (محمدی) پر مستقیم ہے
اس کی شان و شوکت اگرچہ امیروں جیسی ہے
مگر خو خصلت فقیروں جیسی ہے (اور عجزومسکینی اس کا شعار ہے)
میں نے اس کتاب کو منتخب کیا

اور اسے اچھی طرح مرتب و مہذب کیا
سن ہجری کی رو سے حساب لگا لیا (اور تاریخ و تالیف بھی نکل آئی)
اور دل کو اس مخمصے سے بھی نجات مل گئی
ہجری سن گیارہ سو اسی ہے
اور ایک سال اس کے اوپر ہے (یعنی گیارہ سو اکیاسی)
مہینہ محرم الحرام کا ہے
جیسا کہ معظم (مؤلف) کو یاد ہے
اب اس سے زیادہ کچھ لکھا جائے
تو وہ محض فضول ہو گا
اب بہتر یہ ہے کہ دعا کریں
جو ہر کلفت اور دکھ کی دوا ہے
اللہ تعالیٰ خان (حافظ رحمت خان) کا معین و مددگار ہو
اور ہر کوئی اس پر آمین کہے

**تمت تمام شد**

ہذا الکتاب تواریخ حافظ رحمت خان من تصنیف میاں معظم شاہ سرکار محمد عظیم اللہ خان بہادر خلف الصدق عمدۃ الامراء العظام اسوۃ الکبراء الفخام خان الخوانین معظمین ساکن روح علیین دلاور الملک عزۃ الدولہ دوندی خان بہادر بہرام جنگ مغفورو مرحوم

**کاتب الحروف**

مرزا محمد اسمعیل قندہاری بتاریخ ۲۶ ماہ جولائی ۱۸۶۴ع

# حواشی

بر

# تواریخ حافظ رحمت خانی

مولف
**خان روشن خان**
روشن پورہ - توان کلی - صوابی مردان
اسلامی جمہوریہ پاکستان

نقشہ ۱ جغرافیۂ خلافت مشرقی از ابتدائے فتوحات اسلامی




نقشہ صوبجات خلافت عباسیہ - جس میں بڑی بڑی سڑکیں دکھائی گئی ہیں



# ابتدائیہ

الحمد اللہ کتاب " تواریخ حافظ رحمت خانی " کا اردو ترجمہ مکمل ہوگیا۔ میری دیرینہ خواہش تھی کہ اس کا اردو ترجمہ بھی ہو جائے تاکہ اس اہم کتاب سے استفادے کا دائرہ صرف پشتو جانے والے حضرات تک محدود نہ رہے۔ جن اہل علم کی نظر سے یہ اصل کتاب گزر چکی ہے وہ اسکی تاریخی اہمیت سے بخوبی واقف ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اس کتاب کو علمی حلقوں میں بہت پسند کیا گیا۔

اس کتاب کے اردو ترجمہ کی اشاعت کا مسئلہ سامنے آیا تو میں نے محسوس کیا کہ اس پر مفصل حواشی لکھے جائیں تاکہ جو تاریخی دور اس کتاب میں زیر بحث آیا ہے اس سے پہلے اور بعد کے یوسف زئی کے تاریخی حالات بیان کر دیے جائیں تاکہ یہ حواشی اور کتاب کا متن مل کر ایک مبسوط و مرتب تاریخ بن جائے۔ چنانچہ میں نے بے شمار کتابوں کے مطالعے کے بعد حواشی میں اس دور سے پہلے اور بعد کے حالات کو اس طرح مرتب کر دیا ہے کہ اس کے مطالعے سے معلوم ہو جاتا ہے کہ اس کتاب کی ابتدا سے پہلے یوسف زئی قبیلہ کے آباء واجداد کون تھے۔ کہاں آباد تھے، اپنے اصلی وطن سے کب اور کن حالات میں نکلے اور کابل اور پشاور کے علاقے میں کب آ کر آباد ہوئے اور کتاب کے اختتام کے بعد ان کے قبائل اور خاندان کہاں کہاں

جا کر آباد ہوئے ، ان نے کیا کیا کارنامے انجام دے اور تاریخ میں کیا مقام پایا ؟ یوسف زئی کی قومی تاریخ کی یہ تمام ضروری باتیں میں نے نہایت اختصار کے ساتھ قلم بند کردی ہیں ۔

یہ کام بہ ظاہر آسان نظر آتا ہو لیکن اس کام کی واقعی مشکلات کا اندازہ وہی لوگ کرسکتے ہیں جنہیں علمی و تحقیقی کاموں کا تجربہ ہے میں نے نہایت کاوش سے یوسف زئی قبیلہ کے شجرہہائے نسب بھی مرتب کر دیے ہیں، اس سلسلے میں بھی مجھے جو دشواریاں پیش آئی ہیں اور جو تگ ودو کرنی پڑی ہے اس کا اندازہ ہر کوئی نہیں لگا سکتا ۔ لیکن مجھے خوشی ہے کہ ایک مفید کام انجام پا گیا ۔ ان شجروں کے مطالعے سے معلوم ہوگا کہ کتاب میں جن شخصیتوں کا ذکر آیا ہے ان کا تعلق کن خاندانوں سے تھا اور انکے آباؤ و اجداد کون تھے ؟ مجھے یقین ہے کہ اس سے کتاب کی افادیت میں اضافہ ہوا ہے ۔ میری تحقیق کا پہلا حصہ اُس زمانے سے تعلق رکھتا ہے جب افغان قوم بنی اسرائیل کے معزز لقب سے پکاری جاتی تھی ۔ یہ بات اس قوم کے بزرگوں، عالموں اور صوفیوں کے اقوال اور مورخین کے افکار و تحقیقات سے ثابت ہے کہ افغان قوم کا تعلق حضرت ابراھیم علیہ السلام کی نسل سے ہے اور حضرت ابراھیم علیہ السلام کے زمانے ہی سے نقل و حرکت شروع ہوگئی تھی ۔ اس کی تاریخی بحث اور مختصر روداد آپ کو اس کتاب کے حواشی میں ملے گی ۔

میری تحقیق کا دوسرا حصہ ظہور اسلام کے بعد کی تاریخ سے تعلق رکھتا ہے کہ افغان قوم نے اسلام کب قبول کیا اور اس کے بعد سے ان کی قومی سرگزشت کیا رہی ہے اور میری تحقیق کا تیسرا حصہ کتاب ہذا کے اختتام یعنی خان کجو کے عہد کے بعد کی سرگزشت سے تعلق رکھتا ہے ۔



تمام زندہ قومیں اپنے مشاہیر اور قومی محسنین کی یاد مناتی ہیں اور انکی یاد کو زندہ رکھنے کے لئے مختلف تقاریب کا اہتمام کرتی ہیں ۔ ان یادوں اور تقریبوں سے ان نامور رفتگان کو تو کوئی فائدہ نہیں پہنچتا اور اگر ہم انہیں یاد نہ رکھیں تو ان کا کچھ بگڑتا بھی نہیں ۔ البتہ اس روشنی میں اس قوم کی اجتماعی اخلاق کے بارے میں فیصلہ کیا جا سکتا ہے ۔ زندہ قومیں اپنے بزرگوں اور محسنوں کو یاد کر کے اور ان سے اظہار عقیدت کر کے نہ صرف اپنے قومی اخلاق کا ثبوت پیش کرتی ہیں بلکہ وہ بزرگوں کے اخلاق، سیرت اور ان کے کارناموں کی روشنی میں اپنے شاندار مستقبل کے لئے نئی راہیں تلاش کرتی ہیں اور بزرگوں کے تجربات سے سبق حاصل کر کے ان غلطیوں سے بچ جاتی ہیں جن سے محفوظ رہنا کسی رہنمائی کے بغیر ممکن نہیں ہوتا ۔ بزرگوں کی یہ یادیں اور تقریبیں قوموں کی اجتماعی اخلاقی زندگی ناپنے کا مقیاس ہوا کرتی ہیں۔ میں یہ ذمہداری اس جذبے کے تحت اپنے سر لینے پر آمدہ ہوا ہوں کہ انسان صرف اپنے والدین کا فرزند ہی نہیں ہوتا بلکہ وہ اپنی قوم کا وارث بھی ہوتا ہے اور قوم کی وراثت کے ساتھ اس پر کچھ ذمہداریاں بھی عائد ہوتی ہیں ۔

ہماری قوم کو یہ احساس ہونا چاہیے کہ ہم آج جو کچھ ہیں وہ اس لئے ہیں کہ کل ہم کیا تھے اور یہ کہ انسان کی عملی زندگی کی مشلات کا حل وعظ و نصیحت کے بجائے قومی تاریخ کے زیادہ علم اور صحیح تر واقفیت میں ہوتا ہے ۔

قومی تاریخ کے یہ اہم مباحث میں نے آسان زبان اور سادہ اسلوب میں بیان کر دئے ہیں ۔ مجھے امید ہے کہ اس سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی جائے گی ۔

روشن خان

۱۹ ستمبر ۱۹۷۵ء

# باب - ۱

حضرت ابراھیم علیہ السلام کا نسب دس واسطوں سے حضرت نوح علیہ السلام سے ملتا ہے تورات میں ان کا جو سلسلہ نسب بیان کیا گیا ہے صاحب قصص القرآن مولانا حفظ الرحمن سیوہاروی نے بعض ناموں میں تلفظ کے معمولی اختلاف کے ساتھ اسی کو اختیار کیا ہے۔ یہ سلسلہ نسب حسب ذیل ہے -

حضرت ابراہیم علیہ السلام بن آزر (تارح) بن نحور (ناحور) بن سروج بن رعو بن فالج (فلج) بن عابر (عبر) بن شالح (شلح) بن ارفخشاد (ارفکسد) بن سام (سم) بن نوح علیہ السلام

حضرت نوح کے دو بیٹے اور بھی تھے جن کے نام یافث اور حام تھے - حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دو بھائی اور تھے جن کے نام نحور اور حاران تھے - حضرت لوط علیہ السلام حاران کے بیٹے تھے - حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم کی بت پرستی کے خلاف آواز بلند کی ان کے بتوں کو توڑ ڈالا اور بادشاہ وقت کے خدائی دعوے کو جب انھوں کے نے ماننے سے انکار کردیا تو اس کی پاداش میں انھیں آگ میں ڈالا گیا لیکن خدا کے حکم سے آگ سے زندہ و سلامت بچ گئے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے انھوں نے اپنا آبائی وطن چھوڑ دیا اور کنعان کی طرف ہجرت کر گئے - اس سفر میں ان کی بیوی سارہ اور بھتیجے حضرت لوط بھی تھے -



حضرت ابراہیم نے کنعان پہنچ کر آباد ہوگئے لیکن جب ایک مدت تک ان سے کوئی اولاد نہ ہوئی تو انھون نے اپنی بیوی کی خوہش پر حضرت ہاجرہ کے ساتھ دوسری شادی کر لی جن کے بطن سے حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے - حضرت اسمعیل کی نسل بنی اسماعیل کہلائی اور آنحصرت صلی اللہ علیہ و سلم کا تعلق حضرت اسماعیل کی نسل سے ہے - حضرت اسماعیل کی پیدائش کے بعد اللہ تعالیٰ نے حضرت سارہ کے بطن سے بھی ایک بیٹا تولد کیا جسے اللہ تعالیٰ نے شرف نبوت سے بھی سرفراز فرمایا - حضرت اسحاق علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھی بیٹے تھے جو حضرت سارہ کے بطن سے پیدا ہوئے تھے - حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ایک اور نکاح قطورہ سے کیا تھا - جن کی اولاد بنی قطورہ کہلائی - قطورہ سے حضرت ابراہیم کے چھ بیٹوں کا پتہ چلتا ہے جن کے نام یہ ہیں زمران یقسان ، مدان ، مدیان ، اسباق (یشباق) اور سوخ (شوحا) حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مصر کا سفر بھی کیا تھا ، مصر کے بادشاہ سے آپ کی ملاقات ہوئی تھی جس نے آپ کی نہایت تعظیم کی تھی -

حضرت اسماعیل ابھی شیر خوار تھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضرت ابراہیم نے انھیں اور انکی والدہ کو حجاز میں لا کر اس مقام پر چھوڑ دیا جہاں آجکل مکہ کا شہر آباد ہے - اللہ تعالیٰ نے اس بے آب و گیاہ وادی میں ماں اور بچے کے لئے زندگی کا ہر سروسامان مہیا کردیا - رفتہ رفتہ اس مقام پر ایک آبادی بھی ہوگئی - یہیں حضرت اسماعیل نے پرورش پائی سن رشد کو پہنچے - حضرت ابراہیم اللہ تعالیٰ کے حکم سے کبھی کبھی اپنی بیوی اور بیٹے کو دیکھنے کے لئے آجایا کرتے تھے- اللہ تعالیٰ نے حضرت اسماعیل کو مقام نبوت پر سرفراز فرمایا حضرت ابراہیم اور حضرت اسماعیل علیہم السلام نے ملکر اللہ کی عبادت

کے لئے ایک مکان تعمیر کیا جو کعبہ اور بیت اللہ کے نام سے مشہور ہے۔

حضرت اسحاق علیہ السلام کے دو بیٹے تھے۔ ان میں سے ایک کا نام عیسو اور دوسرے بیٹے کا نام یعقوب تھا۔ یعقوب کے بارہ بیٹے تھے۔ جن کے نام یہ ہیں ۔ روبن (رابن) شمعون ، لاوی ، یہودا ، نفتالی ، جد (جاد) آشر ، اشکار ( یشجر ) زبولون ( روئیل ) یوسف ، بنیامین اور دان ۔ یعقوب علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے مقام نبوت پر سرفراز فرمایا تھا ۔ وہ اللہ کی جانب سے اسرائیل کے لقب سے ملقب تھے ۔ اسرائیل کے معنی لاڈلا یا جوان مرد کے ہیں ۔ اسی وجہ سے ان کی اولاد کو بنی اسرائیل کے نام سے یاد کیا جاتا ہے ۔ نبی اسرائیل بارہ قبیلوں میں بٹے ہوئے تھے ۔ قران مجید میں ان کا ذکر موجود ہے ۔

وقطعنعم اثنتی عشرة اسباطا آمما (الاعراف : ۱۶۰)
(اور ہم نے نبی اسرئیل کو بارہ خانداں کے بارہ گرہوں
میں منقسم کر دیا)

اور انکی فضیلت و بزرگی کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے !

یا بنی اسرائیل اذکر و نعمتی التی انعمت علیکم وانی
فضلتکم علی العالمین (البقرہ : ۱۱۶)
(اے بنی اسرائیل ! میری وہ نعمیتں یاد کرو جن سے میں
لے تمہیں سرفراز کیا تھا اور میں نے تمیں دنیا کی تمام
قوموں میں فضلیت و برگزیدگی عطا فرمائی تھی ۔)



حضرت یعقوب علیہ السلام ملک کنعان میں رہتے تھے۔ بعد میں جب یوسف[۴] مصر پہنچے اور اقتدار وہاں حاصل ہوا تو انہوں نے اپنے باپ یعقوب علیہ السلام اور بھائیوں کو بھی اپنے پاس بلا لیا۔ اسرائیل (یعقوب) علیہ السلام کنعان سے اپنے پورے خاندان ، تمام مال و اسباب اور چوپایوں کے ساتھ مصر پہنچے تھے۔ یہ سفر انہوں نے ان گاڑیوں میں کیا تھا جو مصر سے انہیں لانے کے لئے بھیجی گئی تھیں۔ مصر کے سفر میں ان کے ساتھ خاندان کے جو افراد تھے ان کی تعداد بہوؤں کو چھوڑ کر چھیاسٹھ تھی۔ حضرت یوسف اور انکے دو بیٹے تھے۔ اس طرح حضرت یعقوب کے گھرانے کے جو لوگ مصر میں آئے وہ سب ملکر ستر تھے ۔ حضرت یعقوب کی عمر اس وقت ایک سو تیس برس کی تھی ۔ مصر میں وہ مزید سترہ برس زندہ رہے ۔ اس طرح حضرت یعقوب کی کل عمر ایک سو سنیتالیس برس کی ہوئی ۔ حضرت یعقوب نے انتقال کے وقت اپنے بیٹوں کو وصیت کی تھی کہ ان کی نعش کو کنعان میں باپ دادا کے قبرستان میں لے جا کر دفن کرنا۔ ان کی اولاد نے اس وصیت پر عمل کیا۔ اور بادشاہ مصر کی اجازت سے ان کی نعش کو کنعان لے جا کر آبائی قبرستان میں دفن کیا ۔ اور خود معہ اہل خاندان کے مصر لوٹ آئے ۔ حضرت یوسف علیہ السلام جب ایک سو دس برس کی عمر کو پہنچے تو بیمار ہوئے ۔ انہوں نے اپنے تمام بھائیوں کو جمع کیا اور ان سے وعدہ لیا کہ دہ ان کی نعش کو بھی کنعان لے جا کر اپنے آبائی قبرستان میں سپرد خاک کریں گے۔ حضرت یوسف کا انتقال ہوا تو حالات بدل گے بھائیوں نے ان کی نعش کو کنعان لے جانا چاہا تو انہیں اس کی اجازت نہ ملی ۔ جناچہ انہوں نے نعش میں خوشبو بھر کر اسے تابوت میں بند کر دیا اور اسے عارضی طور پر مصر میں دفن کر دیا ۔ ایک زمانہ گزرنے کے بعد مصر کے حالات بدل

گئے اب جو نسل وہاں موجود تھی اسے سابق عزیز مصر (حضرت یوسف) سے وہ جذباتی لگاؤ نہ تھا۔ حکومت میں تبدیلی آچکی تھی اور کوئی سیاسی مصلحت یا مذہبی عقیدت ان کی نعش کے مصر لے جانے میں مانع نہ رہی تھی ۔ اہل مصر کو بنی اسرائیل کی کثرت اور قوت سے بھی خطرہ لاحق تھا ۔ چنانچہ مصر کے بادشاہ نے اپنی قوم سے کہا دیکھو! اسرائیل ہم سے زیادہ قوی ہوگئے ہیں ۔ ان کے ساتھ حکمت عملی سے پیش آنا چاہیے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ اور زیادہ نہ ہوجائیں اور جنگ چھڑنے کی صورت میں وہ ہمارے دشمنوں سے مل جائیں اور ہمیں ملک سے نکال باہر کریں چنانچہ اس نے ان پر بیگار لینے والے مقرر کئے وہ ان سے سخت کام لیتے تھے تاہم بنی اسرائیل کی طاقت بڑھتی رہی اور ان کی تعداد میں اضافہ ہوتا رہا ۔ اس لئے قبطی نبی اسرائیل کی طرف سے فکر مند ہو گئے ۔ اور ان پر اور زیادہ تشدد کیا جانے لگا ۔ وہ ان سے سخت محنت کے کام لیتے تھے۔ ان سے اینٹ اور گارے بنواتے عمارتوں کی تعمیر میں اور کھیتوں میں ان سے مزدوروں کا کام لیتے تھے، قبطیوں نے نبی اسرائیل کی زندگی تلخ کردی تھی۔

بنی اسرائیل پر اہل مصر کا ظلم و تشدد انتہا کو پہنچ گیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی نجات کے لیے حضرت موسیٰ کو مبعوث فرمایا! حضرت موسیٰ نے فرعون (بادشاہ مصر) سے کہا!

بنی اسرائیل کو چھوڑ دو، تاکہ یہ ہمارے ساتھ یہاں سے نکل جائیں ۔ فرعون اس کے لیے تیار نہ ہوا کہ بنی اسرائیل کو غلامی سے نجات دے دے لیکن مشیت ایزدی نے بنی اسرائیل کی نجات کے تمام اسباب پیدا کر دے اور حضرت موسیٰ کی رہنمائی میں انہیں فرعون کی غلامی کے عذاب سے نجات مل گئی ۔ بنی اسرائیل کو اس وقت مصر میں چار سو تیس سال گزر چکے تھے اور عورتوں اور بچوں



کو چھوڑ کر ان کے مردوں کی تعداد تقریباً چھ لاکھ تھی ۔ حضرت موسیٰ انہیں فلسطین کے راستے سے نہیں لے گئے حالانکہ وہ راستہ نزدیک کا تھا ۔ وہ انہیں بحیرہ قلزم کا چکر کھلا کر جنوب کی طرف سے بیابان کے راستے سے لے گئے حضرت موسیٰ کو اندیشہ تھا فلسطینیوں سے مڈبھیڑ ہو جائے اور ان کی قوم ڈر کر مصر واپس ہو جائے ۔ بنی اسرائیل مصر سے مسلح نکلے تھے اور حضرت یوسف علیہ السلام کی نعش ان کے ساتھ تھی ۔ مصر کے مقام سقات سے کوچ کر کے یہ لوگ بیابان کے کنارے ایتام (ایتم) میں ٹھرے ۔ رات کو روشنی کا ایک ستون اور دن کو بادل کا ایک ستون ان کے آگے چلا کرتا تھا تاکہ وہ رات اور دن میں برابر سفر جاری رکھ سکیں ۔

فرعون کو خبر ملی کہ بنی اسرائیل چلے گئے تو اس نے ایک لشکر کے ساتھ ان کا تعاقب کیا ۔ اور جب بنی اسرائیل بحیرہ قلزم کے کنارے ڈیرے جما رہے تھے، انہیں جا لیا ۔ بنی اسرائیل اس کے لشکر کو دیکھ کر گھبرا اٹھے لیکن حضرت موسیٰ نے انہیں تسلی دی اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے بنی اسرائیل کو لے کر سمندر میں داخل ہوگئے ۔ سمندر نے انہیں راستہ دے دیا ۔ بنی اسرائیل صحیح سلامت پار نکل گئے ۔ ان کے تعاقب میں فرعون اور اس کا لشکر سمندر میں بنے ہوئے راستے پر دوڑا لیکن اللہ تعالیٰ کے حکم سے پانی اپنی جگہ پر آ گیا اور فرعون اور اس کا سارا لشکر سمندر میں غرق ہو گیا ۔

ہارون کی بہن مریم اور بنی اسرائیل کی عورتوں نے فرعون سے نجات کی خوشی میں دف بجا بجا کر خدا کی حمد کا ایک نغمہ گایا جس کا مضمون یہ تھا

خدا وند کی حمد و ثنا گاؤ
کیوں کہ وہ جلال کے ساتھ فتح مند ہوا ہے
اس نے گھوڑے کو اس کے سوار سمیت سمندر میں ڈال دیا ہے۔

وہ جگہ جہاں فرعون غرق ہوا تھا آج کل خلیج سوئیز کہلاتی ہے موسیٰ اسرائیل کو بحیرہ قلزم کے مشرق کی جانب لے گئے اور ایلم پہنچے اور کوہ طور کے دامن میں ڈیرے جمائے - پھر یہاں سے کچھ مقامات تبدیل کرتے ہوئے چالیس سال تک اس صحرائے سینا میں رہے جہاں انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف کھانے پینے کی اشیاء وافر مہیا تھیں -

یہاں یہ امر قابل ذکر ہے کہ حضرت موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ چلو ہم اپنا ملک واپس لے لیں - مگر مصر میں بہت عرصے تک غلامی میں رہنے کی وجہ سے ان کی آزادانہ فطرت اس درجہ بدل گئی تھی کہ وہ حضرت موسیٰ کے بار بار ہمت دلانے اوز آزادی کی زندگی کی ترغیب دینے پر بھی کسی طرح آمادہ نہ ہوئے یہی وجہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں چالیس سال تک میدان تیہہ میں بھٹکنے پر مجبور کر دیا تا کہ اس مدت میں ایک نئی نسل تیار ہو جائے جو آزادی کی قدر کو سمجھ سکے جو عزت نفس کی مالک ہو اور پرانی نسل جو مصر میں غلامانہ ماحول میں بڑھی پلی ہے وہ مر کھپ جائے - چنانچہ ایسا ہی ہوا جو لوگ اس وقت جوان اور بوڑھے تھے وہ سوائے یوشع اور کالب کے سب مر گئے اور ایک نئی نسل نے جوان ہو کر ان کی جگہ لے لی جو عزت نفس کی مالک تھی ، آزادی کی قدردان تھی اور غلامی کی زندگی گزارنے کی بجائے فرماوائی کی خواہش سے جن کے سینے پھولے ہوتے تھے -



بنی اسرائیل کی یہ نئی نسل رفتہ رفتہ خلیج عقبا کے کنارے کنارے اردن کی طرف بڑھتی رہی یہاں تک کہ ایلات پہنچ گئی حضرت ہارون یوشع اور کالب ان کے ساتھ ساتھ تھے البتہ حضرت ہارون نے اس سفر کے دوران میں وفات پا گئے - دریائے اردن کی مشرقی جانب اموریوں کے دو بادشاہ عوج کافر اور سیحون حکمران تھے بنی اسرائیل نے ان پر حملہ کر کے انہیں شکست دی اور ان کے علاقوں پر قبضہ کر لیا اس وقت ان کا مرکز مواب کا میدان تھا

یہاں حضرت موسیٰ[۴] نے اپنی قوم کو مخاطب کیا اور کہا :

'' اے بنی اسررئیل ! جب تم دریائے اردن عبور کر کے ملک کنعان میں داخل ہو تو وہاں کے تمام بتوں کو توڑ ڈالنا اور اس ملک پر قبضہ کر کے اس میں بسنا - کیونکہ خدا نے وہ ملک تمہیں دیا ہے - تم قرعہ ڈال کر ملک کو اپنے گھرانوں میں میراث کے طور بانٹ لینا - جس خاندان میں زیادہ آدمی ہوں اسے زیادہ حصہ ملنا چاہئیے اور جس خاندان میں کم آدمی ہوں اسے کم پر راضی ہو جانا چاہئیے اور جس خاندان کے قرعہ میں جو جگہ نکلے وہ اس کا حصہ ہوگا - تم اپنے آبائی قبائل کے مطابق اپنی اپنی میراث لینا - لاویوں کے رہنے کے لئے انہیں شہر دینا اور شہروں کے نواح کی آراضی بھی ان ہی کو دے دینا - شہر ان کے رہنے کے لئے اور ان کے نواح کی آراضی ان کے چوپایوں کے لئے ہو ( معلوم رہے کہ لاوی ان میں علما کا طبقہ تھا ) یعنی ہر قبیلہ اپنی مراث کے مطابق لاویوں کے لئے مسکن اور زمین دے ۔

حضرت موسیٰ[۴] نے قوم کو وصیت کی اور یشوع بن نون کو بنی اسرائیل کا پیشوا مقرر کیا اور نصیحت کی کہ تم میرے بعد یشوع

بن نون کی پیروی کرنا اور ان کی ہدایت پر چلنا وغیرہ وغیرہ حضرت موسیٰ نے ایک سو بیس سال کی عمر میں مواب کے ملک (شرقی اردن) میں وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے۔

حضرت موسیٰ بنی اسرائیل کے جلیل القدر نبی تھے۔ بنی اسرائیل کو انہوں نے فرعون مصر کی غلامی سے نجات دلائی تھی۔ سینا کی وادی میں ان کی تربیت کی انہیں بت پرستی اور شرک سے ہٹا کر توحید کی تعلیم دی نیز انہیں بتایا کہ فلسطین کی سرزمین خدا نے انہیں ایمان لانے کے عوض و انعام میں دینے کا وعدہ کیا ہے۔

حضرت یشوع خدا کی طرف سے نبی مقرر ہوئے اور حضرت موسیٰ[ع] کے پروگرام کے مطابق بنی اسرائیل کی تعلیم و تربیت اور انہیں آگے بڑھانے میں مصروف رہے۔ انہوں نے اپنے دو جاسوس اپنے سامنے کے " یریحو " شہر میں حالات معلوم کرنے کے لئے بھیجے اور اس کے تیسرے روز شہر پر حملہ کر دیا۔ پر دریائے اردن حائل تھا لیکن جس طرح اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ[ع] اور ان کی قوم کے لیے بحیرہ قلزم میں راستہ بنا دیا تھا حضرت یشوع اور ان کی قوم کو دریائے اردن میں راستہ دے دیا وہ صحیح سلامت دریا کے پار اتر گئے۔ حضرت یشوع نے اپنی قوم کے بارہ قبیلوں کے بارہ سرداروں کو دریا سے ایک ایک پتھر اٹھانے کا حکم دیا اور باہر لے جا کر انہیں بطور یادگار گاڑ دیا۔ ان کے پاس وہ صندوق بھی تھا جو حضرت موسیٰ[ع] نے انہیں بیت المقدس میں رکھنے کے لئے دیا تھا اس کی تفصیل آئندہ صفحوں میں آ رہی ہے۔

یریحو (اریحا) شہر پر انہوں نے قبضہ کر لیا اور پھر عئی شہر پر تین ہزار لشکر کے ساتھ چڑھائی کر دی لیکن یہاں انہیں شکست کا سامنا کرنا پڑا۔ ان کے چھتیس آدمی مارے گئے۔ حضرت یشوع



اور قوم کے دیگر افراد کو اس شکست کا بہت صدمہ ہوا اور وہ اپنے کپڑے پھاڑ پھاڑ کر رونے پیٹنے لگے اور خدا سے دعائیں مانگنے لگے۔ حضرت یشوع اوندھے منہ زمین پر پڑے رہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے انہیں علم ہوا کہ تمہاری شکست کی وجہ یہ ہے کہ اسرائیلیوں نے گناہ کیا ہے اس عہد کو جو انہوں نے ہم سے باندا تھا توڑ دیا ہے یریحو (اریحا) پر قبضے کے وقت جو مال غنیمت ہاتھ آیا تھا اور جس کی حیثیت قومی ملکیت کی تھی انہوں نے اس میں چوری کی وہ قوم کے مال میں خیانت کے مرتکب ہوئے۔ جب تک چور کو اس کی سزا نہ ملے گی تمہاری توبہ قبول نہ ہوگی چور کی سزا یہ ہے کہ اسے چوری شدہ مال اور اس کے اہل و عیال اور اس کے مال و اسباب کے ساتھ آگ میں جلا دیا جائے

حضرت یشوع نے سب کو جمع کیا اور خدا کا حکم سنایا اور دریافت کیا کہ یہ گناہ کس نے کیا ہے؟ عکن بن زراخ نامی ایک شخص آگے بڑھا اور اس نے اعتراف کیا کہ یہ گناہ اس سے سرزد ہوا ہے۔ اس نے بتایا کہ جب مال غنیمت میں اس نے بابل کی ایک نفیس چادر، دو سو مثقال چاندی اور پچاس مثقال سونے کی اینٹ دیکھی تو دل میں لالچ پیدا ہوا اور اس نے ان چیزوں کو چھپا لیا۔ حضرت یشوع نے آدمی بھیجے اور وہ اس شخص کے ڈیرے سے تمام مال برآمد کر لائے۔ حضرت یشوع نے اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق اس مال کے ساتھ عکن کو اس کے بیٹوں اور بیٹیوں کو اس کے بیلوں گدھوں بھیڑ بکریوں اور اس کے دیگر ساز و سامان کے ساتھ وادی عکور میں سنگسار کیا پھر آگ میں جلا دیا اور اس کی راکھ پر پتھروں کا ایک بڑا ڈھیر لگا دیا۔

اس کفارے کے بعد بنی اسرائیل کی توبہ قبول ہو گئی اور

انہوں نے تمام فلسطین اور اس کے گرد و نواح کے علاقے پر قبضہ کر لیا جس میں اکتیس بادشاہ تھے ۔ ان تمام ممالک پر قبضہ کر کے انہیں حضرت موسیٰؑ کی وصیت کے مطابق بنی اسرائیل کے قبائل میں تقسیم کر لیا ۔ یہاں وہ تقریباً چودہ سو برس تک حکمران رہے ۔

بنی اسرائیل میں قیام حکومت کے بعد تقریباً چار سو سال تک ان کی توجہ اور ہمت دین کی بنیادیں مضبوط کرنے میں صرف ہوتی رہیں جو شخص ان میں دینی ریاست اور ذمہ داری کا اہل ہوتا تھا اسے وہ کاہن کہتے تھے ۔ اسے گویا کہ حضرت موسیٰ کی خلافت و نیابت کا مرتبہ حاصل ہوتا تھا ۔ یہ ایک دینی منصب تھا جس کے لئے حضرت ہارون کے خاندان سے ہونا شرط تھی اس لئے کہ حضرت موسیٰ کے کوئی اولاد نہیں تھی کاہن تمام امور دینی نماز، روزہ، قربانی وغیرہ کی نگرانی کرتا تھا ۔ امور سیاست کے تصفیہ و احکام کے اجرا کے لئے انہوں نے ستر سردار منتخب کئے تھے ۔ کاہن کا اپنا مرتبہ بہت بڑا تھا لیکن وہ ان دنیاوی امور سے کوئی تعلق نہیں رکھتا تھا ۔ تقریباً چار سو سال تک دینی و دنیاوی نظام بنی اسرائیل میں اسی طرح چلتا رہا لیکن اس کے بعد پڑوس کے ممالک سے نبرد آزمائی شروع ہوگئی اور حالات میں رفتہ رفتہ انقلاب پیدا ہونے لگا اور بنی اسرائیل کو اپنی ریاست و سلطنت کی طرف سے خطرہ پیدا ہو گیا تو انہوں نے طالوت کو اپنا بادشاہ مقرر کر لیا ۔ حضرت طالوت کی رہنمائی میں بنی اسرائیل کو پھر جاہ و حشمت حاصل ہوگئی ۔ فلسطین کا کافر بادشاہ جالوت مارا گیا ۔ حضرت طالوت نے سینتالیس سال تک حکومت کی ۔ حضرت طالوت کے انتقال کے بعد حضرت داؤد تخت حکومت پر رونق افروز ہوئے ان کی سلطنت کے حدود ایک طرف حجاز تک اور دوسری طرف یمن وبلاد روم تک پھیل گئے ۔



حضرت داؤدؑ نے چالیس سال تک نہایت تزک و احتشام کے ساتھ حکومت کے بعد انتقال فرمایا انہوں نے حضرت سلیمانؑ کو اپنا جانشین بنا دیا تھا حضرت سلیمان کی سلطنت کے حدود اور بھی زیادہ پھیل گئے ۔ انہوں نے اپنے دور حکومت میں بیت المقدس کی اعلیٰ پیمانے پر تعمیر کی ۔ جس کی وصیت ان کے والد حضرت داؤد نے انہیں کی تھی ۔

بیت المقدس یعنی مسجد اقصیٰ کا قصہ یوں ہے کہ صابیوں کے زمانے میں یہاں ایک شاداب بغیچہ تھا جس میں پتھر کی ایک مورتی تھی ۔ اس مورتی پر منتوں ( نذر و نیاز ) کا تیل چڑھایا جاتا تھا پھر اس جگہ ایک مندر تیار کر دیا گیا ۔ جب بنی اسرائیل کا اقتدار ہوا تو وہ اس طرف منہ کر کے نماز پڑھنے لگے اور اسے قبلہ بنا لیا ۔ اس کی حقیقت یہ ہے کہ حضرت موسیٰ بنی اسرائیل کو جب مصر سے لے کر چلے تو ان کا ارادہ بیت المقدس کو اپنے اقتدار میں لانا تھا۔ کیوں نکہ اللہ تعالیٰ نے ان سے اور ان کے دادا حضرت اسحاقؑ سے اس کا وعدہ کیا تھا ۔ مصر کے سفر کے دوران میں حضرت موسیٰ وادی تیہہ میں اتر پڑے ۔ یہاں انہیں اللہ تعالیٰ کا یہ حکم ملا کہ وہ عمدہ لکڑی کا ایک صندوق تیار کریں ۔ اس کے طول و عرض ، شکل و صورت اور دیگر صفات کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے ان کی پوری رہنمائی کر دی تھی ۔ اور یہ بھی فرمایا دیا تھا کہ اسے تیار کر کے صابیوں کے پتھر پر رکھ دیا جائے ۔ اور قربانی کے لئے ایک خاص قربان گاہ تیار کی جائے ۔ یہ تمام ہدایات اور ہر چیز کے بارے میں پوری تفصیل ، توریت میں موجود ہیں ۔ حضرت موسیٰ نے حکم خداوندی کی تعمیل کی حسب ہدایت صندوق تیار کیا اسے میدان تیہہ میں خیموں کے وسط میں نصب کر دیا گیا ۔ اس میں وہ تابوت بھی

رکھ دیا جس پر خدا کی طرف سے نازل شدہ احکام درج تھے ۔ اس صندوق کے قریب ایک مذبح (قربان گاہ) بھی تعمیر کیا گیا اور حضرت ہارون کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے مذبح کا متولی مقرر کیا گیا ۔ بنی اسرائیل اس صندوق کی جانب رخ کر کے نماز پڑھتے تھے اور مذبح میں اللہ کے نام پر قربانیاں پیش کرتے تھے یہیں حضرت موسیٰ پر وحی نازل ہوا کرتی تھی ۔

بنی اسرائیل نے شام پر قبضہ کیا تو انہوں نے اس صندوق کو بیت المقدس میں صابیوں کے پوجا پاٹ کے پتھر پر رکھ دیا اور اس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے لگے ۔ وہ صندوق ان کا قبلہ بنا رہا ۔ حضرت داؤدؑ نے ارادہ کیا کہ اس پتھر کی جگہ جس پر صندوق رکھا تھا ایک مسجد تعمیر کر دیں مگر وہ اس ارادے کو عملی جامہ نہ پہنا سکے اور اپنے بیٹے اور جانشین حضرت سلیمان کو اس مسجد کی تعمیر کے لئے وصیت کر گئے ۔ حضرت سلیمان نے اپنے والد حضرت داؤد کی وصیت کے مطابق اپنے دور حکومت میں یہ مقدس مسجد تعمیر کی جو چار سال میں مکمل ہوئی ۔ اس وقت حضرت موسیٰ کی وفات کو پانچ سو سال گزر چکے تھے ۔ حضرت سلیمانؑ تقریباً باون سال حکومت کرنے کے بعد وفات پا گئے۔

## زوال بنی اسرائیل

حضرت سلیمانؑ کی وفات کے بعد آپ کے بیٹے رجمام کو بادشاہ بنانے کے سلسلے میں بنی اسرائیل کے بارہ قبائل اکھٹے ہوئے اور رجمام کے سامنے اپنے کچھ مطالبات پیش کئے ۔ رجمام نے ان مطابات کو مسترد کر دیا ۔ بنی اسرائیل کے دس قبیلے اس بات سے ناراض ہو کر چلے



گئے اور انہوں نے یربعام کو اپنا بادشاہ بنا لیا ۔ انہوں نے اپنی حکومت کا نام اسرائیلی حکومت رکھا ۔ یہودا اور بن یامین دو قبیلوں نے رجعام کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا اور سلطنت یہودیہ اپنی حکومت کا نام رکھا ۔ یہاں سے بنی اسرائیل میں پھوٹ پڑ گئی ۔ ان دونوں حکومتوں کی تاریخ باہمی قتل و غارت اور نفاق اور سازشوں کے واقعات سے بھری پڑی ہے ۔ اس باہمی نفاق اور جنگ و جدل کا نتیجہ تھا کہ دونوں اپنی حکومتوں کو قائم نہیں رکھ سکے ۔ مصریوں اشوریوں بابلیوں اور رومیوں کی تاخت و تاراج کا تختہ مشق بنے رہے ۔ اس دور میں فلسطین کے یہودیوں اور اسرائیلوں میں بہت سے نبی مبعوث ہوتے رہے جو انہیں خدا کا پیغام سناتے ، ہدایت کرتے اور آئندہ واقعات کی پیشین گوئیاں کرتے تھے ۔

مشہور شہر شورون (سامریہ) کی اسرائیل ریاست جو الجزیرہ اور موصل وغیرہ میں قائم تھی ۔ اشوریوں کے ہاتھوں ۷۲۱ ق م میں تباہ ہوئی اور یہودیہ کی ریاست جو شام و فلسطین میں قائم ہوئی تھی ۵۹۷ ق م میں بابلیوں کے ہاتھوں برباد ہوئی ۔ الغرض چودہ سو سال حکومت کرنے کے بعد بنی اسرائیل کی دونوں حکومتیں صفحہ ہستی سے ہمیشہ کے لئے ختم ہوگئیں

اسرائیلی سلطنت کا آخری بادشاہ ہوسیع تھا ۔ جس پر نینوا کے شاہ شور نے حملہ کیا اور شوروں (سامریہ) محاصرہ کا کر لیا ۔ اس محاصرے نے تین سال تک طول کھینچا ۔ چوتھے سال شورون (شارون) پر قبضہ ہو گیا ۔ اور ہوسیع کو قید کر لیا گیا ۔ اس قبضے میں جتنے اسرائیل ہاتھ آئے تھے اشور انہیں نینوا لایا اور مشرق کی طرف خراسان اور علاقہ جیحون سحون ، میں اور دریائے سندھ تک انہیں آباد کر دیا اور شورون (شارون) میں اسرائیلیوں کی جگہ اپنے

آدمیوں کو لے جا کر آباد کیا ۔

اسرائیلیہ کے بعد اشوری بادشاہ شرجون ثانی کو یہودیہ پر حملہ کرنے کا براہ راست موقع مل گیا اور چند سال کی چھیڑ چھاڑ کے بعد یہودا کا بادشاہ حزقیا اس کا باج گزار بن گیا لیکن کچھ عرصہ بعد اس نے خراج دینے سے انکار کر دیا اور مقابلہ کرنے پر آمادہ ہو گیا ۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اشوریہ کے بادشاہ شرجون ثانی اور اس کے جانشین سخیرب نے لشکر کشی کر کے یروشلم کا محاصرہ کر لیا ۔ اس جنگ میں حزقیا گرفتار کر کے قتل کر دیا گیا ۔ اور اس کی جگہ اس کے لڑکے کو تخت نشین کر کے سخیرب نے اپنا بجگزار بنا لیا ۔ سخیرب کا دعویٰ ہے کہ اس جنگ میں اس نے دو لاکھ ایک سو پچاس یہودیوں کو قیدی بنایا ، اشوری بادشاہ نے حسب سابق ان قیدیوں کو بھی مشرق کی طرف جلا وطن کر کے ایران ، بخارہ ، بلخ ، جوزجان یعنی خراسان اور دریائے سندھ کے علاقوں میں مختلف مقامات پر انہیں آباد کیا

اس کا اثر یہ ہوا کہ یہودہ اور بھی کمزور ہو گیا اور اس کی سلطنت نینوا کے آگے جھکی رہی اور باقاعدگی سے خراج ادا کیا جاتا رہا - یہاں تک کہ نینوا والوں کے وارث اہل بابل نے ۷۹۵ق م میں یروشلم پر حملہ کر دیا اور اسے فتح کر لیا ۔ انہوں نے بادشاہ کے بیٹے صدقیا کو تخت پر بٹھا کر اسے اپنا باج گزار بنا لیا وہ یہودیہ سے دس ہزار منتخب قیدیوں کو ان کے بال بچوں سمیت بابل لے گئے - صدقیا بادشاہ یہودا کئی سال تک تو بخت نصر کا وفادار رہا اور پابندی کے ساتھ خراج ادا کرتا رہا لیکن پھر اس نے اپنی آزادی اور استقلال کا پرچم لہرایا جس پر بخت نصر نے طیش میں آ کر اس پر فوج کشی کی اور یروشلم کو تباہ و برباد



کر دینے کا مصمم ارادہ کر لیا ۔ اور حملہ کر کے یروشلم کا محاصرہ کر لیا ۔ محاصرے نے پندرہ ماہ تک طول کھینچا - بالآخر بخت نصر کو کامیابی حاصل ہوئی - یروشلم فتح ہو گیا ۔ اور ہیکل کو تباہ کر دیا گیا ۔ صدقیا کو گرفتار کر لیا گیا - اس کے سامنے اس کے بیٹوں کو قتل کیا گیا پھر اس کی آنکھیں نکالی گئی اور اسے قید کر کے بابل لے جایا گیا بخت نصر پچاس ہزار یا ایک لاکھ یہودیوں کو قیدی بنا کر بابل لے گیا انہیں ایران اور بابل کے آس پاس آباد کیا - جہاں وہ تقریباً ستر برس تک غلامی کی زندگی بسر کرتے رہے اس دوران میں بہت سے یہودی اِدھر اُدھر کے علاقوں میں بھاگ گئے ان حوادث کے بعد فلسطین میں یہودیوں کی تعداد بہت تھوڑی رہ گئی -

## نینوا کے اشوری

اشوری قدیم سامی نسل کے لوگ تھے اور اسرائیلی سلطنت کے ماتحت لیکن اندونی طور پر دریائے دجلہ کے بلائی حصہ میں آزادی اور خود مختاری کی زندگی بسر کر رہے تھے - بنی اسرائیل کے آپس کے اختلافات اور طوائف الملوکی کو دیکھ کر انہیں حالات سے فائدہ اٹھانے کا خیال پیدا ہوا ۔ انہوں نے اپنی طاقت کو منظم کیا اور گرد و نواح کے علاقوں کو تاراج کرنا شروع کیا انہیں اس میں بڑی کامیابی ہوئی ۔ انہیں ہر طرف وحشت اور بربریت کا بازار گرم کر دیا ۔ انہیں جن لوگوں کی طرف سے مخالفت کرنے یا سدراہ بنے کا خطرہ پیدا ہوتا اسے گرفتار کر کے اس کے اعضا الگ الگ کرتے ، انہیں پنجوروں میں بند کر کے لٹکا دیتے اور انہیں طرح طرح کے عذاب دے

کر ہلاک کرتے ۔ ان کی وحشت و بہمیت سے لوگوں کے دلوں پر خوف طاری ہو گیا تھا ۔ اشوری پہلی قوم ہے جس نے فن حرب کو ترقی دے کر فوج منظم کی ، اس کو مختلف حصوں میں تقسیم کیا ۔ گھوڑ سواروں پر رسالہ منظم کیا ، لوہے کے ہتھیاروں ، تیر ، کمان ، بھالے ، تلواریں اور فصیلوں کو گرانے کے لئے منجنیقیں اور سرنگوں وغیرہ کا استعمال کیا ۔

وادی دجلہ ، فرات کی سرزمین ، بابلیہ ، ایلام ، ایشیائے کوچک کے مشرقی حصے ، آرمینیا ، سامریہ ، یہودیہ ، ایران اور دریائے سندھ کی وادی ، یہ تمام علاقے صدیوں تک اشوری بادشاہوں کی تاخت و تاراج کا میدان اور تختہ مشق بنے رہے ۔ یہاں کے بادشاہ اور حاکم اشوری بادشاہوں کو خاراج دیتے تھے اور جہاں کوئی بادشاہ سر اٹھنے کی جرات اور سر کشی کا ارادہ بھی کرتا تو اس پر فوج کشی کر کے اسے سخت ترین سزا دی جاتی تھی ۔

## اشوریوں کا زوال

۶۱۲ ق م میں ایران کے مودی ( میدی مادی ) سردار سیاک سیر نے جس کا دوسرا نام اوآ کیشتر ( کشتری ) ہے بابل کے حکران قبائل کی مدد سے نینوا اور اشوریہ پر چڑھائی کر کے اشوریوں کی فوج کا قلع قلمع کر دیا ، شاہی خاندان کے افراد کو نیست و نبود کر دیا ملک کو تہس تہس کر دیا ۔



## بابل والوں کا عروج و زوال

اہل بابل ، نو بابلی یا کلدانی قوم سے ایک ہی قوم مراد ہے ۔ اشوریوں کے زوال کے باعث بابل والوں کو اپنا حلقہ اقتدار حدود مملکت وسیع کرنے کا موقع مل گیا ۔ نیوپلیسر نے جو جنوبی عراق کے دلدلی علاقے کا قبائلی سردار تھا ۶۲۶ ق م میں بابل میں نئی شاہی خاندان کی بنیاد رکھی ۔ ان قبیلوں نے اشوریوں کے خلاف ایران کے مادیوں کی مدد کی تھی ۔ بخت نصر اس نیوپلیسر کی اولاد میں سے تھا وہ زبردست فاتح اور شان و شوکت رکھنے والا بادشاہ تھا ۔ اس کے بعد بابل کے تخت پر چار بادشاہ بیٹھے ۔ آخری بادشاہ بال شارز ( بخت نصر کا نواسہ ) تھا ایک مرتبہ وہ جشن منا رہا تھا اور شراب کا دور چل رہا تھا کہ دیوار پر ایک غیبی ہاتھ کچھ لکھتا ہوا نظر آیا ۔ اس کا مطلب یہ لیا گیا کہ پارسی بادشاہ اس کی حکومت کا خاتمہ کر دیں گے ۔ چنانچہ ایسا ہی ظہور میں آیا ۵۳۹ قم میں سائرس ( خورس ، اخویرس یا و کورش ) ایرانی نے بابل پر حملہ کر کے بابلی سلطنت کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیا ۔

## ایرانیوں کی سلطنت کا قیام

وسط ایشا کے آریہ قبائل کی ایک شاخ ۱۵۰۰ قم سے ۱۰۰۰ قم تک کسی وقت افغانستان کی وادیوں میں سے گزرتی ہوئی ایران کے شمالی اقطاع میں آ بسی تھی اور انہوں نے بحیرہ خزر (کیسپین) کے جنوب میں گیلان کے علاقے میں ڈیرے جما لئے تھے ۔ یہاں سے یہ خانہ بدوش آریہ قبائل ایران کے وسطی اور مغربی سر سبز و شاداب

علاقوں میں پھیلتے چلے گئے ، اور رفتہ رفتہ تہران اسپہان اور شیراز کے علاقوں پر چھا گئے - یہ قبائل اپنے اپنے سرداروں کے ماتحت زندگی بسر کرتے تھے اور اپنی اپنی طاقت کے بل پر مختلف علاقوں پو قابض ہو گئے تھے - ساتویں صدی قبل مسیح میں ان قبائل کے اتحاد و اجتماع سے تین ریاستیں قائم ہوئیں - شمالی اور وسطی علاقے میں میدی (میڈی) قبائل آباد تھے جس کے سرداروں نے دیانکو نامی ایک سردار کو جو بہت انصاف پرور تھا ، اپنا بادشاہ بنا لیا جس نے میڈیا کی ریاست قائم کی - اس کے جنوب میں اسپہان کے قریب پر سو خامشی کے نام سے ایک ریاست بنی جس کا بانی ہخامانش نامی ایک سردار تھا - ان کی ریاست کے جنوب میں شراز کے قریب پارسیوں کی ایک ریاست قائم ہوئی - یہ خطہ اب تک فارس کے نام سے مشہور ہے -

میدیوں کا پہلا قابل ذکر بادشاہ فراورت ہوا جس کا دوسرا نام کھشتری تھا - اس نے ۶۷۵ ق م سے ۶۵۳ ق م تک بائیس سال حکومت کی - میدی بادشاہ اشوری بادشاہ اسیرہدون کے ماتحت رہا اور وقت پڑنے پر وہ اسے ہرقسم کی امداد دینے کا پابند تھا لیکن اس کے بیٹے نے ۶۱۲ ق م میں نینوا کو تاراج کر کے اشوریوں کے اقتدار کا خاتمہ کر دیا -

بابل کے کلدانی بادشاہ نیوپلیسر اور بخت نصر اشوریوں کے حلیف تھے - میدی بادشاہ نے اپنی ایک بیٹی بخت نصر کے ساتھ بیاہ دی تھی اس طرح اقتدار بابل والوں کے ہاتھ آ گیا - لیکن ۵۵۹ ق م میں پارسی شہزادے سائرس (اخویرس خورس یا کورش) نے وسطی آریائی ریاست کے حمکران ہخامنش کے پوتے کمبوجیا کو شکست دی اور اس کی وسطی اور جنوبی دونوں ریاستوں پر قبضہ کرلیا اور پھر ۵۵۰ ق م میں میڈیا کے بادشاہ کو شکست دیکر اس کی ریاست کو بھی اپنی



سلطنت میں شامل کر لیا - اس کے بعد ۵۳۹ ق م میں بابل پر چڑھائی کرکے دیوتاؤں کی قدیم ترین ریاست کو ایران کی سلطنت میں شامل کر لیا -

سائرس کی سلطنت ہندوستان (یعنی ہند) سے کوش تک ایک سو ستائیس (۱۲۷) صوبوں میں پھیلی ہوئی تھی جن میں اسرائیلی بھی ستر سال سے غلامی کی زندگی بسر کر رہے تھے - اس نے ان کو واپس یوشلم جانے شہر کو آباد کرنے اور مسجد (ہیکل) کو از سر نو تعمیر کرنے کا فرمان صادر کر دیا - چنانچہ کتاب مقدس کے مطابق ۴۲۳۶۰ یہودی یروشلم واپس گئے جبکہ صرف بخت نصر کے ہاتھوں قید ہونے والوں کی تعداد ساٹھ ہزار سے زیادہ تھی - ان میں سے جو لوگ خوش حال ہوگئے تھے انہوں نے وطن (یوشلم) واپس جانے کے مقابلے میں یہیں رہنے کو ترجیح دی -

اس کے عہد میں مشرق و مغرب کی طرف مہمیں بھیجی گئیں اور دریائے سندھ کی وادی سے لے کر بحیرہ روم تک اور بحیرہ خزر و بحیرہ یورال سے لے کر بحیرہ عرب اور خلیج فارس تک وسطی و مغربی ایشیا کے تمام ممالک ایرانیوں کی وسیع سلطنت کے صوبے بن گئے - جن پر شہنشاہ کے مقرر کئے ہوئے حاکم جنہیں سطراب کہا جاتا تھا حکومت کرتے تھے - ایرانی شہنشاہ نے خراج لے کر مقامی بادشاہوں کو ان کے حال پر چھوڑ دیا اور جلا وطنی کی پرانی پالیسی جس پر گزشتہ فاتحین عمل کرتے رہے تھے ، ترک کر دیں -

یہاں پر ایک واقعے کا تذکرہ دلچسپی سے خالی نہ ہو گا - بادشاہ نے قیام حکومت کے تیسرے سال جشن کے طور پر ایک عظیم الشان ضیافت کی جس میں تمام صوبوں کے وزراء اور امرا شریک تھے ملکہ کو بھی شرکت کی دی گئی جسے اس نے قبول نہ کیا ملکہ

کی اس حکم عدولی پر وزرا اور امراء نے بادشاہ کو مشورہ دیا کہ اسے چھوڑ دیا جائے اور کسی دوسری کنوری لڑکی کو ملکہ بنانے کے لئے منتخب کرلیا جائے۔ چنانچہ حکومت کے ساتویں سال بادشاہ کی نظر انتخاب ایک اسرائیلی لڑکی آستر پر پڑی۔ اس کے ماں باپ مر چکے تھے اور اسے اس کے چچازاد بھائی مردکی (مردخائی) نامی ایک اسرائیلی نے پالا تھا۔ یہ ان لوگوں میں سے تھے جنہیں بخت نصر قیدی بنا کر یروشلم سے لایا تھا۔ آستر کے ملکہ بنائے جانے پر اس سے بادشاہ کے وزیر و مشیر خاص ہامان کو جو عمالقہ خاندان سے تعلق رکھتا تھا، بے حد حسد پیدا ہو گیا چنانچہ اس نے منصوبہ بنایا کہ تمام اسرائیلوں کو ان کے بال بچوں کے ساتھ قتل کر دیا جائے۔ اس نے بادشاہ کو اسرائیلوں کے خلاف بھڑ کانا شروع کیا۔ وہ بادشاہ کے کان ان کے خلاف بھرتا رہا۔ ایک روز اس نے بادشاہ سے عرض کیا حضور! اسرائیلی مملکت کے تمام صوبوں اور شہروں میں پھیلے ہوئے ہیں۔ ان کے دستور قوم سے نرالے ہیں اور بادشاہ کے قوانین کو بھی نہیں مانتے انہیں قوم کے درمیان رہنے دینا مناسب نہیں۔ ان کا وجود مملکت کے لئے خطرہ ہے ان کا ہلاک کر دیا جانا ہی مملکت کے مفاد میں ہے ہامان نے ان کے ہلاکت کے اور بہت سے فائدے بتائے اور ایک گراں قدر رقم شاہی خزانے میں داخل کرنے کی پیش کش کی بادشاہ اس کی باتوں میں آ گیا اور اسرائیلوں کے ہلاک کر دیے جانے کے حکم پر دستخط کر دیے۔ شاہی فرمان کی نقلیں تمام صوبوں کو بھیج دی گئیں اور ایک دن اور ایک ہی وقت سے اس منصوبے پر عمل شروع کیا گیا۔ مردکی (مردخائی) کو اسرائیلیوں کے خلاف اس سازش کا علم ہوا تو اس نے قصر شاہی کے سامنے گریہ وزاری کی۔ ملکہ آستر کو حالات کا علم ہوا تو اس نے ایک خوجہ سرا سے مردکی



کو کہلا بھیجا کہ تم تین دن تک متواتر روزہ رکھو میں اور میری سہیلیاں بھی روزہ رکھیں گی اور اس حالت میں، میں بادشاہ کے حضور میں جا کر اپنی قوم کو اس مصیبت سے نجات دلانے کی درخواست کروں گی۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ ملکہ نے بادشاہ کی دعوت کی ہامان کو بھی اس دعوت میں شریک کیا گیا تھا۔ ملکہ نے ہامان کے سامنے بادشاہ کو بتایا کہ ہامان نے اسرائیلوں کو قتل کرانے کا منصوبہ کیوں بنایا۔ بادشاہ کو یہ بھی معلوم ہوا کہ مردکی نے ایک موقع پر جبکہ دو خواجہ سرا بادشاہ کو قتل کرنے کا منصوبہ بنا رہے تھے کس طرح بادشاہ کی جان بچائی تھی ملکہ آستر کو یہ بات مردکی کے ذریعے معلوم ہوئی تھی۔ ملکہ نے راز بتانے والے کا کا نام راز میں رکھا تھا۔ بادشاہ کو ہامان کی اس بدنیتی اور سازش کا علم ہو گیا۔ بادشاہ نے اسے سولی پر چڑھا دیا اور مردکی کو اس کے محل کا مختار بنا دیا ملکہ آستر کی درخواست پر بادشاہ نے فرمان جاری کر دیا اور فوراً تمام صوبوں میں اعلان کرا دیا گیا کہ اسرائیلیوں کو بھی دوسری رعایا کی طرح امن و امان اور عزت سے زندگی بسر کرنے کا موقع دیا جائے۔ بادشاہ کے اس فرمان پر پورے ملک میں خوشی منائی گئی اور اسرائیلیوں نے سُکھ اور چین کی سانس لی۔ (کتاب مقدس کے باب آستر میں اس واقعے کی تفصیل موجود ہے) مولانا حفظ الرحمن سائرس (فورس) کے بارے میں اپنی مشہور تصنیف قصص القرآن میں لکھتے ہیں۔

یہود کے لئے اس کا عروج و ظہور، آزادی اور امن و اطمینان کا بہت بڑا سبب بنا اسی لئے وہ اس کی شخصیت کو بہت زیادہ اہمیت دیتے تھے اور ان کے انبیاء علیہم السلام کے صحیفوں میں اس کو ''خدا کا چرواہا'' اور بنی اسرائیل کا

نجات دہندہ کہا گیا ہے۔

سائرس کے بعد اس کا بیٹا کمبائس دوم (کمبوجیہ) تخت نشین ہوا۔ اس نے آٹھ سال حکومت کی۔ یہ چونکہ لاولد تھا اس لئے اس کے انتقال کے بعد اس کے والد کے مشیر کا لڑکا دارا ۵۲۱ ق م میں تخت حکومت پر بیٹھا اس نے بھی مشرق و مغرب کی طرف مہمیں روانہ کیں اور دریائے سندھ کی وادی بلکہ پنجاب سے لے کر بحیرہ روم تک بحیرہ خزر و بحیرہ یورال سے لے کر بحیرہ عرب اور خلیج فارس تک وسطی اور مغربی ایشیا کے تمام ممالک جو ایرانیوں کی وسیع سلطنت کے صوبے تھے اس نے ان کی از سر نو تنظیم کی۔ اور تمام علاقوں کو تیئیس صوبوں میں تقسیم کیا۔ اس نے صوبے کے لئے مرزبانی اور صوبے کے حاکم کو مرزبان کا لفظ اختیار کیا۔ دارا نے تقریباً چھتیس سال حکومت کی۔ اس کے انتقال کے بعد اس کا لڑکا دارا دوم تخت نشین ہوا ۴۶۴ق م میں دارا دوم بھی فوت ہو گیا تو اس کی جگہ اس کا لڑکا ارتخششتا بادشاہ بنا اس نے اپنے معتمد خاص نحمیا ؑ اسرائیلی نبی کو بیت المقدس جانے کا حکم دیا کیونکہ بیت المقدس کی تعمیر میں رکاوٹ پیدا ہو رہی تھی۔ بادشاہ نے نحمیا نبی کو فوج اور دیگر سازو سامان کے ساتھ بیت المقدس روانہ کیا۔ نحمیا کے وہاں جانے کی وجہ سے بیت المقدس کی تعمیر کے کام میں تیزی پیدا ہو گئی اور بادشاہ کی دلچسپی کی وجہ سے تعمیر کا کام جلد مکمل ہو گیا

ایران میں اس وقت جو اسرائیلی رہائش پذیر تھے وہ سکندر کے ایران فتح کرنے تک آرام و آسائش کی زندگی بسر کرتے رہے۔ ۲۵۶ ق م میں سکندر کے جانشین اینٹوکس ثانی نے جو ملک شام و ایران کا خود سر حاکم تھا جب ممالک مفتوحہ میں یونانی رسم و



مذہب کو پھیلانا چاہا تو تمام ملک میں بغاوت کی آگ بھڑک اٹھی۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اشک بن اشکان نامی رئیس نے اسرائیلیوں کی حمایت سے سکندر کے صوبے دار کو قتل کر دیا اور حکومت پر قبضہ کر لیا۔ اشک نے جو حکومت قائم کی وہ اس کے باپ اشکان کے نام پر سلسلہ شاہان اشکانی کہلاتا ہے۔ اشکانی سلطنت کا مجموعہ زمانہ حکومت تقریباً ۴۸۴ سال ہے حدود مملکت جو پہلے تھیں وہ اشکانی عہد میں بھی قائم رہیں یہاں یہ امر قابل ذکر ہے کہ حضرت عیسیٰ کی بعثت کے بعد کئی اسرائیلی قبائل نے عیسائی مذہب قبول کر لیا تھا گرجے تعمیر کر لئے تھے جس کے آثار اب تک موجود ہیں

۲۲۶ع کا واقعہ ہے کہ ایران کے بادشاہ اردوان ثانی جو خاندان اشکانی کا آخری بادشاہ تھا اور اسرائیلیوں کے ساتھ جس کے تعلقات بہت اچھے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا حکومت اسرائیلیوں کی تھی۔ اس کے خلاف پارسیوں نے بغاوت کی اور بادشاہ کو قتل کر دیا اور اردشیر بابکان بن ساسان ایران کے تخت پر جلوہ افروز ہوا۔ اردشیر نے اسرائیلیوں کے استیصال پر کمر باندھی۔ اسرائیلی اس وقت ایران میں "اب غان" کے نام سے مشہور تھے۔ شاہ پور اول نے اپنے ایک کتبے میں اس قوم کا ذکر "ابغان" کے نام سے کیا ہے شاہ پور سوم کے عہد میں اس قبیلہ کو 'اپاکان' کے نام سے موسوم کیا گیا ہے 'افغان' اسی لفظ کی بدلی ہوئی شکل ہے اردشیر بابکان نے اسرائیلیوں کو خوب قتل کیا۔ کچھ لوگ مختلف گروہوں کی صورت میں سراسیمگی کی حالت میں وہاں سے نکل پڑے اور جس کا جدھر منہ اٹھا ادھر نکل گیا۔ اسرائیلیوں کے کچھ قبائل خراسان بخارا اور وادی دریائے سندھ میں اشوریوں کے زمانے سے آباد چلے آ رہے تھے چنانچہ کچھ گروہ ان کے پاس آ کر آباد ہو گئے۔ یہ علاقہ چونکہ کافی

زرخیز تھا ان کی گزر اوقات اچھی طرح ہونے لگی - یہاں انہوں نے کافی طویل عرصہ گزارا اور پختون کے نام سے مشہور ہوئے جیسا کہ پہلے ہم نسل لوگ بنی پخت پختون کے نام سے پکارے جاتے تھے اسرائیلیوں کے جو قبائـل دریائے جیحون اور سیحون کی وادی اور بدخشان کے جنوبی علاقے میں آباد تھے جب ان پر بیرونی حملہ آوروں کا دباؤ پڑا تو وہ بھی وہاں سے نکل جانے پر مجبور ہوئے ادھر وادی دریائے سندھ و خراسان پر بھی انقلاب کے بادل منڈ لانے لگے چنانچہ ان کی نظریں اپنے ان ہم نسل لوگوں پر پڑیں جو موجودہ افغانستان کی پہاڑیوں، غور، غرجستان قوہستان اور کوہ قفس میں بیرونی حملہ آوروں سے دور و محفوظ زندگی گزار رہے تھے - چنانچہ وادی دریائے سندھ اور خراسان میں مقیم اسرائیلی بھی وہاں سے نکلنے پر مجبور ہوئے اور سب نے رخت سفر باندھا اور زرخیز اور سر سبز و شاداب علاقوں کو چھوڑ کر انہی پہاڑوں میں آکر آباد ہو گئے - یہاں وہ بیرونی حملہ آوروں سے محفوظ ضرور تھے لیکن ان پہاڑوں میں زندگی کا سرو سامان مفقود تھا - ان کی گزر اوقات نہایت مشکل سے ہوتی تھی اور پہاڑوں کے درمیان ان کی زندگی قید و بند کی زندگی سے کچھ زیادہ مختلف نہ تھی - دشمن کی نگاہ سے دور و محفوظ علاقے کا حدود اربعہ اس طرح تھا - شمال میں نیشاپور جنوب میں مکران مغرب میں بادیہ ایران (صحرائے اعظم جسے دشت لوط بھی کہتے ہیں) اور کچھ حصہ کرمان اور مشرق میں ہرات واقع تھا اور دریائے اسفزاز بہ رہا تھا اس میں ایک علاقے کا نام پشت یا پخت تھا یعنی قوم پختون کا علاقہ اس کو مرکز کی حیثیت حاصل تھی -

ان پہاڑوں کے مشرق اور شمال کی طرف کابل اور قندہار کے میدانی علاقوں میں آریہ نسل کے لوگ آباد تھے - اس دوران میں



بدھمت نے عروج حاصل کیا کچھ عرصے بعد ہندو دوبارہ بر سر اقتدار آ گئے جس کا ثبوت تاریخ اور آثار قدیمہ سے ملتا ہے

یہاں یہ بتانا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ان کے وہ ساتھی جو صوبہ جات ایران میں آباد تھے اور سائرس بادشاہ کے زمانے میں یروشلم واپس چلے گئے تھے اور ان کے جانے سے پہلے جو یروشلم میں آباد تھے ان سب لوگوں پر کیا بیتی - فلپ کے حتی تاریخ شام میں ایک جگہ لکھتا ہے :

حضرت عیسیٰ کے بعد رومیوں نے یروشلم پر حملہ کر کے پانچ ماہ تک محاصرہ جاری رکھا- آخر ستمبر ۸۰ع میں یروشلم شہر فتح کرلیا - محصور شہر کے درد ناک انجام کا اندزہ اس سے ہوسکتا ہے کہ جب رومی سپاہیوں نے شہر پر حملہ کیا تو محصور خاندانوں نے باہم سب کو مار دینے کا عہد کر لیا تھا چنانچہ انہوں نے اپنے بیوی بچوں کو قتل کر دیا - ان حالات کا نقشہ ایک ایسے مورخ کے قلم سے کھنچا گیا ہے جو خود جنگ میں شریک تھا - شوہروں نے انتہائی محبت کے ساتھ بیویوں سے معانقہ کیا ، بچوں کو گود میں اٹھایا انہیں پیار کیا دونوں طرف بوسے دیے آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگی ہوئی تھی لیکن وہ جو عزم کر چکے تھے اسے پورا کئے بغیر نہ رہے اور اسے اس طرح پورا کیا گویا یہ سب کچھ اجنبیوں کے ہاتھوں ہو رہا ہے - انہیں اندازہ تھا کہ اگر دشمن کے ہاتھوں گرفتار ہوئے تو انہیں کن اذیتوں سے سابقہ پڑے گا... ... وہ بڑی بری حالت میں تھے لیکن حالات ایسے پیدا ہو گئے تھے کہ بیوی بچوں کو اپنے ہاتھوں سے قتل کرنا انہیں ایک کم تر درجے کا گناہ معلوم ہوا

شہر تباہ کر دیا گیا ، ہیکل کو آگ لگا دی گئی تو سو پچاسی دیہات برباد ہوئے ۔ اندازہ کیا گیا ہے کہ دس لاکھ یہودی اس جنگ میں تباہ ہوئے ، بہت سے قیدی بنا لئے گئے اور انہیں روم لے جایا گیا ۔ اس سے پیشتر اشوری اور کلدانی ، یہودیوں کو جا بجا منتشر کر چکے تھے ۔ اس انتشار کی تاریخ میں ایک رومی باب کا اضافہ ہوا "

ابن خلدون نے اس واقعے کو یوں بیان کیا ہے :

" اس اثنا میں طیتش (طیطوس) رومی نے بیت المقدس فتح کر کے بے شمار مال غنیمت اور لاتعداد یہودی قیدیوں کو روما میں اپنے باپ کے پاس بھیجا "۔

ابن کریون کہتا ہے :

" اس حادثہ میں چھ لاکھ یہودی مارے گئے اور تقریباً ایک لاکھ گرفتار کر لئے گئے ۔ رومیوں نے ان قیدیوں کے ساتھ وحشیانہ برتاؤ کیا ۔ بیت المقدس سے روم آتے ہوئے راہ میں یہودیوں کو جیتے جی درندوں کے سامنے ڈال دیتے تھے بعض کو بورے میں باندھ کر شکاری کتوں کے سامنے پھینک دیتے تھے اور وہ انہیں پھاڑ ڈالتے تھے ۔ جنہیں روما لایا گیا تھا ان میں سے بعض پر رومی بچے فنون جنگ کی تعلیم کے دوران میں اپنا ہاتھ صاف کرتے تھے

یہ واقعہ بنائے بیت المقدس کے گیارہ سو ساٹھ سال بعد ہوا "

القصہ ایران کی حکومت بھی اس وقت کمزور ہو چکی تھی اور ان کے



مشرقی مقبوضات کے نظم و نسق میں ضعف آچکا تھا جیسا کہ سید عبدالجبار شاہ اپنی تصنیف " بنی اسرائیل یا ملت افاغنہ " میں تاریخ بحت نصر قدیم کے حوالے سے لکھتے ہیں ؛

" شہنشاہ تاتار نے ایک خط میں قسطنطنیہ (اور شام) کے شہنشاہ ایکس کام نی سن (کیلی نے سن) کو اپنے ملک تاتار کا ذکر کرتے ہوئے لکھا تھا کہ اس دریائے آمو (جیحون) کے پار بنی اسرائیل کے دس قبیلے رہتے ہیں جو اگرچہ اپنے بادشاہ کے ماتحت ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن فی الحقیقت وہ ہماری رعیت اور غلام ہیں۔

جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ اسرائیلیوں کے دس اور یہودا کے دو قبائل نے نینوا اور بابل کے حکمرانوں سے بہت تکالیف برداشت کیں ان قبائل کی بڑی تعداد کو قیدی بنا کر خراسان اور ایران کے مختلف مقامات پر آباد کیا گیا ۔ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ان مقامات کی نشاندہی اور مختصر سی تشریح کر دی جائے ۔

یہ وہی لوگ تھے جو بعد میں ساسانیوں کے ظلم و ستم کا نشانہ بنے اور ایک عرصہ کے بعد تاتاریوں کے حملوں اور ان کی یلغاروں کی وجہ سے دوبارہ نقل مکانی پر مجبور ہوئے اور اپنے تحفظ کے لئے اپنے ہم نسل لوگوں کے ساتھ کوہ قفس ، غور ، غرجستان اور قوہستان میں آباد ہوگئے ۔ اس وقت صرف یہی ایک علاقہ تھا جسے محفوظ سمجھا جا سکتا تھا ۔ یہ سب لوگ یہاں آ کر آباد ہو گئے اور اسلام قبول کرنے تک یہیں آباد رہے فتوح البلدان جلد دوئم اس علاقے کے متعلق لکھتا ہے ۔

جنگ کے خیال سے نہیں صرف دیکھنے کے واسطے عربوں نے

دشت پشت کی راہ لی ان میں سے بہتیرے بھوک اور پیاس سے ہلاک ہوگئے مجبوراً واپس لوٹے اور کابل کے طرف بڑھے -

## خراسان

قدیم فارسی زبان میں خراسان کے معنی مشرقی زمین کے ہیں - زمانہ وسطی کے ابتدائی دور میں اس کا اطلاق اس ملک پر ہوتا تھا جس میں وہ تمام اسلامی صوبے شامل تھے جو بادیہ ایران کے مشرق سے شروع ہو کر ہندوستان کے پہاڑوں کی سرحد تک واقع ہوتے تھے - خراسان کے حدود شمال مشرق میں تمام ممالک ماوراءالنہر (دریائے جیحون کے اس پار) اور جنوب میں سجستان اور قوہستان شامل ہوجاتا تھا وسطی ایشا کی طرف خراسان کی سرحد دشت چین اور ہندوستان کی طرف ہندوکش کے پہاڑوں تک پھیلی ہوئی تھی -

عربوں کے زمانہ وسطی میں خراسان کو آسانی کی غرض سے چار ربعوں میں تقسیم کیا گیا تھا - یہ چاروں ربعے چار بڑے شہروں کے نام پر تھے - جو مختلف زمانوں میں خراسان کے دارالحکومت بھی رہے تھے یہ چاروں ربعے نیشاپور ، مروے ، ہرات اور بلغ تھے -

ہـــرات کے متعلق زبدۃالاخبار عبدالرحمن قاسی تاریخ قدیم ہرات میں ابوالمعاس معمری کے حوالہ سے لکھتا ہے کہ :

خراسان میں بہترین مقام ہرات ہے اور ہرات پر ستر انبیا علیہم‌السلام نے دعائے خیر کیا ہے -

دریائے جیحون فارسی بولنے والی قوموں اور ترکوں کے درمیان یعنی ایران اور توران کے مابین حد فاصل تھا - عرب ان تمام لوگوں



کو ترک کہتے تھے جو غیر ایرانی تھے اور دریائے جیحون کے شمال مشرق میں رہتے تھے - اس دریا آس کے پار اس نام کے علاوہ اس ملک کو ہیتل بھی کہتے تھے- ہیتل ایک قوم تھی جو پانچویں صدی عیسوی میں سلطان ساسان کی شدت سے دشمن رہی - انگریز ان کو سفید ہن کہتے تھے - ان کا تعلق تاتاری نسل سے تھا - کامل ابن اثیر نے لکھا ہے کہ :

ہیاطلہ (ہیتل) تبت اور ترک باشندے تھے -

جیحون اور سیحون دریاؤں کے نام عربوں نے یہودیوں سے سن کر اختیار کئے تھے جو شام میں انہی ناموں سے موجود تھے - ربعہ نیشاپور میں ایک علاقہ شامات تھا - یعنی شام والوں کی مسکن ، اہل ایران اسے طاق آب کہتے ہیں - یہ علاقہ بہت زرخیز تھا مروے کے قریبی علاقہ ہرمزفرہ شہر سے ایک فرسخ کے فاصلے پر باشان (بسان) شہر واقع تھا ، اسی نام کا ایک علاقہ شام میں دریائے اردن کے مشرق میں واقعے تھا جس کی نسبت یہ نام پڑ گیا-

بلخ خراسان کا سب سے بڑا شہر تھا- اس کے سات دروازے تھے- ان میں سے ایک باب کا نام باب ہندوان تھا اور ایک کا نام باب الیہود تھا یہاں پر حزقیل نبی کی قبر ہے جو وہاں آباد جلا وطن اسرائیلی قیدیوں کی ہدایت کے لئے مبعوث کئے تھے - انہوں نے تمام عمر وہیں بسر کی اور رشد و ہدایت میں مصروف رہے - ابن بطوطہ نے لکھا ہے :

یہاں پر حضرت حزقیل نبی کا مزار ہے - اس پر ایک قبہ بنا ہوا ہے جس کی ہم نے زیارت کی -

ایک اور نبی کے متعلق جغرافیہ خلافت مشرقی میں درج ہے:

ساوا کا شہر جو ہمدان اور مروے کے وسط میں خراسان والی شاہراہ پر واقع تھا ۔ اس کے چار میل مغرب میں حضرت سماؤل نبی کا مزار تھا ۔

مولف لب لباب لکھتا ہے:

"کیقباد (کمبوجہ پسر خورس ، کورش ، سائرس) کے زمانے میں بلخ اور اس کے اطراف میں بنی اسرائیل کے انبیاء حزقیل الیاس ، اور شماؤل علیہم السلام بیک وقت موجود تھے ۔

الیاس نبی جو غازی پیغمبر سے مشہور ہے ، باجوڑ کے جنوب میں علاقہ اتمان خیل کے رنگ برنگ میں دفن ہے جو بہت مشہور ہے

دارالحمکوست بلخ کو چھوڑ کر یہ ربعہ مغرب میں جوزجان اور مشرق میں طخارستان کے دو بڑے علاقوں میں منقسم تھا ۔ جوزجان یا جوزان ربعہ بلخ کا مغربی علاقہ تھا جس میں سے مروےروز سے جانے والی سڑک گزرتی تھی ۔ جوزجان کا تمام علاقہ نہایت زرخیز تھا ۔ مروے روز سے تین منزل کے فاصلے پر بلخ کی طرف طالقان نامی شہر تھا ۔ پہاڑوں میں جوزوان کا شہر تھا ۔ جہاں علاقہ جوزان کا حاکم گرمی کے موسم میں رہا کرتا تھا ۔

شہر میمنہ جو طالقان سے دو منزل آگے بلخ جانے والی سڑک پر تھا اب بھی ایک با رونق شہر ہے ۔ عہد وسطی کے ابتدائی زمانہ میں یہ شہر الیہودان یا الیہودیہ کہلاتا تھا اور جوزجان کا صدر مقام سمجھا جاتا تھا ۔ یاقوت مورخ نے اس کا نام جہودالکبریٰ لکھا ہے ۔ وہ لکھتا ہے کہ :

اس میں پہلے یہودی آباد کئے گئے تھے ۔ جنہیں بخت نصر نے



بیت المقدس سے منتقل کیا تھا ۔ بعد میں اس کا نام تبدیل کر کے میمنہ (مبارک شہر) کر دیا گیا ۔

جغرافیہ خلافت مشرقی میں جی لی اسٹرینج نے بھی اسی طرح میمنہ کا ذکر کرتے ہوئے آگے اسپہان کے بارے میں لکھا ہے کہ :

" یہاں پہلو بہ پہلو دو شہر آباد تھے ۔ مشرق میں " جے " تھا جس کی فصیل تھی اور فصیل پر سو برج تھے اور مغرب میں الیہودیہ یعنی یہودیوں کا شہر جو " جے " سے دگنا بڑا تھا الیہودیہ کے بارے میں یہ روایت ہے کہ یہ نام یہودیوں کی وجہ سے پڑا تھا ۔ جو یہاں قدیم بابل کے بادشاہ بخت نصر کے زمانے میں آباد کئے گئے تھے ۔ الیہودیہ اور جے کی آب و ہوا بیت المقدس کی سی تھی "

الغرض علاقہ جوزان یا جوزجان کے بڑے بڑے شہروں میں شہر فریاب زمانہ وسطی میں بڑے درجے کا شہر تھا مگر اب اس کا وجود باقی نہیں رہا اس کی جگہ آجکل جو شہر آباد ہے اسے خیرآباد کہا جاتا ہے ۔ ابن ہوکل کی تحریر کے مطابق الیہودیہ اور فاریاب کے درمیان میں موسان (موسی یان) نامی شہرآباد تھا جو تقریباً الیہودیہ کے برابر تھا ۔ اب اسے ندیان کہتے ہیں ۔ اسی پہاڑی علاقے میں مسان نام کا ایک چھوٹا سا شہر بھی تھا ۔ نیز ایک اور شہر برکان یا شبوغان تھا جو اب تک موجود ہے ۔ یہ شہر علاقہ جوزجان کا مرکزی شہر تھا اور جوزجان کا حاکم یہاں رہتا تھا الیہودیہ یا میمنہ اس کا بعد دارالحکوست بنا اس کے جنوب میں ایک دن کی راہ پر اور اتنے ہی فاصلے پر الیہودیہ سے مشرق کی جانب انبار نام کا ایک شہر تھا چونکہ عراق والے انبار

کے جلا وطن یہودی یہاں آباد ہو چکے تھے اس لئے یہ نام پڑ گیا تھا جسے اب سرپل کہتے ہیں - واضح رہے کہ انبار نامی ایک گاؤں علاقہ باجوڑ میں اور دوسرا تحصیل صوابی میں قوم افغان کے مسکن ہیں - شرح طبقات ناصری میں عبدالحی حبیبی لکھتا ہے!

جوزان ( جوزجان ) کی تشریح اس طرح کی گئی ہے کہ جوزجان ایک مشہور علاقہ تھا جو ربع بلخ کا مغربی حصہ تھا اور دریائے آمو تک پھیلا ہوا تھا - جنوب میں دریائے ہرمند ، مشرق میں بامیان اور حدود غزنی تک چلا گیا تھا اور مغرب میں ہرات اور دریائے مرغاب اس کے متصل تھے - اس علاقے میں میمنہ جس کا پہلا نام الیہودیہ تھا اور انبار جس کا موجودہ نام سرپل ہے یہ علاقہ ۳۳ھ میں احنف بن قیس نے فتح کیا -

یہ وہی جوزان ہے جس کا ذکر کتاب مقدس ( تورات ) میں اسرائیلیوں کی جلا وطنی اور یہاں بسانے کے سلسلے میں ہوا ہے -

القصہ ! ہر قوم جہاں جہاں آباد ہوتی ہے اور کچھ عرصہ بعد جب وہ دوسری جگہ منتقل ہوتی ہے تو وہاں کچھ نشان ضرور چھوڑ جاتی ہے - مثال کے طور پر بدھ مت ، آرین اور ہندو اقوام نے جہاں جہاں بود و باش اختیار کی تھی آثار قدیمہ سے ان کے نشانات ظاہر ہو رہے ہیں - اسی طرح افغان قوم نے بھی اپنے نشانات چھوڑے ہیں جن کا ذکر آئندہ سطور میں آ رہا ہے -

ان علاقوں میں آباد ہونے کے بعد ان کو پختون اور افغان کے نام سے پکارا جانے لگا اس اجمال کی تفصیل یہ ہے بنی اسرائیل کے دس قبیلے جن کو نینوا کے بادشاہ نے خراسان کی طرف بھیجا تھا کچھ



عرصہ بعد شاہ نینوا کے لشکر نے بیت المقدس پر چڑھائی کی اس نے بادشاہ یہودا کو باجگزار بنا لیا اور تباہی و بربادی کے ساتھ ساتھ یہودا کے دونوں قبیلوں سے دو لاکھ ایک سو پچاس قیدی بنا کر اسرائیل کے ان دس قبیلوں کے پیچھے روانہ کیا کتاب مقدس کے باب یرمیاہ میں نصیحت بنام سرآب سے ثابت ہوتا ہے کہ ان قیدیوں میں بہت زیادہ تعداد بنی بخت موآب کی تھی وجہ یہ کہ ان کا علاقہ موجودہ اردن میں دریائے اردن سے جانب مشرق تھا اشوریوں کا سامنا اور مقابلہ پہلے انہی سے ہونا تھا کیونکہ یرو شلم پہنچنے میں بنی بخت ہی راستے میں مانع تھے - اور اشوریوں کا راستہ صرف یہی تھا جس کو پار کر کے وہ یروشلم پہنچتے بنی بخت نے سخت مقابلہ کیا ہوگا مگر شکست کھا کر قیدی بنا لئے گئے جو قید و بند اور مرنے سے بچے ہونگے وہ مغرب کی طرف دریائے اردن پار کر کے یرو شلم پہنچے ہونگے کتاب مقدس کے باب یرمیاہ میں درج ہے حضرت یرمیاہ اسرائیلی حکومت کے خاتمے کے بعد یہودا میں نبی مبعوث ہوئے - وہ بنیامین اور بنی یہودا کے دونوں قبیلوں کی ذیلی شاخوں تک باری باری پہنچے اور نصیحتیں کی اور ان کو راہ راست پر لانے کی کوشش کی - بادشاہ یہودا کو بھی نصیحت کی اور خدا کے عذاب سے ڈرایا - یہاں پر صرف بنو بخت موآب کے متعلق حضرت یرمیاہ نبی کی پیشنگوئی کا اقتباس ذیل میں درج ہے موآب کی بابت اللہ پاک یوں فرماتا ہے ؛

اب موآب کی تعریف نہ ہوگی موآب برباد ہوگا اس کے بچوں کے نوحہ کی آواز سنائی دیتی ہے -

غارت گر ہر ایک شہر پر آئیگا - موآب کو پر لگا دو تا کہ اڑ جائے کیونکہ اس کے شہر اجاڑ ہونگے - ان میں کوئی بسنے والا نہ ہوگا -

موآب ابتدا ہی سے آرام سے رہا ہے نہ تکلیف پہنچی نہ اسیری میں گیا اب یہ بد مست اور نافرمان ہوئے ہیں خدا تعالیٰ ان پر جابر حملہ آور بیجھینگے تاکہ ان کو چکنا چور کریں ۔

جس طرح تمہارے عزیز سلطنت اسرائیلیہ کو اپنے اوپر بھروسہ تھا رسوا اور تباہ ہوا تم کیونکر کہتے ہو کہ ہم پہلوان ہیں اور جنگ کے لئے زبردست سورما ہیں لیکن سن لو موآب غارت اور اس کے شہروں کا دھواں اٹھیگا ۔ اور اس کے چیدہ جوان قتل ہونے کو ہیں اور نزدیک ہے کہ موآب پر آفت آئے ۔

اردگرد والو سب اس پر افسوس کرو اور تم سب جو اس کے نام سے واقف ہو کہو کہ یہ موٹا عصا اور خوبصورت ڈنڈا کیونکر ٹوٹ گیا ۔

موآب کا سینگ کاٹا گیا اور اس کا بازو توڑا گیا ۔ کیونکہ یہ نافرمان ہوئے موآب اپنی قے میں لوٹیگا اور مسخرہ بنے گا کیا اسرائیل (اسرائیلی سلطنت) تیرے آگے مسخرہ نہ تھا ۔

اے موآب کے بشندو شہروں کو چھوڑ کر چٹانوں پر جا بسوگے اور کبوتر کے مانند بنوگے جو گہرے غار کے منہ کے کنارے پر آشیانہ بناتا ہے ۔

موآب کے سب گھروں کی چھتوں پر اور اس کے بازاروں میں بڑا ماتم ہوگا کیونکہ میں نے موآب کو اس برتن کی مانند جو پسند نہ آئے توڑا ہے ۔ وہ واویلا کرینگے اور کہینگے کہ اس نے کیسی شکست کھائی ۔ موآب نے شرم کے مارے کیونکر اپنی پیٹھ پھیری ۔ پس موآب سے ارد گرد والوں کے لئے ہنسی اور خوف کا باعث ہوگا ۔ کیونکہ دشمن عقاب کی مانند اڑیگا اور موآب کے خلاف بازو پھیلائے گا وہاں کے شہر



اور قلعے لئے جائینگے اور اس دن موآب کے بہادروں کے دل زچہ کے دل کی طرح ہونگے ۔ اور موآب ہلاک کیا جائے گا ۔ اس لئے کہ خدا سے باغی ہوئے ۔

اے ساکنان موآب جو کوئی دہشت سے بھاگے گڑھے میں گریگا ۔ اور جو گڑھے سے نکلے دام میں پھنسیگا ۔

ہائے تجھ پر اے موآب کموس کے (اشوری) لوگ ہلاک ہوئے کیونکہ تیرے بیٹوں کو اسیر کر کے لے گئے اور تیری بیٹیاں بھی اسیر ہوئیں ۔

یرمیاہ نبی نے جو نصیحت فرمائی تھی ، اس پر کان نہ دھرا گیا ان کی پیشنگوئیاں حرف بہ حرف درست ثابت ہوئیں ۔ چنانچہ تھوڑا عرصہ بعد اشوریوں کی فوج سیخرب کی امارت میں یہودیوں پر چڑھ آئی وہ جب موآب ۔ (شرق اردن) سے فارغ ہوا تو یروشلم پہنچا اور شہر کا محاصرہ کر لیا ۔ وہاں کے یہودیوں نے اپنے نبی کے ذریعہ خدا سے معافیاں مانگیں زاری کی اور توبہ کی جس کے نتیجے میں خدا نے معاف کر دیا اور دشمن پر ایسا مرض لایا کہ ایک رات میں دشمن کے ایک لاکھ پچاسی ہزار لشکری مر گئے یروشلم دشمن سے محفوظ رہا لیکن ارد گرد کا علاقہ برباد ہو گیا ۔ یہودا کے بادشاہ حزقیاہ کو تخت پر قبضہ جمانے کی اجازت مل گئی لیکن اسے تمام بقایا خراج ادا کرنا پڑا ۔

سخیرب واپس ہو گیا ۔ لیکن موآب (شرق اردن) میں بمطابق پیشینگوئی یرمیاہ نبی " وہ سب کچھ ہوا جن کے متلق کہا گیا تھا اور سخیرب کے دعوے کے مطابق یہاں سے دو لاکھ ایک سو پچاس یہودیوں کو گرفتار کر کے یروشلم پہنچنے سے قبل ان کو نینوا کی

طرف روانہ کیا تھا۔ پھر ان قیدیوں کو سلطنت اسرائیلہ کے اسیروں کے پیچھے مشرق کو روانہ کیا سخیرب کے حملے کا اثر یہ ہوا کہ یہودا اور بھی کمزور ہو گیا اور اس کی قوت مزید گھٹ گئی بنی پخت موآب کے متعلق کتاب مقدس باب تواریخ سے اقتباس۔

بنی پخت موآب طاقت اور اقتدار بھی رکھتا تھا۔ حضرت داؤد کے عہد حکومت میں ان کے مورثیان اعلیٰ، جو یوآب، یوشع، ابیشے اور عسائیل تھے سب حکومت پر حاوی تھے اور یوآب وغیرہ کے مشورہ ہی سے سب کچھ ہوتا بلکہ بعض اوقات تو حضرت داؤد نے شکوہ کی صورت میں ان کی زبردستی اور بالادستی اور سر تیزی کا اظہار بھی فرمایا ہے اور حضرت سلیمان کے عہد حکومت میں بھی انہی کا زیادہ اثر تھا۔ دونوں زمانوں میں پوری فوج بھی ان ہی کی سر پرستی میں تھی

باب سموئیل سے ظاہر ہے کہ بنی پخت کے مورثیان اعلیٰ " یوآب، ابیشے، اور عسائیل، حضرت داؤد کی بڑی بہن ضرویا کے بیٹے تھے " بابل سے آنے کے بعد بیت المقدس کو نئے سرے سے بنانے میں بھی انہی لوگوں کی اولاد کا بڑا ہاتھ تھا۔ واضح رہے کہ اشوریوں کے بعد بخت نصر یروشلم سے جو لوگ قیدی بنا کر لائے تھے انہی میں یہ لوگ بھی تھے۔ چنانچہ کتاب مقدس باب عرزا میں درج ہے۔

سائرس (اخویرس) شاہ ایران کے فرمان سے قیدیوں کو واپس یروشلم بھیجنے پر انہیں واپس شدہ گان میں سے صرف اس قبیلہ بنی پخت موآب کے جو یوشع اور یوآب کی اولاد میں سے ہیں دو ہزار آٹھ سو بارہ (یا اٹھارہ) افراد تھے۔

اور دوسری دفعہ ارتخشتا بادشاہ کے وقت میں عزرا نبی



کے ساتھ آئے ہوئے لوگوں میں جو یروشلم پہنچے تو بنی پخت موآب میں سے دو سو مرد تھے۔

آگے درج ہے کہ۔

بنی پخت موآب سے جن آٹھ آدمیوں نے غیر نسل کی عورتوں سے شادیاں کی تھیں، انہوں نے عزرا نبی کی ہدایت سے ان عورتوں کو طلاق دے کر چھوڑ دیا تھا۔

اس کے آگے درج ہے۔

بیت المقدس کی تعمیر کے دوران ملکیا بن خارم اور حسوب (سرداران) بنی پخت موآب نے دوسرے حصے اور تنوروں کے برج کی مرمت کی۔

ابن خلدون لکھتا ہے

یوآب حضرت داؤد علیہ السلام کا بھانجا تھا جو سوریا کے نام سے مشہور ہے وہ حضرت داؤد کا وزیر رہا تھا اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے ابتدائی زمانے میں بھی وزیر رہا۔ اس کی وفات کے بعد اس کی جگہ یوشع بن شارخ وزیر بنا۔

مختصر یہ کہ وہ پہلے دس اسرائیلی قبائل خراسان وغیرہ میں جہاں جہاں آباد کئے گئے تھے۔ یہ دوسرے نو وارد یعنی بنو پخت موآب کے جلا وطن قیدی بھی ان کی بستیوں میں پہنچائے گئے۔ ان کی آپس میں ایک دوسرے سے جان پہچان ضرور تھی کیونکہ مفارقت میں اتنا وقت نہیں گزرا تھا جو ایک دوسرے کو بھول جاتے۔

پختون کی وجہ تسمیہ میرے خیال میں یہ ہے ۔

جیسے جیسے بنی پخت وغیرہ پہلے آباد شدہ اسرائیلیوں کے پاس پہنچے تو وہ لوگ ان کو بنی پخت بولتے تھے اور ایک عام آواز نکلی ہوگی کہ بنی پخت آئے - اس کا اثر یہ ہوا ہوگا کہ اپنوں کے علاوہ جو ان کو خوب جانتے تھے ، غیر نسل والوں نے بھی جب یہ آواز سنی ہوگی تو وہ بھی ان کو پخت پکارنے لگے ہونگے - چونکہ یہ سب تو ایک برادری کے لوگ تھے ۔ یہ نام پخت ان پر بھی حاوی ہوا جو پہلے آباد ہو چکے تھے ۔ صرف اتنا ہوا کہ بنی پخت سے اس وقت ایک قبیلہ مراد تھا ۔ لہذا بنی کا لفظ نکال کر صرف پخت اور نسبت کے لئے ن لگا کر پختن اور وقت گزارنے پر پختون ہوا ۔ جو کل پوری قوم کا نام بن گیا اور اس سے ان کی وحدت اور یکجہتی پیدا ہوئی ۔ یہ لوگ اگرچہ منتشر حالت میں اپنی برادری کے لوگوں میں جگہ جگہ بسائے گئے اور ان کی آبادیاں بھی غیر قوموں میں شامل تھیں مگر اس کے باوجود کچھ مقامات ایسے بھی دکھائی دیتے ہیں کہ وہاں مشرق اردن کی وادی بنی پخت موآب کی نسبت سے یہ نام ہیں - جو پختون قوم کے نشانات ہیں ۔ مثلاً نیشاپور کے جنوبی علاقہ میں پخت ، پشت ، کا علاقہ ۔ دوئم پختیا ، پکیا ، جو گردیز سے جانب مشرق واقع ہے - سوئم باجوڑ میں پخت ، پشت ، کا علاقہ اور مرکزی قصبہ ہے۔

اور اس کے علاوہ پختون قوم اور پختو زبان کی ایک اہم نشانی وجہ تسمیہ خوارزم بھی ہے - زبدہ'ولخبار اور ایک اور کتاب قلمی نسخہ ، خوارزم کے بارے میں یوں لکھتے ہیں -

ارد شیر ساسانی شاہایران کے حکم سے یہاں اس دشت میں چار سو اسرائیلی سخت سزا دینے کے طور پر بھیجے گئے تھے ۔ خیال تھا کہ



یہ لوگ وہاں دشت و بیابان میں ذریعہ معاش نہ ہونے کی سبب مر کھپ جائیں گے ۔ مگر خلاف توقع جب کچھ عرصہ بعد جا کر دیکھا گیا تو انہوں نے پانی ( جیحون ) کے کنارے جھونپڑے بنائے ہوئے تھے- اور ان میں رہتے تھے ان سے پوچھا گیا کہ تمہارا گزارہ یہاں کیسے ہوا ۔ انہوں نے جواب دیا ، خوارزم ، جس کا مطلب ان کی زبان میں یہ تھا کہ پانی میں جو بھی چیز ملی اس کے گوشت پر وقت گزارا یعنی مچھلی کے گوشت پر ۔ خو ار زم ، ( خو= گوشت ، ار= ناقص قسم ، زم= پانی ) کے الفاظ قابل غور ہیں -

مختصر یہ کہ سارے جلا وطنوں کا قومی نام پختون ہوا اور اس نام کے تحت سارے قبیلوں نے اپنے اپنے نام ذیلی شاخوں کی شکل مین بھی قائم رکھے ۔ اور اپنے مساکن پر کوئی نسبی قبائلی نام رکھا اور کوئی شام وغیرہ کی دیہاتی آبادی کے ناموں پر موسوم ہوئے ۔ اور کوئی گزشتہ اقوام کے پرانے ناموں پر یاد ہوتے ہیں جو گزشتہ زمانہ میں یہاں سکونت پذیر رہے ہیں

## افغان

بخت نصر جو قیدی بابل لایا تھا اور وہ کچھ بابل کے نواح اور بعض ایران کے ملک میں آباد کئے تھے ابتدا میں یہ لوگ موسایان اور سلیمانان کے نام سے یاد کئے جاتے تھے - کچھ مدت کے بعد افغان کے نام سے موسوم ہوئے ۔ ساسانیوں کے ظلم و ستم سے تنگ آ کر جب یہ لوگ ایران کے ملک سے یہاں خراسان وغیرہ پہنچے تو انہیں افغان ہی کے نام سے پکارا جاتا تھا ۔ دونوں جتھوں کے باہم ملنے پر پختون اور افغان دونوں نام اس علاقہ میں رائج ہوئے -

عرب اب بھی سلیمانی کہتے ہیں جیسا کہ ارمیا و برخیا علیہم السلام اور آصف وافغنہ و ملک طالوت وغیرہ وغیرہ بھی اسی قوم کے اکابر گزرے ہیں اور افغنہ بہت نامور ہستی یاد کی جاتی ہے اس وجہ سے ساری قوم کو دونوں ناموں پر اتفاق ہونا دشوار نہ تھا ۔ اور حقیقت یہ ہے کہ افغان کی وجہ تسمیہ کے بارے میں افغان اکابر و مشائخ اور افغان مورخین قدیم سے بتواتر اس پر متفق ہیں کہ اس قوم نے اپنا نام افغان بن ارمیا ,, بن طالوت علیہ السلام کی نسبت سے اختیار کیا ہے۔

لقد کان فی قصصہم عبرۃ لاولی الابصار

# باب دوم

جیسا کہ باب اول میں بیان کیا جا چکا ہے کہ بنی اسرائیل افغان (پختون) پہاڑوں میں آ کر آباد ہو گئے تھے ۔ روایت ہے کہ سرور کونین حضرت محمد ؐ کے زمانے میں حضرت خالد کی طرف سے افغانوں کو پیغام ملا ۔ کیونکہ ان کے ساتھ دیرینہ تعلقات تھے ۔ اس پر افغانوں نے آپس میں مشورہ کیا اور قیس کی سرکردگی میں جو اس قبیلہ کے بزرگ ترین آدمیوں میں سے تھے ، ایک وفد سر برآوردہ اشخاص کا مدینہ منورہ بھیجا ۔ خالد کی وساطت سے رسول کریم ؐ سے ملاقات کر کے مشرف بہ اسلام ہوئے ۔ رسول کریم ؐ نے انہیں اور ان کی قوم کو دعا دی اور ہدایت کی کہ وہ واپس جا کر اپنے قبیلہ میں اسلام کی تبلیغ کریں ۔ نیز قیس کا نام عبدالرشید رکھا ۔ یہ لوگ خوش خوش واپس آئے اور اسلام کی تبلیغ میں مشغول ہو گئے ۔ رفتہ رفتہ لوگ دائرہ اسلام میں داخل ہوتے رہے ۔ قیس نے ۴۰ھ میں ۷۷ سال کی عمر میں وفات پائی ۔ وصلی کے علاوہ اپنے پیچھے اصلی اولاد بھی چھوڑی ۔ لیکن ہر افغان ان کا وارث ہونے کا دعویٰ کرتا ہے ۔

یہ چونکہ اہل کتاب تھے ۔ عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش پر بھی ان کا ایک دفد یروشلم گیا تھا ۔ اور عیسیٰ علیہ السلام کے

مبعوث ہونے کے بعد بعضوں نے ان کے دین کو بھی قبول کر لیا تھا ـ جس کی وجہ سے ان کو اچھی طرح معلوم تھا کہ حضرت محمد ؐ نبی آخرالزمان آئیں گے ـ

چنانچہ دفد کے وہاں پہنچنے پر جب ان پر حقیقت واضح ہو گئی تو رفتہ رفتہ اسلام میں داخل ہوئے گئے ـ سیاسی نقطہ نگاہ سے بھی اگر دیکھا جائے تو ان کا مشرف بہ اسلام ہونا وقت کا تقاضا تھا اس لئے کہ یہ چاروں طرف سے دشمنوں میں گھرے ہوئے تھے - مغرب کی طرف ساسانیوں کی حکومت تھی جو ان کے سخت دشمن تھے اور ان ہی کے ظلم و ستم کی بدولت وہ ایران سے نکل کر یہاں پہاڑیوں میں رہنے پر مجبور ہوئے تھے - مشرق اور شمال کی طرف زابلستان ، سیستان اور کابل تک تاتاری آرین مذہب اور نسل کے لوگ آباد تھے جن کی طاقتور حکومتیں قائم تھیں اور جنوب کی طرف مکران کا علاقہ تھا جس میں بلوچ قوم آباد تھی - یہی وجہ تھی کہ رسول کریم ؐ کے مبعوث ہونے کی خبر سنتے ہی یہ اس طرف مائل ہو گئے اور ان میں ایک نئی زندگی کے آثار نمودار ہونے لگے - چونکہ وہ علاقہ جہاں یہ لوگ رہتے تھے - کافی وسیع تھا ـ اس لئے خیال کیا جاتا ہے کہ ان سب کے اسلام قبول کرنے میں کافی وقت صرف ہوا ہوگا ـ

حضرت عمر کی خلافت کے دوران میں ابوموسیٰ نے خوزستان فارس اور مکران پر حملے جاری رکھے - جس وقت وہ سلوس پہنچے تو اہل سلوس قلعہ بند ہو گئے ـ ابو موسیٰ نے ان کا محاصرہ کیا جو کئی دن تک جاری رہا ـ جب اہل سلوس کے پاس کھانے پینے کو کچھ نہ رہا تو انہوں نے امان چاہی اور ان کے مرزبان نے درخواست کی کہ ان میں سے ۸۰ آدمیوں کو امان دی جائے تو وہ شہر کا دروازہ کھول دے گا اور حکم تسلیم کر لے گا ـ ابو موسیٰ



نے اس کی درخواست منظور کی - اس نے ۸۰ آدمی چن لئے ـ مگر اپنے تئیں ان میں شامل نہ کیا ـ جن لوگوں کو امان دی گئی وہ امان میں رہے - مرزبان کو قتل کر دیا گیا - ابو موسیٰ نے ان کے قلعے میں ایک مقام دیکھا جس پر پردہ پڑا ہوا تھا ـ پوچھا یہ کیا ہے ؟ بتایا گیا کہ دانیال نبی کی لاش ہے حضرت دانیال کو بخت نصر بیت المقدس سے قیدیوں کے ہمراہ لایا تھا ـ اور سلوس میں معہ اہل خاندان کے نظر بند کر دیا تھا اور انہوں نے یہیں وفات پائی - تبرک کے طور سے لاش کو محفوظ رکھا تھا ـ ابوموسیٰ رضؓ نے یہ قصہ حضرت عمر رضؓ کو لکھا ـ جواب آیا کہ کفن دو اور دفن کر دو ـ چنانچہ انہوں نے دانیال کو دریائے کرخہ کے کنارے دفن کر دیا ـ اور آگے بڑھے ـ فارس فتح کیا اور کرمان کے آخر میں کوہ قفس پہنچ گئے ـ یہاں ان کا مقابلہ ایرانی اور بلوچ قوم سے ہوا ـ کوہ قفس میں اس وقت خشی افغان (پختون) قبائل آباد تھے ـ جنہوں نے ان کی اچھی طرح آؤ بھگت کی اور امداد کی ـ اسلامی لشکر کے پاس راشن کی کمی تھی ـ انہوں نے اونٹ اور بھیڑ بکریاں ذبح کرنے کے لئے پیش کیں ـ اسلامی لشکر کے سربراہ نے قیمت ادا کرنی چاہی ـ اور اس سلسلہ میں حضرت عمر رضؓ کو لکھا ـ کہ بخت (پخت) کے اونٹ ہمارے اونٹوں سے زیادہ موٹے ہیں ـ ان کی قیمت کیا ادا کی جائے ؟ جواب ملا کہ قیمت گوشت کے تناسب سے ادا کی جانی چاہئے ـ چنانچہ اس تناسب سے قیمت ادا کی گئی ـ بخت سے مراد یہاں پخت (پختون) ہیں ـ تاریخ طبری نے بھی یہ ذکر کیا ہے ـ

اس کے بعد اسلامی لشکروں کا کافروں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کا سلسلہ جاری رہا ـ جس میں یہ ان کی امداد کرتے تھے ـ چنانچہ جب احنف بن قیس خراسان کے امیر مقرر ہوئے تو صغانیہ کے بادشاہ کے

مقابلہ میں ان کے ساتھ ایک ہزار افغانی اور چار ہزار عرب سپاہی تھے۔

جغرافیہ خلافت مشرقی نے تشریح کی ہے۔ کہ جیرفت (کرمان) کے جنوب مشرق میں وہ کوہستانی علاقہ تھا جسے جبل القفص کہتے تھے۔ چوتھی صدی ہجری میں اس کے بعید حصوں میں پہاڑی لوگ آباد تھے۔ اور بلوص (بلوچ) کے قبیلے اس علاقے کی مشرقی سرحدوں پر جسے بادہ ایران کا جنوبی حصہ سمجھنا چاہئے آوارہ گرد رہتے تھے۔ اس دور افتادہ علاقہ کے ایک حصے کو الخواش یعنی قبائل خواش (خاشی قبائل) کا وطن کہتے تھے۔ یہ قبیلے زیادہ تر شتربان تھے۔ اور ایک وادی میں رہتے تھے۔ یہاں گرمی کی وجہ سے نیشکر کی کاشت ہوتی تھی۔ جو سجستان اور خراسان کو دساور کی جاتی تھی۔ یہ وادی اس پہاڑی ملک کا ایک ٹکڑا تھا۔ جو بادہ ایران کے جنوبی سرے اور مکران کے درمیان تک گیا تھا۔ اس پہاڑی ملک میں سات پہاڑ الگ الگ تھے۔ بیان ہوا ہے کہ ہر پہاڑ کا سردار جدا جدا تھا۔ جو اس پر حکمران تھا۔ ان پہاڑی لوگوں کے پاس اس زمانے میں گھوڑے نہ تھے۔ عام طور پر وہ کرد جیسے سمجھے جاتے تھے۔ کیونکہ وہ بھیڑ بکریوں کے ریوڑ اور مویشیوں کے مالک تھے۔ بالوں کے بنے ہوئے خیموں میں رہتے تھے اور ان کے علاقہ میں شہر نہ تھے۔ اسی پہاڑی علاقہ کے جنوبی حصہ میں کھجور کے درخت خوب پھلتے پھولتے تھے اسی علاقہ میں ایک اور شہر منوقان یا منوجان جو جیرفت سے پچاس میل جنوب میں واقع تھا۔ اس شہر کے ایک حصے کا نام کوہیں، اور دوسرے کا نام زامان (زمن، زمند) تھا اور ایک قلعہ جو اب تک باقی ہے ان دونوں کے بیچ میں تھا، اور اسی قلعہ میں ایک مسجد تھی جو سیان کہلاتی تھی۔ معلوم رہے کہ زامن۔ زمندافغان، ایک قبیلہ ہے۔"



آگے لکھتا ہے:

جوئے سلیمان کا آباد و معمور شہر ریگان سے ایک مرحلہ مغرب میں واقع تھا اس شہر کی زرخیز اراضی ایک ندی سے سیراب ہوتی تھی، جو شہر میں سے گزرتی تھی۔ شہر کے عین وسط میں ایک مسجد اور قلعہ تھا مقدسی نے لکھا ہے کہ یہ شہر جیرفت کے اعمال میں شامل تھا۔"

ابن ہوکل ایک اور جگہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ کرمان سے سجستان کے دارالحکومت زرنج کو جانے والی سڑک کے کنارے بالکل بیچ کی منزل پر بادیہ کا تنگ ترین حصہ ایک نخلستان تھا یہاں ایک مختصر سی وادی ہے۔ جس میں چشمے ہیں ایرانی اسے نصرت آباد کہتے تھے۔ اور بلوچی اسے اسپی یا اسفی کہتے تھے۔ اس مقام کا ایک نام اسبیذا بھی پڑھنے میں آیا ہے یہ اسپی، اسفی اور اسبیذا ایک ہی نام ہے یعنی ایسفزی۔ مقدسی نے اس مقام کو علاقہ سجستان میں شمار کیا ہے۔ ابن ہوکل نے مقام مذکورہ صوبہ کرمان کے متعلق بتایا ہے۔ اس علاقے میں یہی ایک شہر تھا۔ اس کی آبادی بہت تھی اور یہاں قابل زراعت زمین بھی بہت تھی جو نہروں (قنی) سے سیراب ہوتی تھی۔ لیکن شہر کے گرد مکانات کے بالکل قریب تک صحرائے بے آب آیا ہوا تھا۔

سید صباح الدین مولف، ہندوستان کا عہد وسطی، لکھتے ہیں:

"۶۴۴ عیسوی میں حضرت عمرؓ کی وفات کے وقت عربوں نے پورا ایران، ہرات تک تسخیر کر لیا تھا۔ اس وقت مکران کے پہاڑی علاقوں میں افغان اور بلوچ آباد تھے ان پر بھی عربوں کا حملہ ہوا۔"

الغرض جب رفتہ رفتہ یہ لوگ مشرف بہ اسلام ہوئے تو ان میں نئی زندگی، نیا جوش اور نیا ولولہ پیدا ہوا۔ اور اسلامی لشکروں

کے ساتھ وقتاً فوقتاً شمولیت سے اسے اور بھی تقویت پہنچی - جس وقت محمد بن قاسم نے سندھ پر حملہ کیا تھا تو یہ لوگ کافی تعداد میں ان کے ساتھ تھے - اس سے ان کو ملتان اور سندھ کے علاقے دیکھنے کا موقع ملا - جو ان کی صلاحیت اور بیداری کا پیش خیمہ ثابت ہوا - اس کے ساتھ ساتھ ان کی مالی حالت بھی اچھی ہوتی گئی - جس سے ان میں آگے بڑھنے کا جذبہ پیدا ہوا اور انہوں نے اپنا اپنا سردار منتخب کرنے کا فیصلہ کیا - جن میں غور کی امارت بہ نسبت اوروں کے زیادہ مضبوط تھی - روایت ہے کہ اس دوران میں ان کو اپنے شجرہ ہائے نسب کا خیال پیدا ہوا اور اس ضمن میں انہوں نے اپنی تنظیم کی - اور اپنے آپ کو چار گروہوں میں تقسیم کیا - سڑابنی - غورغشتی ، بتنی (بٹنی) اور کرلانی - ان میں پہلے تین قبیلے زیادہ تعداد والے تھے جبکہ کرلانی تعداد میں کم تھے - چار گروہوں میں تقسیم ہونے کی وجہ یہ تھی کہ اشوری دو جتھے سلطنت اسرائیلی اور یہودا کے لائے تھے - اور بابلی بھی دو جتھے لائے - اس کا مطلب یہ ہوا کہ انہوں نے اس یادگار کو قائم رکھنے کی خاطر گروہوں کی تقسیم بھی اسی لحاظ سے کی - شام و فلسطین سے جس جس طرح نکل کر یہ لوگ آئے تھے - اس حساب سے ان کے چار گروہ بنتے چلے گئے تھے - اور پھر ہر قبیلے کے ساتھ اس کی ذیلی شاخیں سینکڑوں تک پہنچتی ہیں - تنظیم نو کے تحت جب انہوں نے چار گروہ بنائے - تو اپنی قومی وحدت اور سیاسی تدبر کو جس میں ان کے معاشی اور اقتصادی پہلو زیر غور تھے ، ان کو برقرار رکھنے کی خاطر ان کے سامنے اپنے اسلاف میں سے اپنا ایک مورث اعلیٰ اور ایک مرکزی شخصیت مقرر کرنے کا سوال پیش آیا -

ایک ایسی قوم جو سینکڑوں سال سے جلا وطنی قید و بند اور دربدر



منتشر حالت میں ٹھوکریں کھا رہی تھی - انہیں باقاعدہ اپنے شجرہ ہائے نسب کا کیا علم ہو سکتا تھا - یہ ان کا ایک کارنامہ عظیم ہے - کہ وہ تنظیم نو کے تحت ایک ہی نام پر اکٹھا ہونے پر آمادہ ہوئے - اسکی وجہ سے وہ ایک دوسرے سے قریب ہو گئے ، نا آشنائی ختم ہوئی ، محبت نے جنم لیا اور اپنی معاشی ترقی اور اقتصادی تحفظ کے لئے بیک آواز کمر بستہ ہوگئے - جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ تھوڑے ہی عرصہ میں یہ لوگ خراسان اور وادی دریائے سندھ کے علاقوں میں جہاں سے بہت ہی کس مپرسی کی حالت میں نکل جانے پر مجبور کئے گئے تھے - اللہ تعالیٰ نے ان کو سرخرو کیا - اور اسلام کی برکت اور یکجہتی کی بدولت انہوں نے وہ علاقے واپس لے لئے - ہندوؤں کو وہاں سے نکال کر قابض ہوئے اور پنجاب و ہندوستان بلکہ بنگال و مدراس پر سینکڑوں سال حکومت کی - ان میں بڑے بڑے اولیاء علماء اور مشائخ پیدا ہوئے - جنھوں نے تمام ہندوستان میں اسلام کو پھیلایا - اور دین اسلام کی پوری خدمت کی - اور ان کے مزارات اب بھی جگہ بجگہ زائرین کی آماجگاہ بنے ہوئے ہیں -

کہتے ہیں کہ کافی غور و خوض کے بعد باہمی صلاح و مشورہ سے سب نے بیک آواز قیس کو اپنا مورث اعلیٰ مقرر کیا اور وہیں سے ان کے شجرہ ہائے نسب کی بنیاد پڑی - اس سے اتفاق و مضبوطی پیدا ہوئی اور اسے خاندانی علم قرار دیا -

دوسری جانب مسلمانان عرب نے ہندو ، آریہ اور بدھ مت کو جنگی چھیڑ چھاڑ سے کافی کمزور کر دیا تھا - وہ ان پر لشکر کشی کرتے اور فتح حاصل کر کے ان کو اپنا باجگزار بنا لیتے تھے - کچھ مدت بعد پھر بغاوت ہوتی اور وہ لشکرکشی کر کے پھر ان پر فتح حاصل کر لیتے یہ سلسلہ جاری رہا -

ادھر افغانوں کو اس سے یہ فائدہ حاصل ہوا کہ پہاڑوں سے نیچے اتر آئے اور مشرقی جانب توجہ کی۔ اور میدانی علاقہ میں اپنی نوآبادیات قائم کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ غوریوں کی ریاست مضبوط سے مضبوط تر ہوتی چلی گئی۔ کچھ عرصہ بعد شیخ حمید لودی افغان جو لوری خاندان سے تفاق رکھتا تھا برسر اقتدار آیا۔ اور اس نے ہندوؤں کا مقابلہ کیا چنانچہ غیر افغان مورخین فرشتہ اور ٹاڈ راجستان یہ حالات یوں بیان کرتے ہیں:-

''حضرت عثمانؓ نے عبداللہ بن عامر کی سرکردگی سے ۳۱ھ میں کرمان کی طرف سے اور احنف بن قیس نے سیستان اور قوہستان وغیرہ اور نیشاپور پر قبضہ کیا۔ ان لوگوں (افغانوں) نے مسلمانوں سے موافقت کی۔ نیز ہرات، بادغیس، غور، غرجستان، مروے، طالقان اور بلخ بھی مسلمانوں کے تصرف میں آئے۔ اور قیس بن ہیشم خراسان میں اور احنف بن قیس مروے، طالقان اور نیشاپور میں اور خالد بن عبداللہ ہرات، غور اور غرجستان میں والی ہوئے۔ خالد بن عبداللہ معزولی کے بعد افغانوں کے ساتھ کوہ سلیمان میں متوطن ہوئے تھے۔ اور اپنی بیٹی ایک معتبر افغان کو جو شرف اسلام سے مشرف ہوا تھا، نکاح میں دیدی تھی۔ القصہ قرم افغانان کا گروہ زراعت اور تحصیل فائدہ معاش میں مشغول ہوا۔ اور اسلام کے سبب امن و سکون نصیب ہوا۔ گائے، گھوڑے، بکری وغیرہ ہر چیز بڑھ گئی۔ اور جو اہل اسلام محمد بن قاسم کے ساتھ آ کر ملتان میں متوطن ہوئے تھے۔ ان سے رابطہ آشنائی رفت و آمد و تعلق بنایا جب ان کی طاقت مزید بڑھ گئی۔ اور افغان کی اولاد کثرت سے بڑھ گئی۔ تو ۱۴۳ھ میں قوہستان اور غرجستان وغیرہ اپنے علاقوں سے نکل کر ہندوؤں کے مقبوضات کے تصرف پر کمر باندہی۔ یہ سلسلہ چلتا رہا۔ بعد میں لاہور کے راجہ نے افغانوں پر لشکر کشی کی۔



جو برہمن ہندو کے پال خاندان سے تھا۔ اور اس کا نام جے پال تھا۔ اس ضمن میں راجہ جے پال کا ذکر آیا تو مناسب ہے کہ چند لفظوں میں تعارف کرا دیا جائے۔ اس کے باپ کا نام است پال (ست پال) تھا اور بیٹے کا نام انند پال۔

مشرق میں کشمیر سے ملتان تک اور شمال مغرب میں چترال اور لمغان سے کوہ سلیمان تک خود مختار حکمران تھا بلکہ کابل و قندھار بھی اس کے زیر اثر تھے اور بہت سے ہندو رائے اور راجے اس کے حکم بردار تھے۔ دارالحکومت لاہور تھا جو پشاور سے جانب مشرق پچاس میل کے فاصلہ پر دریائے سندھ سے جانب مغرب واقع تھا اور راجہ کے رہائشی مکانات اور قلعہ دریائے سندھ کے مغربی کنارے پر ہند (وے ہند۔ ہنڈ) کے مقام پر تھا جو دریائے سندھ پر قلعہ اٹک سے سولہ میل شمال کی طرف واقع تھا اور ہند سے جانب شمال مغرب چھ میل کے فاصلہ پر دارالحکومت لاہور واقع تھا۔ ان دونوں مقامات کے درمیان ایک بڑا شہر ''اریانا'' آباد تھا۔ یہ تینوں ایک دوسرے سے ایسے لگے ہوئے تھے کہ ایک شہر دکھائی دے رہا تھا۔ مقامات مذکورہ کے اب تک یہاں نہ صرف آثار موجود ہیں بلکہ یہ اس وقت بھی مسکونتی قصبے ہیں جن پر قبیلہ اباخیل یوسف زئی ساکنان و قابضان ہیں اور انہی پرانے ناموں سے یہ اب بھی موسوم ہیں۔

واضح رہے کہ اس زمانے میں پنجاب کا لاہور نہ تھا بلکہ اس وقت پنجاب کا مرکزی مقام سیالکوٹ تھا۔ پنجاب کا لاہور بعد میں ایک چھوٹے سے گاؤں دریائے راوی کے کنارے ''کوھار'' نے لاہور کے نام سے شہرت پائی۔ یہ بھی معلوم رہے کہ یہاں ہند۔و لاہور کے قرب و جوار میں کالنجر۔ کانگڑ۔ نگرانی (نگرکوٹ)۔ بھڑوچ۔ ٹانڈہ مہابن۔ ڈیلور (ڈیلی) گوہاٹی۔ اجمیر، متھرا وغیرہ شہروں کے آثار

قدیمہ انہی ناموں سے موسوم اور ویران موجود ہیں ـ لہذا جب بھی لاہور کا ذکر سامنے آئے تو احتیاط سے کام لینا چاہئے ـ

اس سلسلے میں ایک واقعہ کا ذکر کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے ـ دسمبر ۱۹۵۹ء کی بات ہے ـ سلطان محمود غزنوی کے غلام ایاز کی قبر نواں کلی ترلاندی اور کالو خان کے درمیان صوابی مردان سڑک کے جنوبی کنارے پر ایک اونچے ٹیلے پر واقع ہے ـ اور یہ مقام لاہور سے پندرہ میل شمال کی طرف ہے۔ ایاز کی قبر عوام میں مشہور ہونے کے علاوہ ایک قلمی نسخہ میں جو اس زمانے کے ایک ایسے شخص کا لکھا ہوا ہے جو خود اس موقع پر موجود تھا ـ سلطان غزنوی اور جے پال کی جنگوں کا ذکر با تفصیل موجود ہے ـ لکھا ہے کہ جنگ بھڑوچ سدوم (ضلع مردان) میں فتح پانے کے بعد سلطان نے وہاں مرکز بنایا جہاں ایاز کی قبر موجود ہے اور یہیں ایاز اپنی طبعی موت مرا ـ اور موضع ترلاندی سے شمال میں عام راستے کے کنارے اونچی جگہ پر دفن کیا گیا ـ

یہ قلمی کتاب جناب عبدالقادر استاد کے پاس موجود تھی ـ یہ شمس الدین ماسٹر کے بڑے بھائی اور موضع حمزہ کوٹ تپہ سدوم ضلع مردان علاقہ پشاور کے رہنے والے ہیں ـ اور میں نے خود اپنی تسلی کے لئے حمزہ کوٹ جاکر عبدالقادر استاد سے ملاقات کی اور ہر قسم کا اطمینان اس بارے میں حاصل کر لیا ـ اس کے بعد میں نے یہ تمام حالات اللہ بخش یوسفی مرحوم کو بھیج دئے تھے جو انہوں نے اپنی تاریخ یوسف زئی افغان میں درج کئے ـ کچھ عرصہ بعد مجھے یوسفی صاحب مرحوم کا کراچی سے خط ملا جس میں کافی پریشانی کے ساتھ لکھا تھا کہ ایاز کی قبر تو لاہور (پنجاب) کے رنگ محل میں موجود ہے اور ایک پارٹی اس پر فلم بنا رہی ہے وغیرہ ـ میں نے پھر



سے اپنی مزید تسلی کرائی اور ایک دوست سردار خان موضع نتوپہ کو ساتھ لے کر لاہور روانہ ہوا رنگ محل جا کر ایک خانقاہ میں مسجد اور اس کے صحن میں ایک قبر دیکھی اور اوپر دروازے پر کتبہ یوں لکھا ہوا تھا ـ ، ملک ایاز غلام سلطان محمود غزنوی ، اندر جا کر زیارت کی ـ باہر اسی خانقاہ کی کچھ دکانیں ہیں انہیں میں دروازے سے شمال کی طرف متصل ایک صراف کی دکان تھی ـ میں نے اور میرے ساتھی نے دکاندار کے سامنے کھڑے ہو کر پوچھنا شروع کیا ـ کہ بھائی یہ کتبہ کیسا لکھا گیا ہے اور یہ قبر کس کی ہے ؟ اس نے تعجب سے کہا جب تم نے کتبہ پڑھ لیا تو پوچھنے کی کیا بات ہے ؟ میں نے اس سے کہا کہ بھائی یہ کتبہ غلط معلوم ہوتا ہے کیونکہ سلطان محمود غزنوی اور ایاز کے وقت میں یہ لاہور تو پیدا ہی نہیں ہوا تھا اور انہوں نے تو اس لاہور کو دیکھا ہی نہیں تو ایاز یہاں کیسے پہنچا اور اس کی قبر یہاں کیسے بنی ـ وہ میری اس بات سے زیادہ خفا ہوا بعد میں معلوم ہوا کہ وہ اسی خانقاہ کی انجمن کا سکرٹری (ناظم) ہے ـ میں اس کو نرم کرتا رہا اور سمجھاتا رہا کہ بھائی یہاں ملک ایاز ایک گورنر گزرا ہے جو آپ کے موجودہ گورنر امیر محمد خان جیسا زبردست اور سخت آدمی تھا ـ رضیہ سلطانہ اس کی رضامندی حاصل کرنے کے لئے ایک وفد ساتھ لے کر دھلی سے لاہور آئی تھی اور وہ بڑی منت سماجت سے راضی ہوا تھا اور رضیہ نے لاہور کے علاوہ ملتان کی گورنری بھی اس کے حوالہ کی تھی اور یہ نیک اور بزرگ شخص تھا ـ مختصراً یہ کہ میں نے ملک ایاز کی بہت تعریفیں کیں ـ بات راست آئی اور ہم کو دکان میں بیٹھنے کے لئے کہا اور چائے منگوائی پھر قصہ یوں شروع کیا میں تعجب سے سنتا رہا ـ بیان کیا کہ پاکستان بن جانے کے وقت میں فسادات کے دوران میں یہاں ہندوؤں کے اس اونچے

مکان کو گرایا گیا تو اس کے ملبے سے اصل کتبہ گر کر ٹوٹ گیا جس پر صرف ,, ملک ایاز ،، لکھا ہوا تھا — سکرٹری نے صاف اقرار کیا اور اس نے یہ تسلیم کیا کہ اصل کتبہ میں غلام ایاز سلطان محمود غزنوی نہ تھا بلکہ ہم نے جب دروازہ دوبارہ بنایا تو میں نے خود از سر نو کتبہ تیار کر کے اس پر اپنے خیال سے اس طرح لکھا ۔ کیونکہ میرے خیال میں صرف وہی ایاز تھا جو سلطان محمود غزنوی کا غلام تھا اور ملک ساتھ اس لئے لکھا کہ پہلے کتبہ میں موجود تھا ۔ میں نے التماس کی کہ یہ کتبہ نکال کر وہ اصل کتبہ کی طرح دوسرا لگا دیں ورنہ اس غلط کام سے تو ساری تاریخ غلط ہو جائے گی ۔ اس نے کہا کہ تم ایک خط لکھ کر مجھے دے دو اور میں انجمن کا سکرٹری ہوں اراکین انجمن کا اجلاس بلا کر اس غلطی کا ازالہ کیا جائے گا وہاں سے واپس آ کر یوسفی صاحب کو کراچی خط روانہ کیا کچھ عرصہ بعد جب میں دوبارہ کسی اپنے کام سے لاہور گیا تو رنگ محل جا کر دیکھا کہ وہی غلط کتبہ بدستور لگا ہوا تھا ۔ میں نے دکاندار سے ملاقات کی اس نے خاطر مدارات کی اور معذرت ظاہر کر کے کہا کہ حکومت پاکستان نے اس خانقاہ کو محکمہ اوقاف کے حوالہ کیا ہے ہمارا اس سے کوئی تعلق نہیں رہا اور یہ جرم جو میں نے کیا ہے اس پر سخت نادم ہوں ،، ۔ مجھے بھی انتہائی افسوس ہوا ہم نے وہاں سے اٹھ کر محکمہ اوقاف کے دفتروں میں جا کر دوڑ دھوپ اور کوشش کی لیکن کامیابی حاصل نہیں ہوئی بلکہ ہمارا مذاق اڑایا گیا ۔ اس قسم کی غلطیوں سے بعض اوقات سمجھدار لوگ بھی دھوکا کھا جاتے ہیں ۔

لاہور اور جے پال کے سلسلے میں ضروری سمجھتا ہوں کہ کتاب ابو ریحان البیرونی کی تحریر جو انند پال کے خط کے بارے میں ہے ، نیز اس خاندان کا تعارف کرا دوں ۔



,, منجملہ ان راجگان (کوشانی) کے ایک کنک (کنشک) جس کی طرف برشاور (پشاور) کی بہار یعنی بدھ مت کی خانقاہ منسوب ہے اور کنک چیت کہلاتی ہے ۔ اس سلسلے کا آخری راجہ لگتور مان (ساکا) تھا ۔ اس کے وزیر کی جو ایک کلر برہمن تھا زمانے نے موافقت کی اور اس کو اتفاقاً اتنے دفینے (خزانے) مل گئے جن سے اس کو بہت مدد ملی اور طاقتور ہو گیا ۔ اسی کے ساتھ دولت نے اس کے آقا سے منہ پھیرا اس لئے کہ زمانہ قدیم سے اس کے گھر میں (یہ تحریک) چلی آتی تھی ۔ راجہ لگتور مان کے اخلاق و عادات بگڑ گئے اور وہ برے کام کرنے لگا ۔ وزیر کے پاس اس کی بہت سی شکائتیں پہنچیں اور اس نے سزا کے لئے راجہ کو گرفتار کر کے قید کر دیا پھر برہمن وزیر کو خود اپنی بادشاہت کا مزا ملا ۔ اس کا ذریعہ یعنی مال اس کے پاس موجود تھا وہ ملک (سلطنت) پر قابض ہو گیا ۔

اس کے بعد برہمنوں نے بادشاہت کی (جن میں کلر کے بعد) پہلا راجہ سامندر تھا پھر کمکو ہوا اس کے بعد بھیم راجہ ہوا پھر است پال اس کے بعد جے پال اس کے بعد انند پال پھر (جے پال ثانی) اس کے بعد تروچن پال ہوا جو ۴۱۲ ھ میں قتل کیا گیا اور اس کے بعد اس کا بیٹا بھیم پال بادشاہ ہوا ۔ اس خاندان کا یہ آخری بادشاہ تھا ۔ اور ان کے مرنے کے بعد ہند (وے ہند = ہنڈ) اور لاہور (الاہوار) یعنی ہندی لاہوری بادشاہت کا سلسلہ ختم ہو گیا ۔ اور اس خاندان میں کوئی آگ سلگانے والا بھی باقی نہیں رہا ۔ اس خاندان کے لوگ وسعت ملک و دولت کے ساتھ اعلیٰ درجہ کے شریفانہ اخلاق اور احسان و سلوک کرنے کے دلدادہ تھے ۔ ہم کو انند پال کا خط سلطان محمود غزنوی کے نام اس وقت کا جب کہ دونوں کے تعلقات نہایت کشیدہ تھے ، بہت پسند آیا ۔ اس نے محمود غزنوی کو لکھا تھا کہ ,, ہم

نے سنا ہے کہ ترکوں نے آپ کے مقابلے میں بغاوت کی ہے اور خراسان میں پھیل گئے ہیں ۔ اگر آپ منظور کریں تو پانچ ہزار سوار اور اس سے دوگنا (دس ہزار) پیادے اور ایک سو ہاتھی کے ساتھ ہم خود آپ کی خدمت میں حاضر ہوں اور اگر فرمائیے تو اپنے بیٹے کو اس سے دوگونہ تعداد کے ساتھ روانہ کریں۔ میری اس پیشکش کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ہم آپ کو اس ذریعہ سے خوش کریں ۔ بلکہ بات یہ ہے کہ ہم آپ سے شکست کھا چکے اور یہ نہیں چاہتے کہ آپ پر میرے سوا دوسرا کوئی غالب آجائے " ۔ یہ تو راجہ جےپال اور ان کے خاندان کا بیان اور تعارف ہوا ۔ اب اپنے شروع مضمون کو واپس آتا ہوں۔ الغرض راجہ جے پال کے ساتھ افغانوں کی جنگ و جدل اور مقابلوں نے کافی شدت اختیار کر لی ۔ اور اس چھیڑ خانی میں کافی عرصہ گزر گیا ۔ اور اخیر میں افغانوں کی قیادت شیخ حمید لودی نے سنبھالی ۔

سخت مقابلہ ہوا اور کئی لڑائیاں ہوئیں ۔ اور اسی طرح پانچ مہینے میں ستر لڑائیاں پشاور اور کرمان کے درمیان ہوئیں اور افغانوں کی امداد کے لئے دیگر مسلمان آگئے تھے ۔ اور لاہور کے راجہ نے بھی کافی زور لگایا تھا ۔ مگر نتیجہ یہ ہوا کہ پہاڑوں کی گکڑ قوم سے جو اس وقت کافر تھی راجہ لاہور کی مخالفت پیدا ہو گئی اور گکڑ کافروں نے قرب و جوار کے سبب سے افغانوں کی مخالفت چھوڑ دی ۔ راجہ نے افغانوں سے صلح کی ۔ اور چند مواضعات افغانوں کے لئے چھوڑ دئے ۔ اور افغانوں نے کوہستان پشاور میں ایک حصار تیار کر کے خیبر نام رکھا تا کہ سامانی الپتگین و سبکتگین کے حملوں سے راستہ محفوظ رہے ۔ افغان ولایت یعنی سلسلہ کوہ سلیمان پر مسلط ہوئے ۔ اور ولایت لاہور خیبر کے سبب سے محفوظ رہا ۔ راجہ جےپال نے بھاٹیہ (قوم بھٹی) کے راجہ سے جو جے پال کے ماتحت تھا ۔ مشورہ کر کے یہ طے کیا



کہ شیخ حمید کی جو کہ افغانوں کے درمیان صاحب اقتدار شخص ہے۔ امارت تسلیم کر لی جائے ۔ چنانچہ شیخ حمید نے ولایت لمغان اور ملتان کے نظم و نسق کو اپنے ذمہ لے لیا ۔ اور ہر علاقہ مذکور میں اپنی طرف سے حاکم مقرر کئے ۔ اس تاریخ سے افغانوں نے مسند امارت پر قدم رکھا ۔ اور صاحب جاہ و اقتدار ہوگئے ۔ کافی عرصہ گزرا خیبر سے مغرب کی طرف حکومت کی تبدیلیاں ہوتی رہیں ۔ حتی کہ حکومت غزنی کی وراثت سامانی الپتگیں کو پہنچی ۔ سبکتگیں اس کا سپہ سالار تھا اور اکثر اوقات لمغان اور دیگر افغان مقبوضات پر تاخت لا کر لوگوں کو اسیر کرتا تھا اور تباہی مچا کر افغانوں کو تنگ کرتا تھا ۔ جب الپتگیں فوت ہوا ۔ اور سبکتگیں اس کا قائم مقام ہوا ۔ اور شیخ حمید نے اختلافات میں صلاح و فلاح نہ دیکھی تو اس کو پیغام دیا کہ ہمارے اور تمہارے درمیان اسلام کی شرکت کے سبب سے نہایت یک جہتی ہے اور کافروں کے مقابلے میں ایکجان ہونا بہتر ہے ۔ سبکتگیں نے شیخ حمید کی تجویز کو پسند کر کے منظور کیا ۔ اور جے پال کی شکست کے بعد ہمدردی تمام سے پیش آیا ۔ اور ملتان کی جاگیر شیخ حمید کے نام مقرر رکھی اور بحال سابق رہنے دینے کا وعدہ کیا۔ افغانوں اور سبکتگین کے درمیان تعلقات معمول پر آئے اور اچھے رہے ۔ شیخ حمید کے بعد اس کا لڑکا نصیر ملتان میں حکمران رہا ۔ اور نصیر کے بعد اس کا لڑکا ابوالفتح داؤد ملتان کا حکمران ہوا ۔ اور ملتان میں بکثرت افغان آباد ہوگئے تھے ۔ سلطان محمود نے اپنے باپ سبکتگین کے خلاف عمل کیا اور افغانوں کے قبائل کو مقہور اور معزول کر کے ان میں سے سرکشوں (بہادروں) کو تیغ کے گھاٹ اتارا ۔

سلطان محمود کے زمانے میں افغانوں کی کاروائیاں تاریخ کے صفحوں پر زیادہ تر نمایاں ہونے لگی تھیں ۔ مشرقی مصنف لکھتے ہیں کہ

گو اس سلطان کو ان لوگوں کے ساتھ خونریز لڑائیاں کرنے کے مواقعے پیش آتے رہے ۔ تا ہم یہ ان کی فوجی خدمات کی بہت قدر کرتا تھا ۔ چنانچہ ہندوستان کی فتوحات کا بڑا حصہ ان لوگوں ( افغانوں ) کی شجاعت و جوانمردی کے باعث اس کو نصیب ہوا تھا ۔

شیخ حمید کے ابتدائی دور میں افغان قوم کو پہاڑوں سے نکل کر میدانی علاقے پر قبضہ کرنے کا موقع ہاتھ آیا ۔ لیکن محمود غزنوی کی مداخلت کے سبب اس کام میں رکاوٹ پیدا ہو گئی پھر غوریوں کے وقت میں انہیں پہاڑوں سے نکلنے کا دوبارہ موقع ملا اور وہ اپنے اپنے سامنے والے علاقے پر قابض ہوگئے ۔ خاشی قبائل اور غوریا خیل کوہ قفص سے اتر کر غوریا خیل ، ارگنداب ، ترنک ، مقر اور قرہ باغ پر قابض ہوگئے- جو قندہار سے جنوب مغرب کے کونے پر واقع ہے ۔ اور زمن (زمند) قبائل زمنیداور پر قابض ہوئے - خاشی قبائل دریائے نیشک پر جس کا بعد میں نام بھی دریائے خاشی ہوا قابض ہوئے ۔ یہ علاقہ بھی نیشکے کا علاقہ کہلاتا تھا ۔ اور اس کا صدر مقام گڑکویہ تھا ۔ شمال کی جانب گگیانی ترکانی اور جنوب کی طرف جہاں دونوں دریاؤں کا دوآبہ ہے - اور علاقہ نوشکی کے نام سے مشہور ہے اس پر یوسفزئی قابض ہوگئے -

کوہ قفص کی تشریح یوں ہے کہ قفص کے معنی ہیں قید خانہ یا پنجرہ ۔ قیدخانہ اس لئے تھا کہ یہ لوگ قید کی صورت میں دنیا سے الگ تھلگ سینکڑوں سال رہے ۔ ادھر ادھر جانا ان کے لئے محال تھا۔ پنجرہ اس لئے کہ جس طرح پنجرہ میں کوئی پرندہ بند کر دیا جائے ۔ تو وہ موذی جانوروں کے استیصال سے بچ جاتا ہے ۔ مطلب یہ ہوا کہ جیسے جیسے وہ قید و بند میں رہے اس کے ساتھ ساتھ محفوظ بھی رہے -

جغرافیہ خلافت مشرقی، خاش اور گڑکویہ کی تشریح یوں کرتا ہے :-
''دریائے خاش علاقہ غور کے پہاڑوں سے نکل کر دریائے فرہ اور ہلمند کے



بیچ سے گزرتا ہوا جھیل زرہ میں گرتا ہے ابن ہوکل نے اس دریا کا نام نہر نیشک لکھا ہے نیشک اس معمور مقام کا نام تھا ۔ جو زرنج کے بالکل مشرق میں واقع تھا ۔ خواش اس علاقہ کا سب سے بڑا شہر تھا ۔ اور یہاں کی کھجوریں مشہور تہیں - وہ علاقہ جو دریائے خاش کے کناروں سے ملا چلا گیا تھا ۔ علاقہ نیشک کہلاتا تھا ۔ نیشک کے علاقہ کا بڑا شہر گڑکویہ تھا یہ شہر زرنج سے شمال میں ایک منزل پر تھا - زرنج کے شمالی دروازے کا نام اسی شہر کے نام پر باب گڑکویہ (کاڑکے) تھا اور یہ علاقہ بہت زرخیز تھا ۔

لرغونی سری بختی
چہ دہ یوسفزو وو کوم ملکونہ
ملک ئے نشکے - مینہ ئے کاڑکے
غوریا خیل کا تراوسہ پیغورونہ

یہ وہی مقام اور علاقہ ہے جہاں سے یوسف زئی اور ان کے متعلقین کابل کی طرف چلے گئے تھے ۔

افسوس کہ میں یہ تحقیق نہ کر سکا کہ یوسف زئی اور ان کے قریبی قبائل کے اجداد قفص کے پہاڑوں میں کب اور کہاں سے آئے تھے کہاں سے میری مراد سر زمین ایران ماوراء النہر (جیحون پار) خراسان ، زابلستان اور وادی دریائے سندھ ہے البتہ میرا یہ قیاس ہے اور زیادہ ان لوگوں کی روایت بھی ہے کہ ان لوگرں نے بخت نصر کے ہاتھوں جلاوطنی کے بعد مراغہ میں جو شمالی ایران کے علاقہ آذر بائیجان میں واقع تھا ، منتقل ہوکر وہاں مستقل سکونت اختیار کر لی تھی اور وہاں صدیاں گزاریں اور خوش تھے لیکن عرصہ دراز کے بعد ایک وقت ایسا آیا ہوگا کہ ان کو مجبوراً یہ علاقہ چھوڑنا پڑا اور اپنے خویش و اقارب سمیت مشرق کی جانب کوچ کر کے دریائے سیحون کے جنوب میں

فرغانہ کے نسیا زیبرین میں مقیم ہونا معلوم ہوتا ہے - اور ان کے مسکن مراغہ کی نسبت سے یہاں ایک چھوٹا سا شہر مرغینان کے نام سے مشہور ہوا - یعنی مراغہ کے لوگ ، مرغینان کے بارے میں جغرافیہ خلافت مشرقی لکھتا ہے '' صوبہ فرغانہ کا وہ حصہ جو دریائے سیحون کے جنوب میں تھا علاقہ نسیا یا نسائیہ کہلاتا تھا - اس کا کچھ حصہ بلند تھا اور کچھ نیچا ، اور اسی لحاظ سے ایک حصہ کو نسائیہ بلند اور ددسرے کو نسائیہ پست کہتے تھے - نسائیہ بلند ، پہاڑیوں میں واقع تھا جس میں خوقند یا خواکند کا شہر تھا اور نسائیہ پست میں مرغینان کا چھوٹا سا شہر تھا '' قیاس غالب ہے کہ خشی قبائل کے علاوہ بقایا کند اور زمند قبائل بھی شمالی ایران سے ادھر آنے والوں میں تھے - کاسی قبائل تو پہلے سے یہاں آباد تھے لہذا یہ نو وارد بھی اپنے ہم نسل لوگوں کے پاس جگہ بہ جگہ آباد ہو گئے ہوں گے - واضع رہے کہ دونوں دریاؤں سیحون و جیحون جو اسرائیلی رکھے ہوئے نام ہیں ، کے درمیانی علاقہ میں انہیں افغان قبائل کے ناموں سے پہاڑ ، دریا شہر اور دیہات موسوم ہوئے مثلاً نہر کاسان ، زامین (زمند) کا بڑا شہر کاسی غر ( کاشغر ) کش کا شہر - کسانیہ یا کشانی جو صوبہ سغد کا سب سے زیادہ آباد شہر تھا - شاؤغر دریائے سیحون کے کنارے واقع تھا اور یہاں قریب متصل ایک مقام کا نام یسی تھا جو حضرت داؤد کے والد یسی کے نام سے موسوم تھا اور یہ مقام شاؤغر کے دامن میں واقع تھا - اور یسی شہر سے شمال میں ایک دن کی راہ سوران (یعنی سوری سورانی خاندان) کا ایک بڑا شہر تھا - اور اس کے کچھ فاصلہ پر برکی شہر تھا - جس میں ارمڑ کی رہائش تھی - سیحون کے بائیں ہاتھ خجندہ سے ایک فرسخ جنوب کی طرف ,کند ، کی بستی تھی - معلوم ہوتا ہے کہ یہاں غوریا خیل کی کسی شاخ کی سکونت تھی - اور اس علاقہ میں تون



نام کا ایک شہر بھی تھا - شہر خاشت اور دریائے خواش وغیرہ بہت نشانات ایسے ہیں جو اس پر دلالت کرتے ہیں کہ یہ لوگ وہاں رہ رہے تھے - اخیر میں جب حالات خراب ہوئے ہونگے تو ان لوگوں نے وہاں سے جنوب کی طرف روانہ ہو کر جگہ بہ جگہ عارضی قیام بھی کیا ہوگا اور عرصہ دراز کے بعد غرجستان ، غور ، پشت اور کوہ قفص وغیرہ محفوظ پہاڑوں میں اپنی برادری کے لوگوں کے پاس پہنچے ہونگے - واللہ اعلم

الغرض جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے - کہ افغانوں نے مصمم ارادہ کر لیا تھا کہ وہ ہندوؤں کو نکال کر دم لیں گے اور اس سلسلہ میں مدتوں سے ان کے ساتھ چھیڑ چھاڑ جاری رکھی - کسی حد تک وہ اپنے اس منصوبے میں کامیاب بھی ہو گئے تھے - اس وقت ان کی قیادت شیخ حمید کے ہاتھ میں تھی - جو ایک بہادر قائد کے علاوہ مدبر رہنما بھی تھا -

جن علاقوں پر وہ قابض ہوئے - گرفت مضبوط رکھی - افغانوں کو قندہار کے علاقہ میں بسایا اور ان کی تنظیم کی - شیخ حمید کے بعد اس کے لڑکے نصیر کے وقت میں کوئی نئی فتوحات تو نہ ہو سکیں البتہ اس نے اپنے باپ کے مقبوضات کو قائم رکھا - اس کے بعد نصیر کا لڑکا ابوالفتح داؤد ملتان میں حکمران رہا - اور قندہار غور وغیرہ پر امیر محمد سوری افغان حکمران تھا - ان کے دور حکومت میں سلطان محمود غزنوی نے سر اٹھایا - اور ہندوستان پر حملہ آور ہونے سے قبل افغانوں سے چھیڑ چھاڑ ہوئی - جس کے نتیجے میں افغانوں کو ہندوؤں کے انخلا میں رکاوٹ پڑی اس میں کافی عرصہ گزرا - سلطان محمود نے خراسان کا تمام علاقہ فتح کیا دریائے سندھ باجوڑ سب علاقہ اس کے قبضے میں تھا مگر ہندو اپنی اپنی جگہ پر بطور اس کی رعایا کے مسلط رہے - اس وقت افغانوں کے مساکن کے بارے میں کتاب الہند البیرونی

( جلد اول ترجمہ سید اصغر علی انجمن توقی اردو ہند دہلی ١٩٦١ ع صفحہ ٢٧٧ میں ) یوں درج ہے ۔

„ ہندوستان کے پچھم (مغرب) کے پہاڑوں میں مختلف افغانی قبیلے رہتے ہیں جن کا سلسلہ ملک سندھ کے قریب ختم ہوتا ہے ،،

محمد غوری کے دور حکومت میں افغانوں کا یہ منصوبہ پایۂ تکمیل کو پہنچا ۔ انہوں نے باہم مشورہ کیا کہ ہندو جو اس وقت غور سے جانب مغرب ڈیرہ اسماعیل خان تک اور جانب شمال کل علاقہ خراسان ، باجوڑ ، دیر ، سوات ، وادی دریائے سند گندارا یعنی علاقہ پشاور ، کوہاٹ بنوں میں مسلط تھے ان کو نکال کر ان کی جگہ افغانوں کو بسایا جائے تا کہ پنجاب و ہندوستان پر پیش قدمی کرنے میں کسی قسم کی رکاوٹ نہ ہو اور کمک با آسانی پہنچ سکے ۔ کیونکہ پہلے ہندوؤں نے بہرام غزنوی کی حمایت میں غوریوں سے بمقام غور و غزنی سخت مقابلہ کیا تھا مگر شکست کھائی تھی ۔

چنانچہ اس ارادے کی تکمیل کے زیر نظر غوریوں نے ٥٧٥ ھ میں پشاور کے علاقہ پر قبضہ کیا ۔ اور دو تین جتھے اشنغر کے مقام پر جہاں ہندوؤں کا ایک پرانا قلعہ تھا ، لے جا کر بسائے اور نو آبادیات قائم کرنے کا آغاز کیا ۔ اس افتتاح پر کافی خوشیاں منائی گئیں ، چراغاں کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعائیں مانگی گئیں کہ رب الکریم نے انہیں اپنا ملک واپس دیا ۔ اس سلسلے میں تاریخ خانجہانی و مخزن افغانی میں درج ہے ۔

„ سلطان شہاب الدین (محمد غوری) این جماعت افغانان را در کوہستان روہ و کوہ سلیمان و اشنغر و سواد و باجور از حدود کابل تا دریائے نیلاب (سندھ) و از نواحی قندھار تا سرحد ملتان آبادان ساخت ۔ و روہ عبارت است از کوہ مخصوص کہ



ابتدائے طول آں از سواد (سوات) و باجور تا قصبہ سیوی از توابع بھکر ، و با عتبار عرض از حسن ابدال (مرگلہ) تا کابل و قندہار درحدود این کوہ واقع است ۔ و کوہ سلیمان و کوہ اشنغر در مابین این کوہ است و شہری کہ درکوہستان بعد از در آمدن ایشاں آبادان کردہ شد اشنغر بود ،،

اور اس بارے میں تاریخ شروانی نامہ کے مصنف عباس خان شیروانی لکھتا ہے کہ ۔

„ بارھویں صدی عیسوی کے آخر میں غزنویوں کے جانشین سلطان شہاب الدین محمد غوری نے سیاسی وجوہ اور ملک کے مفاد کی بنا پر قندھار سے لے کر ملتان تک پٹھانوں کو بسایا ۔،،

یہاں سے محمد غوری نے پنجاب کی طرف پیش قدمی کی ۔ اس پیش قدمی اور پشاور کے علاقہ پر قبضہ کے دوران میں ہندو اپنے اپنے مسکنوں سے نکل کر دریائے سندھ عبور کرتے گئے ۔ اور اپنے مسکن اور بت وغیرہ جن کو وہ پوجتے تھے ۔ بطور یادگار یہیں چھوڑ گئے جو اب تک آثار قدیمہ کی زینت بنے ہوئے ہیں ۔ ان آرین قبائل میں ٣٥ قبیلے وہ تھے جو اپنے آپ کو راجپوت کہتے تھے ۔ اور ٨٥ قبیلے اور تھے جو مختلف ناموں سے یاد کئے جاتے تھے ۔ ان کے کئی گاؤں اب بھی انہی ناموں سے موسوم ہیں مثلاً بھٹی کوٹ ، بلو گرام ۔ نو گرام ، ڈنڈی کوٹ ، گوہاٹی ، سنتاپور ، است گرام ، سونی گرام ، متھرا ۔ اجمیر اور ڈیلی وغیرہ وغیرہ ۔

افغانوں کا یہ منصوبہ نہایت کامیاب رہا ۔ اور محمد غوری کے زیر قیادت وہ پنجاب پر قابض ہونے کے ساتھ ساتھ ہندوستان اور آسام بنگال تک جا پہنچے ۔

ٹاڈ راجستان سے جو ہندوؤں کی ایک تاریخ ہے ، کچھ اقتباسات پیش کئے جا رہے ہیں :—

جیسلمیر کے بھٹی قوم کی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ جب وہ زابلستان وغیرہ سے بھاگے ۔ تو اس نے دریائے سندھ پر قوم تک کو مغلوب کر کے ممالک مقبوضہ پر پایہ تسلط جمایا ۔ اور سالباہنپور (سیالکوٹ) کو دارالحکومت بنایا ۔

جٹ قوم کی قدیم تاریخ کا کچھ لب لباب معرض تحریر میں آچکا ہے ۔ اب ہمہیں کچھ لکھنا ہے تو یہ کہ جیٹی بزرگ اعظم کا دارالحکومت جیحون پر تھا ۔ اس قوم کے پسماندوں نے اس حکومت اور اپنی قوم کے نام و لقب کو خسرو شاہ (غزنی کا آخری بادشاہ) کے زمانے تک برقرار رکھا ۔ جٹ قوم کی تاریخ میں مذکور ہے کہ وہ دریائے سندھ کے غربی حصہ سے وارد ہوئی ہے ۔ اور اس کی مورث اعلیٰ جادو قوم تھی جس کی پرانی تاریخوں سے یہ بات متشرح ہے کہ وہ زابلستان وغیرہ سے آئی ہے ۔ خلاف توقع نہیں ۔

ڈیگونگسن مورخ اصل تاریخوں کے حوالہ سے ناقل ہے کہ قوم یوچی المعروف جٹ پانچویں اور چھٹی صدیوں میں پنجاب پر تساط ہوئی ۔

بزرگان راجپوت نے سکندر کے زمانے میں اس رسم کی پابندی کی کہ وہ اپنی افواج کے آگے آگے بلدیوجی کا بت لئے ہوئے میدان کارزار گرم کرتے تھے ۔ آرین سوانح نگار رقمطراز ہے کہ نرغہ سکندر کے زمانے میں دریائے سندھ کی قومیں بھی جھنڈوں کا استعمال کرتی تھیں ۔ اور جس وقت ماتحتوں کو حکومت دی جاتی تھی تو ایک جھنڈا بھی عطا کیا جاتا تھا جب سکندر نے اقوام سندھ کو مغلوب کیا تو بحیرہ کیسپین کے اقطاع قدیم شاہی خاندان کے پسماندگان میں منقسم کر دیئے جس کی وجہ سے وہ سکندر کے حلقہ اطاعت میں رہے وقت جنگ امداد کا عہد و پیمان کیا ۔ سکندر نے مطیع و فرمانروا گروہوں کو اپنے ہاتھ سے جھنڈے دے



کر اسی دستور پر عمل کیا جو ان کے یہاں زمانہ قدیم سے رواج پذیر تھا ۔

سن ہجری کی پہلی صدی میں مسلمانوں نے راجپوتوں پر خونخوار حملہ کیا ۔ حملہ آوروں کے مقابلہ میں ہندو فوج مکران پر تھی ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ نصف صدی کے بعد کوہ پامیر سے روشنی پھیلتے پھیلتے اس سر زمین پر پھیل گئی جو دریائے گنگا و جمنا پر آباد و معمور تھی جس کے سینکڑوں برس بعد یدہشٹر کے اورنگ حکومت پر شاہان اسلام نے قدم رکھا ۔

یہ بات وثوق سے کہی جا سکتی ہے کہ راجپوت قوم کی اکثر شاخیں ایشیا کے قطعہ بلند اور جیحون و سیحون کے کناروں ہی سے نقل مکانی کر کے راجپوتانہ میں سر سبز و شاداب ہوئی ہیں ۔

سیتھیا ( سیتھین ) قوم کے بہادر سلطنت پارتھیا کی اس نو آبادی کے باشندے تھے جن کی حکومت دوسری صدی عیسوی میں دریائے سندھ پر واقع تھی ۔

آرین مورخ دوسری صدی عیسوی میں گزرا ہے لکھتا ہے کہ سفید رنگ کے ہن لوگ اپنے تاجدار وقت گولاس کے لشکر میں شامل تھے اور یہ وہ فرمانروا تھا جس کی حکومت دریائے سندھ کے ساحل پر واقع تھی ۔ کیرلی گڑھ کی سیہات قوم ایک شمالی قوم ہے ۔ جس کی سکونت دریائے سندھ کے اطراف میں تھی ۔ گو مورخین حال اس کے حالات سے بالکل لا علم ہیں مگر بھٹی قوم کی قدیم تاریخ میں ان مقبوضات کا بارہا ذکر ہے جو انہوں نے دریائے ہیفس کے دونوں ساحلوں پر وسیع کئے تھے ۔ چونکہ قوم بھٹی اور سیہات کے باہمی تعلقات شادی کا بالتواتر تذکرہ دیکھا گیا ہے اس لئے اغلب ہے کہ وہ بھی راجپوت ہی ہوں گے ۔ اس قوم کی سکونت سوات میں تھی جو صوبہ

اشنغر کی ایک قسمت ہے اور جہاں سکندر کے عہد کی قوم اساکانی بود و باش رکھتی تھی ۔ قوم سیہات بھی جس نے کمان والے چتوڑ کی اعانت کی تھی غالباً اس اساکانی فرقے ہی کی ایک شاخ ہے ۔ جس نے سکندر سے مقابلہ کیا تھا ۔ اس اساکانی قوم کی بود و باش کوہ جوت سے دریائے سندھ تک تھی ۔

۷۲۹ ع میں جب قوم بھٹی کا فرمانروا راوتنو حسین شاہ (غوری سے) شکست کھا کر دریائے ستلج کے پار فرار ہوا تھا تو اس لشکر میں سیہات ، بارہہ ، جودی ، جوتیا اور بوٹا قوم کے سپاہی شامل تھے ۔

قوم بھٹی نے زابلستان سے خارج البلد ہونے پر پنجاب کو یکے بعد دیگرے اپنا دارالقرار بنایا ۔

چنانچہ راجپوتوں اور سکنڈے نیویا کی قدیم اقوام کے طریقہ سے دریائے آکس جیحون کی قوم جیٹی کے اصول و رسوم کی مشابہت اس بات کا ثبوت ہے کہ ان کا سر چشمہ ایک ہی ہے اور ان کا تعلق سیتھیا سے ہے جہاں تہذیب کی بنیاد پڑی تھی ۔ اقوام قدیم آسی ویٹ عرف جاٹ کا اسپالہ کے مندر میں تہور کے اسپ سفید سے فال بینی کرنا مذہبی خیالات کی مطابقت کی ایک نمایاں دلیل ہے ۔ اور ان کی اولاد اب بھی آواز اسپ سے اچھے برے شگون لیتی ہے ۔

فرقوں کے نام کہیتھی ۔ راجپالی ، موسلا ، سریاسپا ۔ اسواریہ مدبیناکر ، کیمیری سلارا وہیما وغیرہ ۔

اپنے مندروں کا ذکر کرتے ہوئے کہ افسوس اب ان پتھروں سے قدیم حالات دریافت نہیں ہو سکتے وجہ یہ کہ تمام منقوش پتھر ٹوٹے ہوئے پڑے ہیں اور انہیں پتھروں سے اولاد اسمعیل یعنی پہاڑی پٹھانوں نے چولھوں کا کام لیا ہے ۔،،

مرہٹہ یا قوم گوجر کے متعلق ابوظفر مولف تاریخ گجرات اور



ڈاکٹر بھگوان لال کے تاثرات : پانچویں صدی عیسوی میں گوجر قوم ہندوستان آئی ۔ دراصل یہ قوم کوہستان یعنی پہاڑوں کی رہنے والی ہے جو مملکت ایران کے دریائے سندھ کے مغربی پہاڑوں سے بحالت مجبوری نکل کر پہلے پنجاب پر قابض رہی اور بعد میں راجپوتانہ ، مارواڑ ، مالوہ ہوتے ہوئے گجرات پونہ اور دکن کے دوسرے علاقوں میں اپنی زبردست سلطنت قائم کی ۔ جنوبی مغربی ہند کی راجدہانیاں بھلمان ، اجین ، ولبھی پور ، اور کلیانی تھیں ۵۰۰ ع میں بودھوں اور برہمنوں کے درمیان سخت جنگ شروع تھی ان دونوں نے گوجر فاتحوں کو اپنے میں جذب کرنا چاہا مگر یہ فاتح بدھ مذہب کے قائل نہ تھے ۔ برہمنوں نے اپنے مذہب میں ان کو شامل کر لیا ۔ اگنی دیوتا سے آبو پہاڑ پر پوتر (پاک) کیا پھر ان کو راجپوت کا لقب دے کر ان کی ذات بنا دی ۔ اس سے ہندو قوم کو یہ فائدہ ہوا کہ ان فاتح اور حمکرانوں کے ذریعہ بدھ مذہب کو ہند سے نکال کر پھر اپنے برہمن مذہب کا پرچار کیا اور اس کو بر سر عروج لائے ۔ ابتدا میں مالوہ ان کا مرکز تھا پھر خاص گجرات میں ان کی راجدہانی نادوت اور بھروچ رہی ۔ دود (ڈوڈ) اور جے بھٹ ان کے زبردست بادشاہ گزرے ہیں ۔ ان کی باسٹھ ذاتیں ہیں لیکن چار ذاتیں بڑی مشہور ہیں : چالو کیہ ، پارمار ، (پرمار) چوہان ، پری ہار ۔ بہرحال جب گوجر قوم ہندوستان فتح کر کے آبو ہوق ہوئی اس ملک میں آئی تو انہوں نے اپنے جنوبی مقبوضات کے تین حصے کئے ۔ سب سے بڑے حصہ کا نام مہاراٹھ اور دوسرے کا گوجرراٹھ اور تیسرے کا سوراٹھ رکھا ۔ جس کو آج کل (علی الترتیب) مہاراشٹر یعنی مرہٹہ دیس ، گجرات اور سورٹھ (سورت) کاٹھیاواڑ بولتے ہیں ۔ ۸۰۰ ع کے مسلمان اس کو جزر بولتے تھے جو گوجر کا معرب ہے اور گجر مخفف ہے گوجر کا ۔ پھر ہندوستان کے افغان فاتحوں نے گوجرراٹھ سے گجرات بنا دیا اور یہی نام اس وقت معروف و مشہور ہے ۔

## افغانوں کی نسل

واضح ہو کہ سابقہ ہندو مورخین جو اس آخر زمانہ کی گندی سیاست سے پاک تھے، بڑی بے باکی اور سچائی سے اس حقیقت کو تسلیم کر چکے ہیں کہ افغان سامی الاصل، نسل ابراہیمی اور علیحدہ مستقل قوم ہے۔ صفائی اور دلاوری سے یہ بھی مانتے ہیں کہ دریائے سندھ کے مغربی علاقوں سے ان کا مکمل اخراج ہوا اور مشرق کی طرف ہندوستان آئے۔ البتہ اپنے مندروں کے منقوش پتھروں پر افسوس کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "انہی پتھروں سے اولاد اسمعیل یعنی پہاڑی پٹھانوں نے چولھوں کا کام لیا ہے۔"

اس سلسلے میں ایک اور ہندو مورخ لالہ ہتورام مولف تاریخ بلوچستان نے قوم افغان کے اس نظریہ کے تائید کی ہے کہ وہ بنی اسرائیل کی نسل سے ہیں، مولف نے افغانوں کے حالات لکھنے کے علاوہ ان کے شجرہ ہائے نسب بھی اپنی کتاب میں درج کئے ہیں جن کا سلسلہ نسب حضرت یعقوب[ع] تک پہنچایا ہے۔ اور آخر میں اس بحث کی وضاحت میں لکھتا ہے کہ ۔"پرانے نشانات سے پایا جاتا ہے کہ اس ملک پر کسی زمانہ میں اقوام یہودی یا ایسی قوم رہ چکی ہے جو نہ ہندو تھی نہ مسلمان تھی۔ ان کے قبرستان اور تحریر برسنگ ہائے قبرستان وغیرہ نشانات ایسے ہیں جو موجودہ زمانے کے مذاہب و رواج سے بالکل الگ ہیں۔"

افسوس کہ مولف نے مقام کی نشاندہی نہیں کی ہے ورنہ میں خود اس تحقیق کے لئے جاتا۔ معلوم رہے سندھ اور بلوچستان میں شام کے قدیم نام جہاں بنی اسرائیل آباد تھے مثلا صہیون سیوئی، سند، دبیل، زوب (زاب) وغیرہ سے بھی اقوام یہود کی قدیم رہائش گاہیں یہاں یقینی معلوم ہوتی ہیں اور یہ نام ان قبروں کے متعلق مولف کے بیان کو صحیح



قرار دینے کے لئے کافی وزن رکھتے ہیں اور زوب سے شمال کی طرف بنوں کے قریب کرم اور کرک بھی مشہور اسرائیلی نام ہیں۔

## پہاڑی پٹھان

ایک سیاح مسمی بنیمین جو تطیلہ کا رہنے والا ہسپانوی یہودی تھا اور اس کو تاریخی حقائق کا زیادہ اندازہ تھا، قریب قریب ۱۱۳۵ عیسوی میں علاقہ جات، پشت، غرجستان، قوہستان، غور، وغیرہ میں ان پہاڑی پٹھانوں کے پاس (جو یہاں رہتے تھے) آیا تھا اور کافی وقت گزارنے اور تحقیق کے بعد اس نے لکھا کہ "نیشا پور یعنی مشرق ایران کے پہاڑوں میں جو یہودی (لوگ) رہتے ہیں وہ ابتدائی جلاوطنوں کی اولاد ہیں"

بنیمین کا مقصد یہودی سے مراد نسل یہودا اور عبرانی قوم ہے نہ کہ مذہب یہود۔ کیونکہ اس وقت جب وہ آیا تھا یہ لوگ مسلمان تھے اور دین محمدی پر قائم ہو چکے تھے اور اپنے آپ کو نسلاً بنی اسرائیل اور جہت دین سے مسلمان کہتے تھے جیسا کہ اجداد سے بہ تواتر چلا آ رہا ہے۔

ابتدا میں لفظ یہودی کا مطلب یہ سمجھا جاتا تھا کہ فلاں شخص یہودا قبیلے یا یہودا کی سلطنت سے تعلق رکھتا ہے۔ پھر یہ لفظ ان عبرانیوں کے لئے بولا جانے لگا جو اسیری سے واپس وطن پہنچ گئے تھے آخر میں پوری عبرانی قوم کے لئے یہ لفظ استعمال ہوا اب اسرائیلی سے مراد وہ شخص ہے جو اسرائیل (یعقوب[ع]) کی اولاد میں سے ہو اور اسی بارے میں مزید وضاحت کرتے ہوئے، اعلام القرآن کے مصنف مولانا عبدالماجد دریا بادی لکھتے ہیں کہ وہ اسرائیل دوسرا نام حضرت

یعقوب[ع] کا ہے آپ کے بارہ فرزندوں سے جو نسل آگے کو چلی ، وہی بنی اسرائیل کہلائی ۔ ایک مذہبی ( دینی ) نسل کے اعتبار سے تاریخ میں اس کی عظیم الشان اہمیت ہے توحید کی علمبردار یہ بحیثیت ایک قوم و نسل کے بھی ایک مدت تک دنیا میں رہی ہے اور سو دو سو سال تک نہیں ، تقریباً دو ہزار سال تک اس نسل کے اندر انبیاء و مرسلین پیدا ہوتے رہے ، اور دنیاوی عروج بھی اسے صدیوں تک حاصل رہا ۔ داؤد[ع] اور سلیمان[ع] جیسے عظیم الشان بادشاہ اور یوسف[ع] جیسے عظیم المرتبت وزیر سلطنت اسی قوم سے اٹھے ،، ۔ مسلمانوں کے نزدیک یہ مسلم ہے کہ بنی اسرائیل یعنی یعقوب کی اولاد موحد اور مسلم اور اپنے باپ دادا کے دین پر تھے اس لئے قرآن مجید نے حضرت یعقوب[ع] کی زبانی کہا ہے ۔

ام کنتم شہداء اذ حضر یعقوب المموت
اذ قال لبنیہ ما تعبدون من بعدی ط
قالــوا نعبد الھک و الہ آبــائک
ابــراہیـم و اسماعـیل و اســحاق
الھا وا حداً و نحــن لہ مسلمــون

( ترجمہ ) ،، کیا تم اس وقت موجود تھے جب یعقوب کی وفات کا وقت آ پہنچا اس نے اپنی اولاد سے کہا ، میرے بعد تم کس کی پرستش کرو گے ؟ انہوں نے جواب دیا ہم تیرے اور تیرے باپ ابراہیم ، اسماعیل ، اور اسحاق کے ایک خدا کی پرستش کریں گے اور ہم تو اسی واحد اللہ کے فرمانبردار ہیں اور رہیں گے ،، ۔

تاریخ افغانان اور تاریخ خان جہان لودی و مخزن افغانی نے زمانہ قدیم کے ان تمام مشائخ و اولیائے کرام کا ذکر اپنی تصانیف میں بہت تفصیل کے ساتھ کیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ انہوں نے اپنے



اپنے وقت میں اپنے آپ کو افغان اور قوم افغان کو بنی اسرائیل کہا ہے ۔ اور ابھی تک ان کے گفتار و کردار سے اس بات کا کوئی ثبوت نہیں مل سکا ہے کہ ان میں سے کسی ایک نے بھی کسی وقت قوم افغان کے بنی اسرائیل ہونے سے انکار کیا ہو ۔ ذیل میں ہم ان مشائخ و اولیائے کرام کے اسمائے گرامی درج کرتے ہیں :-

۱ خوجہ قطب الدین بختیار کاکی سڑبنی
۲ شیخ خواجہ یحییٰ بختیار سڑبنی
۳ شیخ علی ونکر بختیار
۴ شیخ پائی بے سـدانی
۵ شیخ اسمعـیل سڑبنی
۶ میر شیـرانی
۷ شیخ پیر وتـو خویشکی سڑبنی
۸ شیخ متہ کاسی
۹ شیخ ابو سعید سربانی خویشکی سڑبنی
۱۰ شاہ محمود جلوانی
۱۱ شاہ عبد الرحمن بختیار سڑبنی
۱۲ شاہ ابا بکر بختیار سڑبنی
۱۳ شاہ گدا ولد شاہ ابا بکر بختیار سڑبنی
۱۴ شیخ حامد ولد شیخ گدا بختیار سڑبنی
۱۵ شیخ ثابت بڑیس سڑبنی
۱۶ شیخ الیاس بڑیس سڑبنی
۱۷ شیخ مانکی شاہ باز بڑیس سڑبنی
۱۸ شیخ متی خلیل سڑبنی
۱۹ شیخ شہاب بختیار سڑبنی
۲۰ شیخ عارف ترین ابدالی
۲۱ شیخ حسن کاسی
۲۲ شیخ کـدو سڑبنی
۲۳ شیخ بدین بختیار سڑبنی
۲۴ شاہ بختیار سڑبنی
۲۵ شیخ ملک خرسیں سڑبنی
۲۶ میاں قاسم خلیل سڑبنی
۲۷ حاجی کسکن خویشکی سڑبنی
۲۸ شیخ بتہ بٹنی
۲۹ شیخ احمد نــوحانی
۳۰ شیخ عبدالنبی بٹنی
۳۱ ملا خضــر بٹنی
۳۲ شیخ احمد سروانی
۳۳ شیخ سلیمان دانا سروانی
۳۴ شیخ ملہی قتال سروانی

۳۵ شیخ صدر جہان سروانی ۳۶ شیخ محمود سروانی
۳۷ شیخ یحییٰ شہید باہی نیازی ۳۸ شیخ خضـر سروانی
۳۹ شیخ مچن نیـازی ۴۰ شیخ الیاس زمریانی ولد شون بٹنی
۴۱ ملا عـلی بٹنی ۴۲ شیخ علی سرمست بٹنی
۴۳ شیخ علی سرور لودی ۴۴ شیخ بایزید سروانی
۴۵ حاجی عبداللہ سروانی ۴۶ خواجہ خضـر کاکـڑ
۴۷ شیخ خدو ولد یونس ناغر ۴۸ شیخ حسن افغان دادی
۴۹ شیخ جمال کاکڑ ۵۰ شیخ ابو اسحاق دادی
۵۰ خواجہ کبیری ترین ۵۲ شیخ ارمیـا تـرین
۵۳ شیخ بدک تـرین ۵۴ شاہ عـلی تریـن
۵۵ شیخ احمـد پـنی ۵۶ ملک آدم کاکڑ
۵۷ شیخ محمد شون غرغشتی ۵۸ شیخ حمزہ بن ملک آدم کاکڑ
۵۹ شیخ نـیکنام دادی ۶۰ شیخ مونا ناغـر
۶۱ شیخ عیسیٰ مشـوانی

اس سے بعد زمانہ جدید کے چند ایک مشائخ و بزرگان کا حوالہ دینا بھی خارج از بحث نہ ہوگا جو اس بات سے متفق تھے کہ افغان بنی اسرائتل ہیں -

۱- شیخ ملی - جن کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں - ان کا ذکر تواریخ حافظ رحمت خانی نے جلی حروف میں کیا ہے - اور کتاب یوسف زئی افغان طبع چہارم ۱۹۷۳ء نے ان کی کارکردگی کو عوام الناس کے سامنے رکھ دیا ہے - انہوں نے افغان قوم کے شجرہ ہائے نسب قوم کے صلاح و مشورہ سے مرتب کئے جس کا سلسلہ حضرت یعقوب اور حضرت ابراہیم تک پہنچتا تھا - اور انہی شجروں پر افغان قوم میں مفتوحہ ملک کو تقسیم کیا گیا - جب انگریز آیا اور اس



علاقہ پر اس نے قبضہ کیا تو ۱۸۷۰ء میں اس نے ملک کا بند و بست کرنا چاہا تو اس سلسلہ میں قوم کے ہر طبقہ کے معمر اشخاص اور جرگوں سے پوچھ گچھ کی گئی۔ تو انہوں نے وہی شجرے پیش کئے جو شیخ ملی نے مرتب کئے تھے - اور جن پر اس وقت تقریباً چار صدیاں گزر چکی تھیں - تا ہم قوم میں سے کسی شخص نے بھی اس پر اعتراض نہ کیا بلکہ ہر قبیلہ اور اس کی ذیلی شاخ نے اس کی تصدیق کی - تاریخ پشاور کا مصنف رقمطراز ہے کہ قوم کے سامنے حکومت کی طرف سے دیگر مرتب کردہ شجرے بھی پیش کئے گئے تھے۔ مگر انہوں نے انکو ماننے سے انکار کیا اور کہا کہ ہمارے پاس اپنے شجرے موجود ہیں جو شیخ ملی نے مرتب کئے تھے - ہم انہیں پر عمل پیرا ہوں گے - چنانچہ حکومت نے ان کے شجروں کو تسلیم کیا - اور بندوبست کا کام اسی بنیاد پر مکمل ہوا۔

اس میں خشی (خخی) قبائل اور غوریاخیل کے بیانات اب بھی محفوظ ہیں - اور یہ شجرے اور ان کے مطابق تقسیم اراضی کا ریکارڈ اب بھی محکمہ مال میں ہر تحصیل ہر ضلع میں محفوظ چلا آ رہا ہے -

خشی قبائل اور غوریاخیل کی آئندہ نسلوں کے لئے بھی ثبوت کافی ہے کہ وہ سڑا بنی اسرائیلی ہیں -

ریاستہائے سوات دیر و باجوڑ میں جہاں انگریز نہ پہنچ سکا تھا۔ ان لوگوں نے بھی اسی تقسیم پر اکتفا کیا اور وہی اراضی ان کے قبضہ میں رہی جو انہیں شیخ ملی شجرہ نسب کے مطابق تقسیم میں دے چکے تھے - اور ابھی تک وہ اس تقسیم پر فخر محسوس کرتے ہیں۔

شیخ ملی نے شجرہ نسب سڑا بنی کا اسرائیل (یعقوب) سے جا ملایا تھا - پھر تقسیم انہوں نے جس طرح کی وہ عین اس کے مطابق تھی جو باب اول میں بیان کیا جا چکا ہے کہ حضرت موسیٰ[۴] نے میدان موآب میں اپنی قوم بنی اسرائیل کو مخاطب کر کے وصیت کی تھی - اور پھر یشوع

بن نون نے اس کو عملی جامہ پہنایا تھا اور حضرت موسیٰؑ کی وصیت کے مطابق ملک تقسیم کر دیا تھا ۔ چونکہ شیخ ملی بھی بنی اسرائیل سے تھے اور ان کو افغان قوم میں ایک بلند مقام حاصل تھا لہذا انہوں نے بھی موسیٰؑ کے بتائے ہوئے طریقے پر عمل کرتے ہوئے ملک کو تقسیم کیا ۔ اور مذہبی پیشوایان کو بھی اسی طرح سیریاں دلا دیں ۔

۲ ـ اخوند درویزہ نے اپنی تصنیف تذکرہ میں اس بارے میں ایک سیرحاصل بحث کی ہے اور بڑے دلائل کے ساتھ واضح کیا ہے کہ افغان بنی اسرائیل ہیں ۔ آپ سید علی ترمذی المعروف پیر بابا کے مرید تھے ۔ یہ کتاب ان کے ایماء سے مغل شہنشاہ اکبر کے دور حکومت میں لکھی گئی تھی ، انہوں نے بھی اس بات سے اتفاق کیا ہے ۔ آپ مدتوں بایزید انصاری کے ساتھ اختلاف سے رہے اور کئی مناظرے و مقابلے کئے۔ بایزید انصاری اور ان کے کئی رفقاء افغان قوم کے بزرگوں میں سے تھے۔ مگر کبھی بھی ان میں اس بات پر اختلاف نہیں ہوا ۔ شجرہ نسب پر انہوں نے نہ برا مانا اور نہ ہی اس سے انکار کیا ۔ اس ضمن میں ان کی خاموشی جبکہ دوسرے ہر پہلو پر وہ مناظرے کرتے تھے ۔ اس بات کی دلیل ہے کہ ان کو اس بات سے پورا اتفاق تھا ۔

۳ ـ عبدالرحمن بابا اور خوشحال خان خٹک جو دونوں افغان قوم کے مشاہیر تھے انہوں نے بھی اس نظریے کے ساتھ کہ افغان بنی اسرائیل ہیں اتفاق کیا ہے ۔

۴ ـ شاہ افغانستان امیرعبدالرحمن خان کتاب دبدبہ امیری میں لکھتے ہیں : ''میرے بچپن سے اب تک کوئی دن ایسا نہیں گزرا کہ جس روز کسی نہ کسی ملک و قوم کی تاریخ میں نے خود نہ پڑھی ہو یا مجھے پڑھ کر نہ سنائی گئی ہو'' ـ آگے چل کر لکھتے ہیں کہ



''کل افغان سنی مسلمان ہیں اور مؤرخین افغان کے بیان کے موافق اسرائیل کی نسل سے ہیں ۔ ان کا نام افغان لفظ افغنہ سے مشتق ہے ۔'' اور اپنی سوانح عمری ,, تاج التواریخ ,, میں پھر لکھتے ہیں ۔

,,لہذا چند فقرہ را مختصراً بیان میںمایم تمام اہالے افاغنہ مسلمان سنی مذہب مے باشند و بہ موجب کتب تواریخے افغانستان اینہا اصلاً ازطائفہ بنی اسرائیل می‌باشند و اسم افغان را از لفظ افغانہ گرفتہ اند ۔ چون نسب بعضے از آنہا بافغانہ کہ سپہ سالار حضرت سلیمانؑ بود میر سد و نسب بعضے دیگر از آنہا بارمیا پسر شلموئی پیغمبر می رسد ۔''

افغان مشاہیر اپنے آل یعقوب یعنی بنی اسرائیل میں سے ہونے پر فخر کرتے ہیں اور بنی اسرائیل کا نسبتی نام اپنے ناموں کے ساتھ لکھتے چلے آ رہے ہیں ۔ کتاب یوسف زئی افغان اور کتاب آثار سے اس سلسلے میں کچھ مثالیں بطور دلیل پیش کی جاتی ہیں ۔

شیخ عبدالواحد افغان مزارعانی بلگرامی کے نام سے ایک صوفی عالم گزرے ہیں جنھوں نے ''سبع سنابل'' کے نام سے ایک کتاب ۹۶۹ھ میں تالیف کی ہے جس میں انہوں نے اپنا طریقت کا شجرہ یوں بیان کیا ہے :

عبدالواحد بن ابراہیم افغان بلگرامی از مخدوم شیخ حسین افغان بنی اسرائیلی از شیخ عبدالصمد المعروف بہ شیخ صفی ۔ ''

اخوند حافظ محمد شعیب ( متوفی ۱۲۳۲ھ ) المعروف بابا جی صاحب تور ڈھیری ( ضلع مردان ) جو کہ حضرت اخوند حافظ ملا محمد خان ابن ملا دور خان محمد زئی کے مرید تھے ۔ آپ نے مراۃالاولیاء کے نام سے ایک کتاب تالیف کی ہے جس میں وہ فرماتے ہیں ۔

''ایں فقیر حقیر خاک پائے کبیر و صغیر ( محمد شعیب )

غفران اللہ تعالیٰ عنہ دست بر دامن گنج انوار و مخزن اسرار، پیشوائے شریعت و رہنمائے حقیقت و مخزن معرفت ، بحر عرفان ، حافظ قرآن حضرت ، محمد ، بنی اسرائیلی سڑبنی قدس اللہ سرہ' ۔ وفات حضرت ایشان در ماہ ربیع الثانی شب پنجشنبہ بیست و ششم ماہ مذکور وقت نماز خفتن سال ہزار و دو صد و شش هجری (۱۲۰۶ ھ) بود و قبر مبارک درکلہ ڈیر است و آن موضع است از توابع عمر زئی و عمر زئی دہ است از دہ ہائے اشنغر (پشاور)۔

اخوند حافظ ملا محمد خان بن ملا دور خان افغان محمد زئی جو ایک جلیل القدر بزرگ ہونے کے علاوہ محقق، عالم ، سربراہ قبیلہ ، اور مصنف بھی تھے انہوں نے اپنی تالیفات میں اپنا نام محمد بنی اسرائیلی سڑبنی لکھا ہے ۔

قصور مضافات لاہور (پنجاب) میں ایک تاریخی قصبہ ہے ۔

یہاں افاغنہ کی ایک شاخ ,, خویشگی قبیلہ ، زمانہ قدیم سے آباد ہے اس قبیلہ میں ارباب علم و فضل اور امرا و رؤسا ہوئے ہیں اور انہی کے سبب یہ بستی علم و عرفان کا مرکز رہی ہے ۔ ان میں سے ایک بزرگ عبداللہ خویشگی قصوری تھے جو فارسی میں نہایت عمدہ شعر کہتے تھے عبدی ان کا تخلص تھا اور کثیر التصانیف مصنف تھے ان کی ایک کتاب اخبارالاولیا' من لسان الا صفیا' (۱۰۷۷ ھ) ہے ۔ اس میں ایک سو ساٹھ افغان مشائخ کے تراجم ہیں ۔ یہ مشائخ اپنے آپ کو افغان اسرائیلی کہتے تھے اور ان میں سے بعض اپنے ناموں کے ساتھ تعارف کے لئے افغان اسرائیلی لکھا بھی کرتے تھے۔ یہ کتاب چھ ابواب پر مشتمل ہے اس کے باب چہارم کا عنوان بطور نمونہ پیش کرتا ہوں جس سے مصنف کی کارکردگی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے ۔ عنوان یہ ہے :



" در بیان نسب افغانان و سبب آمدن از بیت المقدس درہند "

اس نے کافی دلائل کے ساتھ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ افغان وہی اسرائیلی ہیں جو شام و فلسطین سے جلا وطن ہو کر یہاں مشرق میں آباد ہوئے تھے ۔ ڈاکٹر شیر بہادر خان پنی مصنف "تاریخ ہزارہ" ایبٹ آباد میرے نام ایک خط میں لکھتے ہیں : "مجھے ذاتی طور پر تاریخ و مذہب سے رغبت ہے اور پٹھان ہونے کی وجہ سے پٹھان قوم کی تاریخ سے بھی خاص انس اور فخر ہے۔ فطری قومی انا اور تاریخ کے واقعات کے مطالعہ سے میں نے ایک نظریہ اپنا لیا ہے، اس قوم کو خدا نے علم سیاست ، انداز شجاعت اور سخاوت سے نوازا اور یہی لوازمات حکومت ہیں ۔ کیوں نہ ہو کہ یہ بنی اسرائیل ہیں اور خدا نے ان کو اقوام عالم پر برتری عنایت فرمائی قرآن اس پر شاہد ہے ۔"

نواب سر صاحب زادہ عبدالقیوم جن کی فراست کسی سے پوشیدہ نہیں ان کا بھی یہی خیال تھا کہ افغان بنی اسرائیل ہیں ۔

عبدالسلام خان عمر خیل روہیلہ اپنی تصنیف ,, نسب افاغنہ ,, میں اور حافظ رحمت خان روہیلہ اپنی تصنیف " خلاصۃ الانساب " میں کافی دلائل سے ثابت کر چکے ہیں کہ قوم افغان بنی اسرائیل ہیں ۔

نواب محمد اکبر خان رئیس یوسف زئی ہوتی ، جن کی لائبریری لاثانی حیثیت رکھتی تھی اور نسب کے بارے میں وہ بہت سخت تحقیق کرنے والے شخص تھے اور اس بارے میں کافی معلومات بھی رکھتے تھے ان کا بھی یہی عقیدہ تھا بلکہ کبھی کبھی بھری مجلس میں قسم کھاتے تھے کہ افغان بنی اسرائیل ہیں ۔

آخر میں حضرت میاں عمر چمکنی کے بیان پر اس باب نسب کا خاتمہ کیا جاتا ہے ۔ کہ حضرت میاں عمر جو ۱۰۸۵ ھ میں سرزمین پنجاب میں دریائے راوی کے کنارے پر واقع قصبہ فرید آباد میں محمد

ابراہیم کے گھر پیدا ہوئے ۔ نسلاً شمال مغربی سرحدی صوبہ کے آزاد علاقہ باجوڑ کے قبیلہ موسی خیل ترکانی سے تعلق رکھتے تھے ۔ فرید آباد میں جب ان کے والد ماجد فوت ہوگئے تو وہ اپنے نانا ملک محمد سعید کے ساتھ موضع چمکنی آکر مقیم ہو گئے ۱۱۹۰ ھ میں موضع چمکنی پشاور میں وفات پائی یہیں پر آپ کا مزار ہے ۔ اور اسی مناسبت سے میاں عمر چمکنی کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں ۔

آپ بہت بڑے عالم ۔ مدبر ۔ مورخ اور مصنف تھے ۔ آپ نے کئی کتابیں لکھی ہیں ۔ اور تمام قوم پختون کے پیر اور قائد مانے جاتے تھے ۔ قوم کی طرف سے ان کو غوث الافغان کا خطاب ملا تھا ۔ قوم اور دین کی انہوں نے بہت خدمت کی ہے ۔ اور اسی طرح پشتو زبان کی بھی ، یہ ان ہی کی شخصیت اور تدبر تھا کہ ہندوستان میں مرہٹوں کو شکست کھانی پڑی ۔ احمد شاہ ابدالی ان کے بہت معتقد تھے ۔ اور ان کی سلطنت کے مضبوط ہونے میں ان کا بہت بڑا ہاتھ تھا ۔ انہی کے مشورہ سے احمد شاہ ابدالی نے مرہٹوں پر فوج کشی کی تھی ۔ غوریا خیل اور خشی قبائل کے سرداروں کو مع ان کے جوانوں کے ، احمد شاہ ابدالی کے لشکر میں شامل کر کے پانی پت کی لڑائی میں بھجوایا ۔ جس سے احد شاہ کی فوج کی ہمت اور شجاعت میں اضافہ ہوا ۔ اس کے علاوہ جو یوسف زئی افغان روہیلکھنڈ ( ہندوستان ) میں تھے ۔ اور ان کی وہاں سلطنت تھی ۔ اور فرمانروا وہاں کے حافظ رحمت خان اور نجیب الدولہ تھے ان کے ساتھ میاں عمر نے رابطہ قائم کیا ۔ اور وہاں سے تقریباً چالیس ہزار افغان نجیب الدولہ کی سرکردگی میں احمد شاہ ابدالی سے آملے ۔ اور ان کی فوج میں شامل ہو گئے ۔ مرہٹوں کا بڑا زور تھا ۔ تمام پنجاب اور ہندوستان پر وہ قابض تھے ۔ پانی پت کے مقام پر دونوں فوجوں کا مقابلہ ہوا ۔ بڑی خونریز لڑائی



ہوئی ۔ بیان کیا جاتا ہے کہ تقریباً تین لاکھ مرہٹے کام آئے اور باقی بھاگ گئے ۔

احمد شاہ ابدالی جب کبھی پشاور آتے تھے تو چمکنی ضرور باریابی کے لئے تشریف لے جاتے تھے ۔ اور ہر اقدام سے پہلے ان سے صلاح و مشورہ کرتے تھے ۔

پانی پت کی فتح کے بعد احمد شاہ ابدالی افغانوں کی شجاعت کا لوہا مان چکے تھے ۔ چنانچہ انہوں نے میاں عمر کے مشورہ سے افغان کے نام پر اس علاقے کا نام افغانستان رکھا جسے کبھی خراسان سجستان اور زابلستان کہتے تھے ۔ اور یوں افغانستان معرض وجود میں آیا ۔

اب بھی خدا کے فضل و کرم سے وہ نام موجود ہے اور حکمران بھی افغان ہی ہے مگر افسوس کہ وہ حدود جو احمد شاہ ابدالی قائم کر گئے تھے وہ امیر شیر علی خان اور عبدالرحمن خان شاہ افغانستان کے دور حکومت میں بوجہ باہمی اختلافات کے نہ رہے ۔ شمال کی طرف سے روس اور جنوب مشرق کی طرف انگریزوں نے کچھ علاقوں پر قبضہ کیا ۔ اس پر عبدالرحمن خان نے اپنی کتاب " دبدبہ امیری " میں افسوس کا اظہار کیا ہے ۔

اب یہاں نسب کے بارے میں حضرت میاں عمر صاحب چمکنی کے چند قوال کتاب " یوسف زئی افغان" طبع چہارم ۱۹۷۳ء ضمیمہ نمبر ۱ سے پیش کئے جاتے ہیں :

آپ کی تالیفات میں سے شمائل النبی بر زبان پشتو کو خاص شہرت حاصل رہی ہے ۔ اس کتاب کا وہ قلمی نسخہ جو ۱۱۷۲ ھ کا تحریر کردہ ہے اور اس وقت پشاور شہر میں محلہ بالامانی جناب سید فضل ہمدانی بنوری مرحوم کے مدرسہ رفیع الاسلام کے کتب خانہ میں موجود

ہے ۔ اس میں حضرت میاں عمر چمکنی فرماتے ہیں :-

"محمد عمر ابن ابراہیم بنی اسرائیلی سړه بنی شمائل راوړ
پہ پښتوژبہ چہ طالبان ئے پہ لوست شی خوشحال"

ترجمہ : محمد عمر ابن ابراہیم اسرائیلی سڑہ بنی نے شمائل النبی ، پشتو زبان میں تحریر کی تا کہ طالب علم اس کے پڑھنے سے خوشحال ہوں

ان کی ایک اور کتاب خلاصہ کیدانی افغانی ( جو اس وقت میرے پاس ہے اور مجھے جناب عبدالحلیم اثر نے دی ہے ) اس میں انھوں نے اپنے آپ کو پختون اور افغان دونوں ناموں سے یاد کیا ہے اور اپنا شجرہ نسب یہودا ابن یعقوب[ؑ] سے جا ملایا ہے۔

تیسری کتاب کا پورا نام المعالی شرح آمالی ہے ۔ یہ کتاب میاں عمر نے ۱۱۵۸ع مطابق ۱۷۴۵ء میں تالیف کی ہے ۔ اور یہ اگرچہ علم عقائد سے تعلق رکھتی ہے ۔ تا ہم درمیان میں جگہ جگہ تاریخی مضامین بھی درج کیے گئے ہیں ۔ مثال کے طور پر دیباچہ میں اپنے حالات کے ضمن میں تحریر فرماتے ہیں :-

"پس یہ فقیر محمد عمر ابن محمد ابراہیم محمدی مشرب ہے (صل اللہ علیہ وسلم) اور جہت نسب سے مشہور افغان سے ہے ۔ اور واقعات اور حقیقت میں افغان ہونے کے علاوہ اپنی طرف کسی دوسرے قسم کی نسبت کرنے کا دعویٰ نہیں کرتا ۔ لیکن چونکہ اپنے نسب سے انکار کرنے پر وعید یعنی سزا کا حکم وارد ہے اس وجہ سے جو بات کہ نفس الامر میں سچی ہے لکھی جاتی ہے ۔

میرے والد ماجد جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا ۔ اس کا نام ابراہیم ہے نسب سے افغان ہے ۔ اور افغان مذکور ملک طالوت کی اولاد میں سے اور ملک طالوت بنی اسرائیل میں سے ہے اور اسرائیل



ایک نام ہے جو عبارت ہے مہتر یعقوب[ؑ] سے جو اسحاق[ؑ] کا فرزند ہے اور اسحاق[ؑ] حضرت ابراہیم[ؑ] کے فرزند ہیں علیہم السلام،

گزشتہ بیانات سے معلوم ہوا ہوگا کہ افغان قوم کے مشائخ ، علماء، و امراء عوام و خواص، مرد و زن، بادشاہ ، بزرگان دین ، فقیر، نواب سب اس پر متفق چلے آ رہے ہیں کہ افغان نسل ابراہیمی اور بنی اسرائیلی ہیں لہذا اس فیصلے کے خلاف کسی غیر کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ اس میں تاویل کرے ۔ اپنے آباؤ اجداد کے متعلق ان کی اولاد کا کہنا زیادہ معتبر ہوتا ہے بہ نسبت غیروں کے ۔ اور ان لوگوں کو جو بزرگان دین کے مذکورہ عقیدے اور رائے کے خلاف سوچتے ہیں ان کو چاہیے کہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد سے سبق حاصل کریں جو ذیل میں درج ہے ۔

ابن خلدون لکھتا ہے " کہ جس زمانہ میں عرب کے وفود اسلام لانے کے لئے نبی کریم[ؐ] کے پاس آتے تھے تو عرب کے شاہی خاندان کا ایک وفد کندہ سے آیا اس کے سردار اشعث نے اثناء کلام میں آپ سے عرض کیا ، ہم لوگ آکل المرار کی اولاد ہیں اور آپ بھی آکل المرار کے لڑکے ہیں یعنی ہم اور آپ ایک خاندان کے ہیں ۔ آنحضرت[ؐ] نے یہ کلام سن کر ہنس کر فرمایا ، نہیں ! ہم نضر بن کنانہ کی اولاد ہیں ، نہ تو ہم اپنی ماں پر تہمت لگاتے ہیں اور نہ اپنے باپ سے انکار کرتے ہیں ۔"

الغرض کافی تحقیق کے بعد میری مخلصانہ رائے یہ ہے کہ آج کل کے نوجوان جو نسل افغان سے متعلق ہیں ان کو بھی اپنے اجداد کے اقوال و اعمال اور معلومات پر یقین کامل رکھنا چاہیے کیونکہ نسب کے بارے میں ان کی معلومات کی نسبت ان کے بزرگ زیادہ حقیقت خلوص، اور سمجھداری پر تھے وہ اپنی اصل نسل خوب جانتے تھے اور جیسا کہ ہم ان کے وارث ہیں تو ہمیں اپنے مورث اعلیٰ کی اس وراثت پر جو نسب

کے بارے میں ہے ، اس پر بغیر شک و شبہ مضبوطی سے قائم رہنا چاہئیے۔ سیاست کے لئے دوسرے حربے بھی بہت ہیں ۔ خلاصہ یہ ہے کہ افغان اور پختون سب ایک ہی قوم اور سامی النسل ہیں اور حضرت ابراہیم[۴] کی اولاد میں سے ہیں ۔ اگر وہ اپنا شجرہ نسب قیس سے آگے نہیں لے جا سکتے تو اس میں عیب کی کوئی بات نہیں ۔ دنیا کی کوئی قوم بھی اپنا شجرہ پوری طرح نہیں بیان کر سکتی ۔

## زبان

اس قوم کی زبان پختو ( پشتو ) ہے اور بعض اسے افغانی بھی کہتے ہیں اب یہ معلوم کرنا ہے کہ یہ زبان وہ اپنے ساتھ لائے تھے یا یہاں آ کر بنائی ۔ بہر حال قرآئن سے معلوم ہوتا ہے ۔ کہ یہ زبان صرف افغان قوم ہی استعمال کرتی چلی آ رہی ہے گو کہ اور بھی کئی قومیں یہاں آباد تھیں اس قوم کو ملک شام اور اس کے مضافات کو چھوڑے ہوئے ۲۷۰۰ سال سے زیادہ کا عرصہ گزر چکا ہے ۔ اتنے طویل عرصہ کے دوران میں بہت تحقیق کے بعد بھی یہ معلوم نہیں ہوسکا کہ یہ زبان کسی اور قوم نے بھی استعمال کی ہو ۔ کیونکہ پہلے پہل جب یہ لوگ یہاں آئے تو اس وقت دیگر اقوام مثلاً آرین کے مختلف قبائل میڈی منگولین اور تاتارین وغیرہ پہلے سے آباد تھے ۔ محققین نے یہ بھی معلوم کیا ہے کہ عبرانی زبان بھی بہت حد تک یہ لوگ بھلا بیٹھے تھے جیسے شام کے مورخ فلپ ۔ کے ۔ حتی لکھتے ہیں :۔

”وہ یہودی جو بابل سے یروشلم آئے تھے ۔ زربابل[۵] اور نحمیا[۶] کے ماتحت یہودی ایک خاص درجہ خود اختیاری سے مستفید رہے ۔ لیکن عبرانی زبان صرف اسی وجہ سے ختم نہ ہوئی تھی کہ وہ جلا وطن



ہو گئے تھے اور انہیں یعنی غیر وطن میں رہنا پڑا تھا جہاں کی بولی دوسری تھی ۔ بلکہ یہود (کے وطن) میں بھی یہ زبان ختم ہو چکی تھی اور اس کی جگہ آرامی زبان نے لے لی تھی ۔ عبرانی کی حیثیت محض ایک مقدس زبان کی رہ گئی تھی ۔ اور یہودی خود سرکاری خط و کتابت میں آرامی زبان ہی استعمال کرتے تھے عبرانی اگرچہ مر گئی تھی ۔ لیکن اس نے بہت سی مہذب زبانوں کے لئے الفاظ کی ایک قیمتی میرث چھوڑی ۔ انگریزی زبان میں جو نام بہت عام ہیں ۔ مثلاً جان ، جوزف ، پال ، میری ، یہ سب عبرانی الاصل ہیں“۔ اس کے علاوہ انگریزی میں سگنل اور ویلڈنگ جو عبرانی اور پختو زبان کے سنگل اور ویلی کے مرادف ہیں ، بھی موجود ہیں۔

اس کی روشنی میں یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ انہوں نے کچھ الفاظ عبرانی کچھ آس پاس کی پڑوسی آرامی ، سریانی زبانوں سے اور کچھ اپنی طرف سے لگا کر اپنے لئے ایک دوسرے کو سمجھانے کی خاطر وہاں شام میں اس زبان کی بنیاد ڈالی ہو ۔ کیونکہ عبرانی بھلانے سے ان کے لئے یہ ضروری ہو گیا تھا کہ گزر اوقات کے لئے کوئی زبان اختیار کریں۔ چنانچہ انہوں نے اس وقت جو زبان اختیار کی اس کا نام پختو ہوا۔ پختو کا لفظ اس سے بھی مشابہت رکھتا ہے کہ وادی پخت سوآب شرق اردن شام میں جو قبیلہ رہائش پزیر تھا وہ بنی پخت تھا ۔ اور پخت سے پختون اور پختو کا ہونا قرین قیاس ہے۔ جب سے یہ لوگ اس علاقہ میں آئے ہیں تو اسی وقت سے انہوں نے اپنی الگ قومیت قائم رکھی ہے اور اپنی زبان پختو کو محفوظ رکھا ہے اگرچہ دوسری اقوام کے ساتھ کافی حد تک مشترک رہ چکے ہیں ۔ ان کے ساتھ معاملات اور روزگار رکھنا لازمی تھا اس لئے انہی کی زبان میں ان سے بات چیت کرنے پر مجبور تھے ۔ زیادہ عرصہ گزرنے کے بعد ظاہری شکل و شباہت اور لباس ان کا ایک جیسا

ہو گیا تھا۔ اس وقت ان کی شناخت ہی صرف ان کی اپنی زبان پختو ہی سے ہوتی تھی - جیسا کہ مغلوں کے دور میں جب ہمایون اور شیرشاہ سوری کی آپس میں جھڑپیں ہوئیں اس وقت کے حالات اخوند درویزہ اپنی تصنیف ''تذکرہ میں سید علی ترمذی المعروف پیربابا'' کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ انہوں نے خود دیکھا کہ ہمایون جب ہندوستان سے شیرشاہ سوری سے شکست کھا کر پسپا ہوا - تو شیرشاہ سوری اس کے تعاقب میں تھا - تو ان کے لشکر کے سپاہی دوسرے کو صرف زبان ہی سے پہچانتے تھے - جو پختو نہیں بول سکتا تھا اسے مغل بادشاہ کا سپاہی تصور کیا جاتا تھا - اور اسے پکڑ لیتے تھے کیونکہ خدوخال اور شکل و شباہت اور لباس ان کے ایک ہی جیسے تھے - اور وہ ایک ہی ملک خراسان کے رہنے والے تھے - لیکن پختون نہ تھے - غیر پختون کو پشتو نہیں آتی تھی -

اس سلسلے میں ایک اور مثال پیش خدمت ہے تاکہ سب پر واضح ہو جائے کہ ۱۸۵۷ ء کے بعد تک بھی پورے ہندوستان میں پٹھانوں کی اپنی گھریلو زبان پشتو ہی تھی - جس کا ثبوت سر سید احمد خان کے سوانح حیات سے ظاہر ہے - وہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے دوران میں بجنور میں تحصیل‌داری کے عہدے پر فائز تھے- سر سید لکھتے ہیں کہ ''جب میں بجنور میں تحصیل‌دار تھا تو غدر کے ایام میں نجیب آباد سے پٹھان لوگ آئے جن کا سرگروہ کلوخان کا بیٹا تھا جو نجیب‌الدولہ کا نواسا ہے - یہ لوگ بجنور کے ایک باغ میں جمع تھے اور آپس میں مشورہ کر رہے تھے لیکن ان کی گفتگو کوئی نہیں سمجھا کہ یہ کیا ارادہ رکھتے ہیں - کیونکہ ہندوستانی پٹھان آپس میں اپنی ہی زبان پشتو میں گفتگو کر رہے تھے - انہوں نے رات کے آخری حصے میں انگریزوں پر حملہ کر دیا -

اسی طرح تاریخ مگدھ کا مصنف بھی لکھتا ہے کہ بہار،



اڑیسہ ، اور بنگال ، میں افغان اپنے آپس میں پشتو استعمال کرتے تھے اور ان کے ہاں اپنی پشتو زبان محفوظ تھی -

اس سے معلوم ہوا کہ اگر یہ زبان افغان قوم نے دوسری قوموں سے سیکھی تو ضروری تھا کہ وہ دوسری قومیں بھی اس زبان پر حاوی ہوتیں۔ کیونکہ وہ ان کے ساتھ ایک ہی سر زمیں پر رہتے تھے

پختو کو اس قوم کی صرف زبان ہی کا نہیں بلکہ اسے اس قوم کے آئین کا درجہ بھی حاصل ہے۔ اور وہ اسے بطور اپنے قانون، عزت و احترام اور قومی آزادی کے خاطر بھی استعمال کرتے رہے ہیں - اب بھی افغان قوم کے لوگ کسی دیرینہ واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے بڑے فخر سے یہ کہتے ہیں - کہ پختو (آزادی) کے وقت میں یہ کام ہوا - اور غیرت کے مقام پر خصوصاً کہتے ہیں کہ یہ کیا پختو ہے وغیرہ وغیرہ -

یہ قوم قائم بھی اسی قانون پر ہے۔ چنانچہ اس کے احترام و بقا کی خاطر جب یہ ہندوستان پر قابض ہوئے - اور وہاں اپنی سلطنتیں قائم کیں تو جب تک وہ اپنی زبان کی قدر کرتے رہے اور اس پر قائم رہے - اس وقت تک ان میں برتری کا جزبہ اور احساس بھی موجود رہا اور جب انگریز کے آنے کے بعد انہوں نے اپنی زبان کو بھلا دیا تو گویا تمام سرمایا ہی لٹ گیا اور یہ ایسے احساس کمتری میں مبتلا ہوئے کہ رہی سہی حکومتیں ختم ہو گئیں اور یہ غلامی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہو گئے -

## پٹھانوں کی عام زندگی

اس ضمن میں یوسف زئی افغان طبع چہارم ( ۱۹۷۳ء ) سے چند اقتباسات پیش کئے جا رہے ہیں :-

''پٹھانوں کی اخلاقی طاقت ، اس کی سپاہیانہ بہادری اور سیاسی معاملات میں اس کی تیز فہمی ہی نے اس کے اجداد کو اپنے وطن سے دور حاکمانہ اختیارات عطا کئے تھے''۔ (سراولف کیرو)

افغان یا پٹھان اپنی عام زندگی میں سادگی پسند اور جفاکش دکھائی دیتا ہے ۔ اور حقیقت یہ ہے کہ قدرت نے اسے ماحول ہی ایسا عطا کیا جس میں محنت و مشقت اور جفاکشی کے سوا گزر ہی مشکل ہے ۔ اس کی پیدائش ۔ اس کی طفولیت اور اس کا عہد شباب انہی سنگلاخ پہاڑیوں میں گزرتا ہے ۔ پیدائش کے وقت سے ہی ہَوائے آزادی اس کے دماغ کو معطر رکھتی ہے ۔ اور جب ہوش سنبھالتا ہے تو اپنے آپ کو آزاد فضا میں آزاد شہری کی حیثیت سے دیکھ کر فطرتاً اپنی آزادی کے قیام و بقا کے لئے ہمہ تن مصروف ہو جاتا ہے ۔ وہ آزادی کے قصے کہانیاں سنتا ہے ۔ قومی روایات اور تاریخی واقعات سے بہرہ افروز ہوتا ہے ۔ اور اپنے بزرگوں کے زبانی گذشتہ ادوار کے حالات سن کر گرد و پیش کی واقفیت حاصل کر لیتا ہے ۔ اسے اپنے حجرہ میں بتایا جاتا ہے ۔ کہ آزادی وطن یا آزادی قبیلہ یا آزادی خاندان کے لئے اس کے والدین یا متعلقین یا اجداد کس طرح قربانی دے چکے ہیں ، تو اس میں بھی وہی جذبہ پیدا ہوتا ہے ۔ وہ بھی تحفظ آزادی اور ننگ و ناموس کے لئے اپنے آپ کو ہر وقت مسلح رکھنے کی فکر کرتا ہے ۔ اور جب بچپن ہی سے کہ ابھی کوئی شعور نہیں ہوتا اس کی مامتا بھری ماں اسے لوری میں یہ تلقین کرتی ہے :۔

اللہ ھو شہ اللہ ھو خما جانہ اللہ ھو
پلارد تلے دے پہ جنگ
پہ تیرہ تورہ پہ سنگ
سر بہ ورکا ندے پہ ننگ



پہ وطن راغے فرنگ
اللہ ھو شہ ، اللہ ھو.............
تہ نواسے ئے دہ خالد
او غوری ید دے والد
ولے زڑہ لرے جامد
ترجمہ اللہ ھو شہ ، اللہ ھو ...........
اللہ ہو - اللہ ہو - میری جان اللہ ہو
تمہارا باپ جنگ کرنے گیا ہے
عمدہ تیز شمشیر لٹکائے ہوئے
اپنے ناموس کو بچانے کے لئے سر دیدیگا
وطن پر فرنگی چڑھ آئے ہیں
اللہ ہو ..............اللہ ہو ........
تم خالد کے پوتے ہو
اور تم غوری کے بیٹے ہو
پھر دل کیوں گھبرائے
اللہ ہو ......... اللہ ہو ...........

تو ظاہر ہے کہ ہوش سنبھالنے پر بھی اسی قسم کے خیالات سننے کا موقع ملتا ہوگا ۔ وہ عہد طفولیت سے ہی اپنے ہم عمر بچوں کے ساتھ کھیل کود میں مصروف اور دنیا و مافیہا سے بے نیاز ہو کر دوڑ دھوپ کا آغاز کرتا ہے ۔ تو اس کی دلچسپی تیزی سے پہاڑیوں کے نشیب و فراز کو عبور کرنے اور پتھروں سے نشانہ بازی شروع کر دینے پر مرکوز ہو جاتی ہے ۔

رفتہ رفتہ عمر کی منزلیں طے کرنے پر اس کے ہاتھ کا چلا ہوا کوئی پتھر خالی نہیں جاتا ۔ اور وہ اپنے ہم عمر رفقاء میں اس نشانہ

بازی کے مقابلہ کو مسلسل اور لگاتار جاری رکھتا ہے وہ بچپن ہی سے اپنے عزم و ارادہ پر پورے استقلال سے قائم رہتا ہے۔ اس کا اندازہ اس سے لگائیے کہ قبائل کا یہ ننھا منا بچہ کہ ابھی جوانی کی بہاروں تک نہیں پہنچا۔ کسی کے تعاقب میں دوڑتا ہے۔ اپنی کمزور چھوٹی چھوٹی ٹانگوں سے اسے پکڑ نہیں پاتا اور تھک کر رک جاتا ہے تو بھی ہمت نہیں ہارتا، پتھر اٹھا کر پھینکنا شروع کر دیتا ہے۔ جب اس سے بھی کام نہ چلے۔ اور جس کا پیچھا کیا جا رہا ہے وہ آنکھوں سے دور نکل جائے تو پھر وہ دو چار صلواتیں ہی سنا دیتا ہے۔

پروفیسر لالہ عبدالرحیم (اسلامیہ کالج پشاور) کن مختصر اور جامع الفاظ میں فرماتے ہیں کہ:۔

"پٹھانوں کی امتیازی صفات، غیرت، سخاوت، جسارت اور جوانمردی اور حیا ہیں۔ یہ صفات کسی مجاہد قوم کی ہی ہو سکتی ہیں اور پٹھان ہمیشہ مجاہد رہا ہے۔ اور اس نے شمشیر سے ہی خدمات اسلام سر انجام دی ہیں"۔

الفنسٹن جیسا متعصب مصنف بھی اس سلسلہ میں یوں اظہار خیال کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ:۔

"پٹھانوں کا اپنے ملک میں ان لوگوں سے سلوک جنھیں وہ کافر سمجھتے ہیں، قابل تعریف ہے۔ بت پرستوں سے ان کی نفرت کو ہر شخص جانتا ہے۔ لیکن اس نفرت کے باوجود ان کے علاقہ میں ہندوؤں کو اپنی رسومات ادا کرنے کی پوری آزادی ہے اور ان کی عبادت گاہوں کو کسی قسم کی گزند نہیں پہنچائی جاتی"۔

جنگ و جدل اور خطرات میں ہر وقت گھرے رہنے کے باوجود پٹھان حد درجہ کا مہمان نواز ہے۔ اس کے دروازے اپنے پرائے، دوست دشمن، مسلم اور غیر مسلم سب کے لئے ہر وقت کھلے دکھائی



دیتے ہیں۔ ان کے حجروں میں جو شخص داخل ہو جائے وہ اسے قانون ملک کے مطابق عزت و احترام سے جگہ دے کر اس کی رہائش اور خورد و نوش کا انتظام کرتے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ اس کا تحفظ بھی ان کا اولین فرض ہوتا ہے۔ مہمان کی آمد پر علیک سلیک کے بعد عام طور پر اس کے سامنے چلم پیش کی جاتی ہے۔ البتہ جن علاقوں میں پانی کمیاب ہے اور باشندے میلوں کے سفر کے بعد لاتے ہیں۔ وہاں سب سے پہلے پانی کا جام حاضر کیا جاتا ہے۔ کیونکہ اسے وہ اپنی عزیز ترین چیز سمجھتے ہیں۔ افغانوں کے علاقہ میں اپنا بستر ساتھ لے کر سفر کرنے کا رواج نہیں حجروں میں مہمانوں کے لئے کافی تعداد میں بستر موجود رہتے ہیں۔ اور جہاں ایسا انتظام نہ ہو، وہاں کمبل وغیرہ مہیا کئے جاتے ہیں۔ پٹھان عام طور پر اپنے پاس ایک چادر رکھتا ہے۔ جس سے وہ اوڑھنے، بچھونے، ٹاول، چھتری اور جائے نماز کا کام بھی لیتا ہے۔ جو لوگ تمباکو پینے کے عادی ہوں وہ اکثر چادر کے ایک کونے میں یا علیحدہ چھوٹی سی تھیلی میں تمباکو اپنے ساتھ لئے پھرتے ہیں۔ تا کہ ضرورت کے وقت کام آ سکے۔

افغانوں کے کھیل بھی عام طور پر ایسے ہی تھے کہ جن سے ان کی سپاہیانہ قابلیت کو اجاگر کرنے کا موقع ملتا تھا چنانچہ ان کا ایک مشہور کھیل مُشخہ یوں کھیلا جاتا ہے کہ وہ ایک بت بنا کر کھڑا کر دیتے ہیں اس کے سر پر اندازاً کوئی دو انچ قطر کی گول لکڑی کا ٹکڑا مع حلقہ کے رکھ دیا جاتا ہے جسے وہ اپنی اصطلاح میں کواڑہ کہتے ہیں توجوان دو پارٹیوں میں تقسیم ہو کر مذکورہ لکڑی کے ٹکڑے کا جو ٹکئی کہلاتا ہے تیر و کمان سے نشانہ باندھتے ہیں اور کوشش یہ ہوتی ہے کہ نشانہ ٹھیک ٹکئی پر لگے جو بت کے پیشانی پر لگا رہتا ہے۔

ہے ۔ یہ تیر اندازی یا نشانہ بازی اور یہ بت ماری اسی جذبہ کے تحت ہوتا تھا کہ یہ کھیل کافروں کے خلاف تیاری کرنے اور تیر اندازی سیکھنے کا ذریعہ تھا ۔ جیسا کہ انگریز یہاں چاند ماری کرتے تھے ۔ اسی قسم کا ایک کھیل نیزہ بازی کا تھا ۔ اس میں شاندار مقابلے ہوتے تھے ان کی جنگوں میں سواروں کو خاص اہمیت حاصل رہی اور قومی لشکر میں سواروں کا موجود ہونا قومی ضروریات سے تھا ۔ اس کھیل سے نوجوانوں کا ہاتھ مضبوط ہوتا اور اسی طرح گھوڑا بھی میدان جنگ میں دشمن کو مارنے کے لئے عادی ہو جاتا ۔ یہ دونوں مذکورہ کھیل جنگی تربیت کا ذریعہ تھے اور نوجوان اس میں مہارت حاصل کر لیتے تھے تا کہ اصلی جنگی میدان کے لئے تیار ہو جائے ۔ اور یہ سلسلہ اس وقت بھی جگہ بہ جگہ موجود ہے یہ کھیل ، نیزہ بازی اور مخہ یعنی تیر اندازی خصوصاً علاقہ یوسفزئی میں جگہ بہ جگہ اب بھی جاری ہیں ۔

## خط و خال

افغان بدن سے مضبوط جسم سے ہیبت ناک اور رعبدار ہے اور چست و چابک ہے سمجھداری میں بے مثل ہے شہروں میں رہنے والے دیہاتی یا پہاڑوں میں بسنے والوں میں کوئی فرق نہیں دنیا کی سیاست سے با خبر ہوتے ہیں ۔ دلاور ، نڈر اور نشانہ باز ہیں اور مرد و زن خوبصورتی میں لاثانی ہیں اور کیوں نہ ہو کہ حضرت یعقوب[۴] کی نسل سے ہیں جیسا کہ خوشحال خان خٹک کہتے ہیں ۔

"پہ خائست ہاندے ئے ختمدا وینا دہ"

"چہ پہ اصل د یعقوب قوم و ، "قبار" دی"



## خاندان غوری

منہاج سراج جوز جانی نے اپنی تالیف طبقات ناصری جو اس نے ۶۵۸ھ میں لکھی ہے غوری خاندان کو ضحاک تازی کے نسل سے ظاہر کیا ہے چونکہ مولف کے خاندان غزنوی کے ساتھ گہرا تعلق رہا ہے ۔ اس لئے یوں معلوم ہوتا ہے کہ اس نے اپنے اس بیان کو سیاسی رنگ دے کر خاندان غزنوی کے انتقامی اثرات کے تحت مواد جمع کر کے تاریخ کی غلط بنیاد ڈالی ۔ اور چونکہ اس سے پہلے اس ضمن میں کوئی کتاب نہیں چھپی ۔ جس سے صحیح حالات کا علم بعد کے مورخین کو ہوتا ۔ لہذا افغان قوم کے مورخین تک نے اس پر کچھ غور نہیں کیا ۔ منہاج سراج نے حوالہ تاریخ مبارک شاہ کا دیا ہے ۔ تحقیق کرنے پر یحیٰی بن عبداللہ سرہندی سامنے آتا ہے جس نے تاریخ مبارک شاہی لکھی ہے مگر اس میں ضحاک تازی کا کوئی تذکرہ نہیں ہے ۔ البتہ عبدالحئی حبیبی نے طبقات ناصری پر حواشی قلم بند کئے ہیں ۔ اس نے منہاج سراج جوز جانی کا تعارف جس رنگ میں پیش کیا ہے وہ قابل دید ہے ۔ اس نے یہ تفصیل لکھا ہے کہ وہ کون تھا اور خاندان غزنوی کے ساتھ اس کے رشتہ داری کے کیا تعلقات تھے ۔ نیز حبیبی نے اس بات کی تردید کی ہے ۔ کہ غوری ضحاک تازی کی نسل سے ہیں ۔ معلوم رہے کہ افغانوں میں ساپاک سہاک صحاک نام بہت ہیں جو اضحاق اسحاق سے مخفف ہیں ابتدائی دور اسلام میں دنیائے عرب میں بھی ضحاک نام کے بہت آدمی گزرے ہیں ۔ مثلاً ضحاک بن قیس الفہری ، ضحاک بن علوان وغیرہ ۔

ابو زہرہ مصری لکھتا ہے کہ ۔:

" خراسان میں خلیفہ ہشام بن عبدالمالک کے وقت ایک نام

الضحاک بن مزاحم گزرا ہے - جو فقیہ اہل خراسان تھے فتوح البلدان میں بھی اس کے متعلق یوں لکھا ہے کہ ضحاک بن مزاحم صاحب تفسیر ان مسلمانوں کے ساتھ تھے - جو سمرقند میں فاتح کی شکل میں داخل ہوئے -

افغانستان میں ایک قصبہ اب بھی ضحاک کے نام سے موجود ہے اغلب ہے کہ یہ نام انہی کے نام سے ہو کیونکہ وہ خراسان کے رہنے والے تھے -

افغان قوم نے ہمیشہ غوریوں کو افغان ہی سمجھا ہے اور غوری خود بھی اپنی نسل کو افغان ہی کہتے چلے آئے ہیں - جیسا کہ شیرشاہ نے اپنے آپ کو افغان ہی کہا ہے -

ابن بطوطہ جس کی حیثیت ایک سیاح کی تھی اور دوسرے ملک کا باشندہ تھا - اس نے غوری خاندان والوں کے ساتھ ہرات میں کافی وقت گزارا - ان کے قاضیوں اور مشائخ سے تبادلہ خیال کیا - اپنے سفر نامہ جلد اول مولفہ ۷۴۷ھ میں لکھتا ہے -

" کہ یہ ایک ہی قبیلہ کے لوگ ہیں - جنہیں الغوریہ کہتے ہیں - اور یہ لوگ غورالشام کی طرف منسوب ہیں - اور ان کی اصل بھی اس سے ہے " -

معلوم رہے کہ شام کے علاقہ شرق اردن میں وادی غور ایک علاقہ ہے جہاں سے ابتدا میں یہ لوگ جو بنی اسرائیل کی ایک شاخ تھی جلاوطن ہو کر آئے تھے - اور وہاں غوریا کے نام سے ایک اسرائیلی پیغمبر بھی گزرا ہے جس کی نسبت سے یہ وادی ہے -

ابن خلدون نے حصہ اول ابتدائی حصہ میں انبیاء کے متعلق لکھا ہے کہ یہوشع - غوریا - اموص - اشعیا - اور یونس ابن متی علیہم السلام بنی اسرائیل کے ایک وقت کے انبیاء تھے -



کتاب پٹہ خزانہ تاریخ سوری کے حوالہ سے سلاطین غور کو سہاک کی اولاد سے بتاتے ہیں نہ کہ ضحاک تازی، منہاج سراج مذکور نے سہاک سے ضحاک لکھ کر ایک افسانوی شخصیت ضحاک تازی سے ان کو منسلک کرنے کی کوشش کی ہے جو قطعاً غلط اور بے بنیاد اور افغانوں کی روایات کے خلاف ہے - بلکہ جو نام ابن خلدون نے پانچ انبیاء علیہم السلام کے بیان کئے ہیں - ان میں ایک نبی کا نام غوریا ہے لہذا سلاطین غور کے متلعق یوں معلوم ہوتا ہے کہ ان کی نسبت انہی غوریا کی طرف ہے الغرور کی وادی بھی غوریا نبی کی نسبت سے ہے اور نسب بھی - اور یہی سب کچھ ابن بطوطہ نے غوریا خاندان کے سلطان اور قاضیوں اور مشائخ سے سن کر اپنی رائے قائم کی تھی - نتیجہ یہ نکلا کہ غوری نسل ضحاک نہیں بلکہ از نسل سہاک بادشاہ جو یعقوب کی نسل سے تھا -

مصنف پٹہ خزانہ ، تاریخ سوری کے حوالے سے لکھتا ہے کہ -

" یہ ( غوری ) امراء عرصہ دراز سے علاقہ غور ، بالشتان اور بست میں آباد تھے - اور یہ لوگ " سور " نامی اس خاندان سے ہیں جو سہاک کی نسل سے تھا "

مصنف تاریخ پٹہ خزانہ یہ بھی ظاہر کرتا ہے کہ اس خاندان کی مادری زبان پشتو تھی اور ان میں پشتو زبان کے شعراء بھی موجود تھے - اس نے اپنی تاریخ میں محمد سوری کے ، سلطان محمد غزنوی کے ہاتھوں گرفتار ہو کر مرنے پر شیخ اسعد سوری کا ایک مرثیہ بھی درج کیا ہے - شیخ اسعد اس کا قریبی رشتہ دار تھا اور اس جنگ میں اس کے ساتھ شریک تھا - متذکرہ بالا مرثیہ تاریخ پٹہ خزانہ میں یوں درج ہے - واضح رہے کہ یہ مرثیہ ایک ہزار سال پہلے کا ہے -

نہ لہ غرجہ بیا راځی کاروان دا مشکو
نہ را دروی غورتہ بیا جونی دا شار
دا پہ څہ چہ ، محمد ، ولاړ لہ نړیہ
پہ ویرنہ ځے سو غور تورل سوګوار
تہ پہ ننګہ وے ولاړ پہ ننګ کښې سر سوے
هم پرے ننګہ وی پہ ننګہ کا ځان جار
کہ سوری دے پہ تګ ویر کاندے ویرمن سول
هم پہ ویاړی ستا پہ نوم ستا پہ تبار
پہ جنت کښې دے وے تون زمونګ واکمنہ
هم پہ تا دے وی ډیر لورے دا غفار

ولیم اے ڈیوٹ لکھتا ہے ۔

ہندوستان میں پہلی اسلامی حکومت محمد بن قاسم نے قائم کی ، لیکن وہ اس وسیع ملک کے صرف ایک ہی گوشے تک محدود رہی۔ محمود غزنوی آندھی کی طرح دور دور پھر کر لکلا ، لیکن لاہور کے سوا کوئی حصہ اس کی سلطنت میں شامل نہ ہوا ۔ جس شخص نے ہندوستان کے قلب میں تخت سلطنت بچھایا اور پورے براعظم کی فضا میں اسلامی پرچم اڑانے کا موقع پیدا کیا وہ سلطان شہاب الدین محمد غوری تھا ۔

کتاب آئینہ حقیقت نما میں درج ہے۔

'' شنسب ابن حریق جو علاقہ غور کا رئیس تھا حضرت علی کے زمانہ میں مسلمان ہوا ۔ اس کی اولاد افاغنہ شنسبی کہلائی۔ انہیں میں لودی سوری وغیرہ افغان شامل ہیں محمد بن سوری اسی شنسب کی اولاد سے تھا اور اس کی چھٹیں پشت میں سیف الدین محمد سوری پہلا غوری



بادشاہ بنا جس کے بعد علاؤالدین حسین جہاں سوز اور شہاب الدین محمد غوری وغیرہ بادشاہ بنے'' ۔

تاریخ افغانستان (پختو) مصنف احمد جان صفحہ ۷۸ پر غوری خاندان کے متعلق لکھتا ہے ۔

'' غوری خاندان کے شجرہ نسب پر مونٹسٹوارٹ الفسٹن ، ڈی جنگسر ، پروفیسر ڈارن اور دوسرے قابل ترین مورخین نے بحث کر کے ان کی غالب اور مضبوط رائے اس طرف ہے کہ غوری خاندان کی اصل و نسل پختون ہی ہے ۔''

پھر صفحہ ۹۵ پر یوں درج ہے

'' چنگیز مغل کے مرنے کے بعد جس کی موت ۱۲۲۷ع میں واقع ہوئی ، کچھ عرصہ بعد افغانوں کی ایک نئی سلطنت غزنی میں قائم ہوئی ۔ اور اس سلطنت کے حکمران بھی غوری خاندان والے تھے ۔ اس کا پہلا بادشاہ شمس الدین غوری اور اس کے بعد رکن الدین بادشاہ بنا اور اس کے بعد فخرالدین' لیکن یہ تینوں بادشاہ مغلوں کے زیر اثر تھے اور ان کے چہارم بادشاہ غیاث الدین غوری خود مختار بادشاہ بنا اور اس کے بعد سب بادشاہان یعنی شمس الدین ، ملک حافظ معزالدین سلطان حسین ، اور غیاث الدین غوری (ثانی) آزاد اور خود مختار بادشاہ تھے ۔ لیکن آخری بادشاہ سلطان غیاث الدین غوری کے زمانہ میں افغانستان کی آزادی اور بادشاہی دونوں بے موقع ختم ہوئیں ۔ یعنی تیمورلنگ کے ہاتھوں ۱۳۸۰ع میں ۔''

واضح رہے کہ ابن بطوطہ انہی غوری سلطنت کے زمانہ میں ان کے ہاں ہرات وغیرہ میں آیا تھا اور نسب کے بارے میں اس نے انہیں سے دریافت کیا تھا ۔

الغرض تاریخ سے واقفیت رکھنے والے جانتے ہیں کہ خاندان غوری خود افغانی خاندان تھا ۔ عہد مغلیہ سے پہلے کی اسلامی حکومت کو مورخین نے دور افغانیہ کے نام سے یاد کیا ہے ۔ کیونکہ ہندوستان کو افغانوں ہی نے فتح کیا اور افغانوں ہی کی قوم سلطنت اسلامیہ کی اصل طاقت تھی ۔

## خاندان خلجی ( غلجی ۔ غلزئی ۔ غرجی )

ان کو غیر افغانی مورخین نے ترکی النسل کہا ہے حالانکہ یہ افغان قوم کا ایک مشہور قبیلہ ہے ۔ چند ایک اقتباسات مستند مورخین کے پیش کئے جاتے ہیں ۔ جس سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ خاندان خلجی جس کو غلجی ، غلزئی ، غرجی ، بھی کہتے ہیں افغان نسل سے تعلق رکھتی ہے ۔

"تاریخ طبقات محمود شاہی کے مصنف شہاب الدین حکیم کرمانی جونپوری نے سلطان جلال الدین اور سلطان محمود افغان خلجی حکمران مالوہ کو چنگیز خان کے داماد قالج خان کی اولاد بتایا ہے ۔ اور اس بارہ میں ایک طویل قصہ بھی نقل کیا ہے ۔

عبدالقادر بدایونی مصنف منتخب التواریخ اس کی تردید کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ "یہ غلط معلوم ہوتا ہے ۔ قالج اور خلج میں کوئی مناسبت نہیں ۔ اور قالج ترکی زبان کا لفظ ہی نہیں ۔ اگر ہو بھی تو اس لفظ کے معنی تلوار کے ہوں گے"۔

سلطان شہاب الدین محمد غوری کے سلسلہ امراء میں ایک اور شخص محمد بختیار غوری جو خلجی کے نام سے مشہور ہے، بھی تھا۔ جو بلاد غور کے اکابرین میں سے تھا وہ جملہ اوصاف حمیدہ کا مالک تھا ۔



سلطان محمود غوری کے دور حکومت میں سلطان قطب الدین ایبک کے ہمراہ لاہور رہا ۔ جہاں سے اسے اودھ کی مہم سونپی گئی اس نے فتح حاصل کی اور بہار و منیر کی جانب بڑھا اور اسے بھی مسخر کر لیا ۔ یہ پہلا مسلمان حکمران تھا جس نے بنگال پر چڑھائی کی اور ہندو کی حکومت کا خاتمہ کیا ان فتوحات میں سلطان نے اسے شاہی خلعت سے نوازا ۔" تاریخ سلاطین دہلی ۔ احکم التواریخ تزک بابری وغیرہ سبوں نے خلجی کو افغان قبیلہ ہی کہا ہے ۔

آئین اکبری میں اس کے متعلق یوں لکھا ہے ۔ :

" محمد بختیار خلجی پہلا مسلمان حکمران تھا ۔ جس نے بنگال پر چڑھائی کی ۔ اور ہندو راجہ بنگال کا تختہ الٹ دیا ۔ لکھنوتی کو اپنا پایہ تخت بنایا ۔ اس کے بعد سے ہی بنگال کی سر زمین دہلی کے مسلمان بادشاہوں کے تحت رہی ۔"

"سلطان جلال الدین ( خلجی ) کا اصلی نام ملک فیروز اور خطاب شائستہ خان تھا (کیقباد کے مفلوج ہو جانے اور مرنے کے بعد انتشار کے سبب سے ) کیکاؤس کو قتل کرنے کے بعد وہ ملک چھجو خان کے اتفاق و تائید سے تخت پر بیٹھا ۔"

تاریخ واقعات ہند ، خلجی کے متعلق لکھتا ہے ۔ کہ

جلال الدین خلجی ۱۲۸۸ ع میں بادشاہ بنا ، پٹھان ، سادہ مزاج اور رحم دل تھا ۱۲۹۵ ع میں فوت ہوا اور اس کے جگہ اس کا بھتیجا علاؤالدین عظیم الشان بادشاہ ہوا سارے ہندوستان کو قبضہ میں کیا ۱۳۱۶ع میں فوت ہوا اور اس کی جگہ قطب الدین مبارک شاہ خلجی بادشاہ ہوا ۔

اس خاندان کی تشریح یوں ہے کہ یہ قبیلہ دشت لوط کے مشرقی جانب آباد تھا ۔ جسے غرجستان غور کہتے ہیں ۔ اس کا حال

پہلے بیان کیا جا چکا ہے ۔ اب یہ مشہور افغان قبیلہ قندھار میں اور شمال کی طرف قلات غلزئی میں پچاس ساٹھ میل کے فاصلہ پر مغرب کی جانب پہاڑوں تک پھیلا ہوا ہے۔ غوریوں کے زمانہ میں اور اس کے بعد بھی وقتاً فوقتاً اس قبیلہ میں مشہور لوگ پیدا ہوئے مثال کے طور پر نادر شاہ سے قبل میر ویس غلزئی محمود و اشرف خان کے نام قابل ذکر ہیں ۔ جنہوں نے اسپہان ، شیراز کرمان بلکہ سب ایران و فارس پر قبضہ کیا اور اس پر سات سال اور اکیس دن تک حکومت کی ۔ غلزئی بٹنی افغان قبیلے کی ذیلی شاخ ہے امام ابو حنیفہ صاحب کا تعلق بھی اسی قبیلہ سے ہے ۔

### قبیلہ ایبک

محمد غوری کے جرنیلوں میں قطب الدین ایبک کو بھی غیر افغان مورخین نے ترکی النسل کہا ہے حالانکہ افغانوں میں ایبک اور ہوبک دو قبیلے ہیں۔ تاریخ خان جہان لودی جلد دوم نے ان کا شجرہ یوں مرتب کر کے شائع کیا ہے :-

'' افغان قبیلہ سروانی میں سوتی کے تین بیٹے ہیں ہوبک ۔ ایبک اور ابوالفرح ۔

ابوالفرح کی اولاد بڑھتی گئی اور ہوبک و ایبک کی اولاد بہت کم یعنی نہ ہونے کے برابر ہے یہ قبیلہ بٹنی کی ایک شاخ ہے ۔''

معلوم رہے کہ غربت اور لاچاری کے سبب نسب اور نسل کبھی تبدیل نہیں ہو سکتا ہے اور نہ زبان اور وطن کی تبدیلی سے نسب پر کوئی فرق پڑ سکتا ہے ۔



### خاندان تغلق

ان کے متعلق بھی غیر افغان مورخین نے غلط بیانی سے کام لے کر ان کو ترکی النسل کہا ہے ۔ مثلاً شیخ رکن الدین قریشی ملتانی کہتا ہے :؛ '' تغلق قوم سے ترک قرونہ تھا ۔ یہ لوگ ترکستان اور سندھ کے بیچ کے پہاڑوں میں رہتے ہیں ۔''

اکثر مورخین نے اس کی اس غلط بیانی سے دھوکا کھایا ہے ۔ لیکن معلوم رہے کہ ان کا مسکن زوب کا علاقہ کوہ سلیمان ہے ان کا پہلا مشہور آدمی ملک غازی الدین خان تھا ۔ جو ملتان کا گورنر رہا جب دھلی کا نظام خراب ہوا ۔ تو سب افغان امراء نے اسے بلا کر دھلی کے تخت پر بٹھایا ۔ اور یوں تغلق خاندان کی بنیاد پڑی ۔ اس کے بعد اس کا لڑکا محمد تغلق تخت پر بیٹھا ۔ تغلق افغان قوم کا ایک قبیلہ ہے جو تغرک ۔ تغرق بھی لکھا گیا ہے ۔

تاریخ خان جہان لودی جلد دوم نے اس کا شجرہ یوں مرتب کیا ہے ۔ تغرق (تغلق) بن کاکڑ بن دانی بن غرغشتی ۔

تغرق (تغلق) کے چار بیٹوں کے نام چار خیل ہوئے جیسے تاریخ خوشید جہاں نے یوں مرتب کیا ہے ۔

یونس خیل، سالار خیل، سودان، سرن

### دکن کا بہمن خاندان

محمد تغلق کے زمانہ میں کچھ افغان اس سے ناراض ہو کر دکن چلے گئے ۔ اور بالاتفاق حسن خان افغان بہمنی کو اپنا بادشاہ بنایا ۔ بہمن ایک افغان قبیلہ ہے جو بٹنی کی ذیلی شاخ دوتانی اور اس

سے بہمنی شاخ ہے - اس خاندان نے ایک سو اسی برس حکومت کی - چاند بی بی بھی اسی خاندان سے تعلق رکھتی تھی -

ان کے متعلق بھی غیر افغان مورخین نے غلط بیانی سے کام لیا ہے - حالانکہ اس خاندان کی بنیاد حسن خان (المعروف ظفر خان) افغان نے ڈالی تھی جو بٹنی قبیلہ کے ذیلی شاخ بہمن سے تعلق رکھتا ہے - اور خاندان بہمنی سے مشہور ہوا -

تاریخ خان جہاں لودی نے ان کا شجرہ یوں مرتب کیا ہے -

بہمن بن دوتانی بن ابراہیم بن اشبون (اشپو) بن بٹنی - بہمن کے پانچ بیٹے جن سے پانچ خیل انہے اپنے نام سے ہوئے -

باغی - تنکرلانی - ابوالفرح - لشکری - یوسف ' تاریخ خورشید جہاں نے بھی اس کی تائید کی ہے -

ایسے اور کئی افغان قبیلے بھی ہیں جن کو غیر افغان مورخین نے مسخ کرنے کی کوشش کی ہے مگر طوالت کی خاطر اسی پر اکتفا کیا جاتا ہے -

## امام ابو حنیفہ رح

امام اعظم ابوحنیفہ کے کارنامے سب مسلمان جانتے ہیں اور ان کے معتقد ہیں - ان کے نسب پر بے شمار مورخین نے تحقیق کی ہے - خصوصاً سید سلیمان ندوی - محمد ابوزہرہ مصری - علامہ شبلی نعمانی رئیس احمد جعفری ، مشکواۃ شریف کے مصنف شیخ ولی‌الدین ابی عبداللہ اور تحفتہ‌العرب کے مصنف مولانا اعزاز علی وغیرہ

ان کی سن ولادت ۸۰ ھ ہے اور اس پرجملہ مورخین و محققین کا اتفاق ہے - محمد ابو زہرہ لکھتا ہے :-



" امام اعظم کے والد ثابت بن زوطی فارسی تھے - اس بنا پر آپ نسباً فارسی ہیں - ان کے دادا کابل کے باشندہ تھے جو اس دیار کے مفتوح ہونے پر قید ہو کر آئے - اور بنی تیم بن ثعلبہ کے کسی خاندان کے غلام بن گئے - پھر آزاد ہو گئے مگر نسبت ولاء کے لحاظ سے تیمی کہلاتے رہے -

یہ روایت امام اعظم کے پوتے عمر بن حماد بن حنیفہ نے کی ہے - لیکن انہی عمر کے بھائی اسمعیل نے کہا ہے - کہ امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت بن نعمان بن مرزبان ہیں - وہ کہتے ہیں بخدا ہمارا خاندان کبھی غلام نہیں رہا -

مذکورہ بالا تصریحات سے ظاہر ہے کہ امام اعظم کا نسب نامہ بیان کرنے میں ان کے دونوں پوتے مختلف ہیں - اگرچہ یہ اختلاف ظاہری ہے -

عمر کے بیان کے مطابق ثابت کے والد کا نام زوطی ہے اور اسمعیل کےقول کے مطابق نعمان ہے - عمر ان کے قید ہونے اور غلام ہونے پر مہر تصدیق ثبت کرتے ہیں اور اسمعیل کلیتاً غلامی کی نفی کرتے ہیں -

ہمارے نزدیک ان ہر دو روایات کے مابین وجہ تطبیق یہ ہے - کہ زوطی یا نعمان ان شہروں کے فتح ہونے کے بعد غلام بنائے گئے - مگر انہیں از راہ احسان رہا کیا گیا - جیسا کہ مسلمانوں نے بعض مفتوحہ علاقوں کے سربرآوردہ اشخاص کے حفظ ناموس نیز اسلامی سماحت کا ثبوت دینے اور ان کے قلوب کو اسلام کی طرف مائل کی غرض سے اس دور میں بارہا کیا -

ثقہ اور محقق علماء کی روایات کے مطابق امام اعظم فارسی تھے عرب یا بابلی نہیں تھے -"

رئیس احمد جعفری کہتے ہیں :-

'' امام ابو حنیفہ کا فارسی الاصل ہونا اس قدر مشہور ہے کہ تمام ثقہ مورخین اس پر متفق ہیں - ایک روایت میں ہے کہ حضرت امام بابلی تھے - چنانچہ خطیب تاریخ بغداد لکھتے ہیں '' امام ابو حنیفہ اہل بابل سے تھے '' اور کبھی کبھی کہتے ہیں '' بابلی کا قول یہ ہے ''

بعض متعصب احناف نے دعویٰ کیا ہے کہ امام عربی نژاد تھے - اور کہا ہے کہ زوطی بن یحییٰ بن زید بن اسد کی اولاد سے تھے - اور بعض کا قول ہے کہ ارشد الانصاری کے بیٹے تھے - مگر یہ سراسر غلط ہے - کیونکہ یہ مشہور ہے - کہ امام اعظم فارسی نژاد تھے اور شرفاء فارس کی طرف منسوب - ان کے جد اول بابل کے رہنے والے تھے - جیسا کہ ہم نے اس کتاب میں بیان کیا ہے -

امام صاحب کے والد کے مقام سکونت میں بھی اختلاف ہے بعض نے ترمذ بعض نے نسا اور بعض نے انبار لکھا ہے • مگر صحیح یہ ہے - کہ وہ ان سب مقامات پر رہائش پذیر رہے ہیں • آخر کار انبار( سرپل ) میں سکونت اختیار کر لی تھی -

اس بنا پر بعض نے امام ابو حنیفہ کا زاد بوم بھی انبار کو ہی قرار دیا ہے - لیکن علماء کی اکثریت کا خیال یہ ہے کہ امام کا مقام پیدائش کوفہ ہے - اور یہی ان کے والد کی آخری رہائش گاہ تھی - امام کے والد کو حضرت علی کا شرف ملاقات حاصل تھا - اور حضرت علیؓ نے برکت کی دعا کی تھی '' -

سید سلیمان ندوی نے لکھا ہے :-

'' امام صاحب کے جد زوطی بن ماہ بمقام انبار (سرپل) کابل کے علاقہ میں شاہ کابل کی لڑائی کے دوران گرفتار ہوگئے - بنی تیم کے قبیلے کے ہاتھ آگئے اور وہ ان کو کوفہ لے گئے - اور وہیں ان کا مسکن رہا - وہاں ان



کا بیٹا ثابت تولد ہوا اور ان سے امام ابو حنیفہ پیدا ہوا - امام اعظم عجمی ہیں اور کابل کے علاقہ سے تعلق رکھتے ہیں -

مولانا شبلی نعمانی لکھتے ہیں -

'' نعمان نام ابوحنیفہ کنیت امام اعظم لقب شجرہ نسب یہ ہے - نعمان بن ثابت بن زوطی بن ماہ یہ امر جیسا کہ ناموں کی ترتیب سے ظاہر ہے - عموماً مسلم ہے - کہ امام اعظم عجمی النسل تھے - البتہ اس میں اختلاف ہے - کہ کس نسل سے تھے - اور عرب میں کیوں کر آگئے '' - مشکوٰۃ شریف اور نفحاۃ العرب دونوں کا بیان یہ ہے کہ امام اعظم اہل کابل سے تھا -

ایسی کئی اور تحریریں مختلف مورخین کی موجود ہیں - مگر طوالت کی خاطر انہی پر اکتفا کی جاتی ہے - اور اپنی رائے کا اظہار کیا جا رہا ہے -

امام اعظم ان سب اوصاف کے ساتھ کہ وہ بابلی - عجمی - فارسی مرزبان - ایرانی اور کابلی تھے - وہ افغان نژاد بھی تھے - جن کا نسبی تعلق قبیلہ غلزئی کی ذیلی شاخ ماہی خیل یا ماہلہ سے تھا - اور ان کا والد ثابت بن زوطے بن ماہ تھا - ایک صاحب نے امام صاحب کے جداعلیٰ کا نام مرزبان لکھا ہے لیکن زوطے بھی اپنے قبیلے کا رئیس تھا - مرزبان نام نہیں بلکہ ایران میں رئیس کو کہتے تھے -

فارسی الاصل اس لئے غلط ہے کہ جس جگہ پہ گرفتار ہوگئے وہ علاقہ پارسیوں کا مقبوضہ علاقہ تھا - اور آخری وقت میں شاہ ایران یزد جرد بھاگ کر یہاں رہا حتیٰ کہ یہیں قتل ہوا - اس وجہ سے یہاں کے رہنے والوں کو وطن کی نسبت سے فارسی یا ایرانی کہا جانے لگا - جیسے ہندوستان میں کسی جگہ کا باشندہ بھی ہندوستانی کہلاتا ہے - اس کو نسب کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے • تا ہم امام اعظم کے ہونے

کا بیان کہ وہ فارسی الاصل تھے اگر ان کا مطلب وطن سے نہیں نسب سے ہے تو وہ بھی درست ہے کتاب مقدس باب گنتی میں ذکر ہے۔ ,, یہودا کے بیٹوں میں سے عیر ادنان تو ملک کنعان ہی میں مر گئے۔ اور یہودا کے اور بیٹے جن سے ان کے خاندان چلے، یہ ہیں یعنی سیلا جس سے سیلانیوں کا خاندان چلا اور فارص سے فارصیوں کا خاندان چلا اور زراح جس سے زراحیوں کا خاندان چلا۔ فارص کے بیٹے یہ ہیں یعنی حصرون جس سے حصرونیوں کا خاندان چلا اور حمول جن سے حمولیوں کا خاندان چلا - یہ بنی یہودا کے گھرانے ہیں ان میں سے چھہتر ہزار پانچ سو آدمی گنے گئے،،۔

- افغان قوم میں غلزئی قبیلہ ایک بڑا قبیلہ ہے - جس کی ذیلی شاخ ماہی خیل (ماہلہ) ہے قندہار سے ساٹھ ستر میل شمال کو قلات غلزئی میں جو ایک بڑا شہر ہے اور اس کے گرد و نواح کے وسیع رقبے میں اب بھی ماہی‌خیل (ماہلہ) قبیلہ آباد ہے۔ اور یہی ماہی (ماہلہ) امام کے مورث اعلیٰ ہے زوطی انبار میں گرفتار ہوئے اس انبار کو اب سرپل کہتے ہیں - جو میمنہ (الیہودیہ) اور بلخ کے درمیان ہے۔ امام کو بابلی اس لئے کہا جاتا ہے۔ کہ بابل کے پاس بھی ایک قصبہ تھا جس کا نام انبار تھا۔ اور جس وقت بخت نصر بنی اسرائیل کو قیدی بنا کر لایا تو وہاں آباد کیا تھا۔ وہاں سے جب یہ لوگ ادھر آئے تو وہ انبار نام ساتھ لے آئے تھے۔ اور یہاں کی آبادی کا نام یہی رکھا اس لئے اگر ان کے اجداد کو بابلی کہا جائے تو بھی غلط نہ ہوگا۔ کیونکہ وہ اسی جگہ سے آئے تھے۔ اگر کابلی کہا جائے تو یہ بھی وطن کی نسبت سے صحیح ہے کیونکہ وہ علاقہ کابل کا تھا۔

ماہ (ماہلہ) جو زوطی کا والد تھا۔ وہ بھی اصل میں ماہی ہے - اور افغان قوم اس کو ماہی کہتے ہیں۔ لیکن اس وقت ماہلہ سے بھی یاد



کئے جاتے ہیں اب بھی اس نام کے قبیلے موجود ہیں۔ افغان قوم کی ایک عادت یہ بھی ہے کہ وہ نام کو بگھاڑتے ہیں۔ مثلاً ضابطہ خان سے زوطے۔ ثابت خان سے ثابتے وغیرہ اس لئے یہ نام بھی افغانوں ہی کے ہیں۔

## شجرہ نسب

امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت بن زوطی بن ماہ جس سے ماہلہ مالہ یا قبیلہ ماہی خیل (مشی‌خیل) معرض وجود میں آیا جو قبیلہ غلزئی کی ایک شاخ ہے واضح رہے کہ اصل نام ماہ تھا اور لویک۔ لاویک اس وقت رئیس قبیلہ کے لئے بولا جاتا تھا لہذا یہ سابقہ نشانی لفظ لہ مخفف ہے لویک لاویک سے یعنی ماہلہ مخفف از ماہ لویک یا لاویک یعنی رئیس قبیلہ -

امام اعظم کی سیرت و کردار کا مطالعہ کیا جائے تو اس بات کو سب ماننے کے لئے تیار ہیں کہ ان میں حد درجہ کی مضبوطی اور شجاعت تھی۔ اور یہی وجہ تھی کہ ان کو اپنی زندگی میں کافی زحمت اٹھانی پڑی۔ یہ صفت صرف افغان قوم میں ہی پائی جاتی ہے - ان کے کردار نے مجھے اس قدر متاثر کیا کہ میں نے محسوس کیا کہ یہ ضرور افغان نسل کے ہو سکتے ہیں۔ اسی بنا پر میں نے ان کے نسب کی تحقیق بڑی جانفشانی اور محنت سے کی۔

یہ پہلے بھی بیان کیا جا چکا ہے۔ کہ افغان قوم نے حتی الوسع اپنی نسل کو چھپائے رکھا خدا جانے اس میں کیا مصلحت تھی۔ یہی وجہ ہے کہ امام اعظم نے بھی اپنا شجرہ ظاہر نہیں کیا۔ اس کی ایک اور مثال ایک افغان بزرگ شیخ سعد اللہ بنی اسرائیل کی پیش کی جاتی ہے۔ اس نے اپنے نام کے ساتھ

بنی اسرائیل لکھا کرتے - منتخب التواریخ میں اس کے متعلق ایک واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے عبدالقادر بدایونی لکھتا ہے :-

" شیخ سعد اللہ بنی اسرائیلی — شیخ اسحاق کاکو (افغان) کے شاگرد رشید ہیں - ان کی زندگی مختلف کیفیتوں سے گزری - انہوں نے نہایت مفید اوربلند مرتبہ کتابیں بھی تصنیف کی ہیں - امام غزالی کی تصنیف - جواہر القرآن پر ایک شرح بھی لکھی ہے -

اکبراعظم نے ان کو بلا کر گفتگو کی - اور ان سے پوچھا تم کس قوم کے ہو - انہوں نے بر جستہ کہا- لکھنے والوں کی قوم سے - ان کی یہ بےتکلفی بادشاہ کو بڑی پسند آئی اور رخصت کیا -" آگے چل کر لکھتا ہے -

"میں نے پہلی بار لاہور میں ان سے ملاقات کی تھی - کسی موضوع پر ملتان کی بربادی - لاہور کے آباد ہونے، سلاطین لنگاہ ، خاص طور سے سلطان حسین کا قصہ انہوں نے اس دلچسپ انداز میں بیان کیا کہ میں انکی وضاحت اور واقعات کے تجزیہ و تنقید سے حیران رہ گیا - گفتگو کی یہ حلاوت اور شیرینی میں نے مشکل ہی سے کسی میں پائی - وہ نہایت فیاض طبع انسان تھے - کوئی سائل ان کے در سے نہیں محروم جاتا تھا -

تقریباً ۸۰ سال کی عمر میں انتقال ہوا - ان کے جنازے میں چھوٹے بڑے ہزاروں آدمی شریک تھے - اور بڑی عقیدت سے کاندھا دے رہے تھے -"

الغرض امام اعظم ، عباسی خلیفہ کے ہدف جور اور نشانہ ستم بننے کے بعد فوت ہوئے تھے - جبکہ منصور نے عہدہ قضا پیش کیا اور انہوں نے نہایت جرأت کے ساتھ اسے ٹھکرا دیا -

اور بلاشبہ خود امام ابو حنیفہؒ کو اپنی شرافت نفس کا



احساس تھا گو اس کے ساتھ ہی اپنے شرف نفس پر اصرار کا جذبہ بھی پایا جاتا تھا - چنانچہ ایک مرتبہ بنی تیم کے کسی شخص نے جس کی طرف آپ بہ لحاظ ولاء کے منسوب تھے، امام صاحب سے کہا ........ انت مولا یی ، یعنی تم میرے غلام ہو، تو امام صاحب نے جواب دیا .........یعنی بخدا میں تمہارے لئے اس سے زیادہ باعث شرف ہوں جتنے تم میرے لئے ہو - اس سے ثابت ہوا کہ وہ ان لوگوں میں نہیں تھے جو ذلت نفس گوارا کر لیتے ہیں - اور یہ چیز ان کی زندگی میں نمایاں نظر آتی ہے -

رہا اہل فارس کی طرف ان کا انتساب تو اس سے نہ ان کی قدر و منزلت میں کمی واقع ہو سکتی ہے اور نہ یہ چیز حصول کمالات میں مانع بن سکتی ہے - کیونکہ ان کا نفس ایک غلام کا نفس نہ تھا بلکہ ایک اصیل حرّ کا نفس تھا -

## چند خصائص قومی

حقیقت یہ ہے کہ عصبیت کا مقصد اصلی مدافعت و تغلب، نسب ہی سے تکمیل پاتا ہے

رہائش اور بسنے میں خاندانی و قبائلی عصبیت (نصب داری) و حمایت جس قدر ضروری ہے ، اسی قدر دوسرے امور میں بھی اس کی ضرورت واہمیت محسوس ہوتی ہے - مثلاً کسی سلطنت کی بنیاد ڈالنی اور اس کا وقار قائم کرنا ، یا کسی دعوت حق کی تبلیغ کرنا اور اس کے احکام چلانا اور شائع کرنا - ان سب امور کا بروئے عمل آنا بغیر جنگ و قتال کے ممکن نہیں - جب طبیعت انسانی میں خود سری و خودرائی ابتدائً فطرت سے موجود ہے تو انسان کو بغیر طاقت و زور کے کس

طرح کوئی بات حق منوائی جا سکتی ہے ۔ جنگ و قتال زور و طاقت کے استعمال میں عصبیت و حمیت ہی کی کارفرمائی ہے ۔ بغیر عصبیت و حمیت کے جزبہ کے کوئی کیوں اپنا خون بہائے اور آمادۂ جنگ و پیکار ہو ۔ اور عصبیت ، نسبی اتحاد اور دیگر قریبی تعلقات اور دینی و مذہبی یگانیت سے پیدا ہوتی ہے ۔ اور عصبیت والی قوم پر غیر قوم کا آدمی حکمرانی نہیں کر سکتا ۔ اور ان سے سلطنت نہیں نکلتی اگر ایک خاندان سے نکل جاتی ہے تو دوسرے میں پہنچ جاتی ہے ۔

یہ بات ثبوت کو پہنچی ہے کہ ریاست غلبہ سے حاصل ہوتی ہے اور غلبہ عصبیت سے ۔ نتیجہ یہ نکلا کہ قوم پر اقتدار اعلیٰ حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ماتحت عصبیتوں سے فرمانروا کی عصبیت زیادہ اور قوی ہو ۔ کیونکہ جب امیر کی عصبیت سب کو طاقتور نظر آئی گی تو سب کی گردنیں لازمی طور سے اس کے سامنے جھکیں گی ۔ اور ان کا سر اطاعت اس کے سامنے خم ہوگا ۔

عصبیت کا اصل تقاضا ، مدافعت و تغلب ، یعنی اپنوں کو غیروں سے بچانا اور دوسروں پر غلبہ و اقتدار حاصل کرنا ، نسب ہی سے تکمیل پاتا ہے ۔

ابن خلدون لکھتا ہے کہ

چوتھی علامت نبوت کی یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام حسب و نسب میں اپنی قوم میں ممتاز ہوں ۔ چنانچہ حدیث صحیح میں وارد ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر نبی کو اسی قوم میں پیدا کرتا ہے جو اس کی حمایت و اعانت کر سکے ۔ چنانچہ ہرقل اپنے سوالات میں ابو سفیان سے یہ بھی پوچھتا ہے کہ تمہارا نبی نسب کے لحاظ سے کیسا ہے ۔ ابوسفیان کہتے ہیں کہ وہ ہم میں اچھے نسب سے ہے اس پر ہرکل نے کہا کہ بے شک انبیاء



علیہم السلام اپنی قوم میں اچھے نسب سے ہوتے ہیں ۔ اس میں جناب باری تعالیٰ کی یہ حکمت و مصلحت ہے کہ قومی شوکت و عصبیت انبیاء علیہم السلام کی مدد گار ہو ۔ اور ایذائے کفار سے ان کو بچا سکے ۔ تاکہ رسالت کی ذمہ داری بھی ادا ہو اور اللہ تبارک و تعالیٰ کا مقصد بھی پورا ہو کہ دین و ملت دنیا میں پھلے پھولے ،،

کتاب الاغانی کے مصنف نے لکھا ہے کہ

ایک مرتبہ کسریٰ (شاہ ایران) نے نعمان (صحابی) سے دریافت کیا کہ عرب کے قبیلوں میں ایک کو دوسرے پر شرف و فضیلت حاصل ہے یا نہیں ۔ نعمان نے کہا ، ہاں ۔ کسریٰ نے کہا ۔ کس چیز سے ، نعمان نے جواب دیا کہ جس کی تین پشتوں میں ریاست (امارت) برابر رہی ہو اور پھر چوتھی پشت میں بھی ریاست باقی ہو تو ایسا گھرانہ قبیلہ کی ناک ہوتا ہے ۔

آنحضرت ؐ کا فرمان ہے ۔

تعلموا من انسابکم ما تصلون بہ ار حامکم،،

یعنی نسب کا فائدہ یہی رشتہ داری کا بندھن تو ہے جو انسان کو صلہ رحمی پر مجبور کرتا ہے اور جانبین سے جانثاری اور قربانی ظہور ہونے لگتا ہے ۔

حضرت عمر کا قول ہے ۔

تعلموا النسب ولاتکونوا کنبط السواد اذاسئل احدھم عن اصلہ قال من قریة کذا

یعنی سر سبز مقامات میں رہنے والے عربوں کو کیا ہوا کہ شہریوں سے مل جل کر ان کے نسب گڑ بڑ ہوگئے اور نسبی تمیز اٹھ گئی ۔

معلوم رہے کہ غلبہ و اقتدار ، مدافعت و مقاومت ،( یعنی اپنوں

کو غیروں سے بچانا اور دوسروں پر غلبہ و اقتدار حاصل کرنا ) عصبیت ہی کے راستہ سے معرض وجود میں آتے ہیں کیونکہ عصبیت ہی کی یہ کارسازی ہے کہ وہ قوم میں غیرت و حمیت کی رگ حرکت میں لاتی ہے ۔ ایک دوسرے پر مٹنا سکھاتی ہے ۔ اور غلبہ کا پورا دار و مدار عصبیت پر ہے ۔ عصبیت کی یہ کرشمہ سازی عام مخلوق کی نظر سے اوجھل ہے ۔ انہوں نے وہ تمام حالات یکسر بھلا دئے ، جن کے تحت سلطنت و حکومت کی بنیاد پڑی تھی ۔

بعض لوگوں کا خیال اس بارے میں بالکل ہی جدا ہے اور وہ اس کو برا کہتے ہیں ۔ لیکن اس کے اچھے اور برے دو رخ ہیں ۔

برے رخ کی شریعت نے مذمت کی ہے اور اچھے رخ کی مدح سرائی ۔ اس کی مثال ایسی ہے کہ مثلاً شریعت نے شہوت و غضب کی مذمت کی ہے مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ شہوت اور غضب کا مادہ بالکل ہونا نہیں چاہئے کیونکہ بہر حال ان قویٰ کی بھی بہت جگہ ضرورت ہے مقصد اس کی مذمت سے یہ ہے کہ نا مناسب راستوں میں اور شریعت کے خلاف حکم ، ان قوائے شہوانی و غضبانی سے کام نہ لیا جائے ۔ معلوم رہے کہ کسی قوم کی خصائص سے مراد وہ چند محسوسات اور قابلیتیں ہیں جو اس قوم کے اشخاص میں پائی جاتی ہیں اور ان کی قوتوں کو ایک ہی طرف مصروف کر دیتی ہیں ۔ یہ عام مجموعہ خیالات اور محسوسات کا سال ہائے دراز میں وارثتاً پیدا ہوتا ہے اور اس کا نام خصائص قومی ہے یہ وہ وراثت ہے جو ہمیں اپنے اباؤ اجداو سے ملی ہے اور جسے ہم خود اپنے اخلاف ( پسماندہ گان ) کے لئے چھوڑ جانے والے ہیں ۔

دینی دعوت عصبیت کی قوت کو دوبالا کر دیتی ہے ۔ دین کا جذبہ بغض و حسد کے مادہ کی بیخ کنی کر کے انسانوں کا پورا رخ



حق و صداقت کی طرف کر دیتا ہے ۔

اب جب حاملین دین و پیشوایان قوم اپنی کسی غرض پر سوچ بچار کرتے ہیں تو ایک ہی نقطۂ نظر سے ۔ کیونکہ سب کی طلب ایک ہی رخ میں ہوتی ہے اور سب کا مطلب و مقصد واحد — اور اس پر وہ مضبوطی سے جمے رہتے ہیں ۔

عام قوم کو جب کسی نقطۂ خیال و مقصد واحد پر جمع کیا جائے ۔ اور اس کے لئے ابھارا جائے تو اس کے لئے عصبیت لابدی ہے ۔ اسی لئے حدیث شریف میں آیا ہے ۔

ما بعث الله نبیاً الا فی منعة من قومہ ۔ (ابن خلدون)

جب انبیاء علیہم اسلام کو ہی عصبیت کے بغیر چارہ نہیں جو لوگوں کی عادات بدلنے پر سب سے زائد قدرت رکھتے ہیں تو اوروں کا کیا پوچھنا وہ تو ضرور ہی تبدیلی عادات انسانی کے لئے عصبیت کے محتاج ہونگے ۔ کیونکہ عصبی حمایت کے بغیر ان کی دعوت حق چل نہ سکے گی ۔

بہت ہی کم ایسے آدمی ہوں گے جن کی طبیعت میں صلہ رحمی کا مادہ نہ ہو ۔ اسی مادہ کا اثر ہے کہ انسان جب دیکھتا ہے کہ اس کے عزیز و اقارب کسی کے ظلم کا شکار ہو گئے ہیں یا ہلاکت و مصیبت کا لقمہ بن گئے ہیں تو اس کا خون جوش کھانے لگتا ہے اور پھر اپنے آپے میں نہیں رہتا ۔ وہ اس کی تاب نہیں لا سکتا کہ اس کا قریبی عزیز مصیبت میں پڑا دم توڑ رہا ہو یا دشمن کے پنجہ ظلم میں پھنسا ہو اور وہ اسے خاموشی سے دیکھے ۔ بلکہ چاہتا ہے کہ عزیز سے پہلے اپنی جان کو ہلاکت کے منہ میں دیدے ۔ یہ انسان کی فطرت ہے جس پر وہ پیدا ہوا ہے ۔ پھر اگر رشتہ داری بہت ہی قریب کی ہے اور خونی اتصال بہت گہرا ہے تو خیر اندیشی اور قربانی کا جذبہ

بھی اسی نسبت سے زیادہ ہوگا اور اگر قرابت دور کی ہے اور تعلقات تقریباً بھول کی نذر ہو گئے ، صرف شہرت باقی ہے ، تب بھی اقرباؑ کی مدد کے لئے رگ حمیت حرکت میں ضرور آتی ہے گو وہ جوش و برہمی پیدا نہ ہو جو ایک زیادہ قریبی عزیز کے مبتلائے مصیبت ہونے پر ہوتی ہے ۔ مثال کے طور پر اس ضمن میں افغان مشائخ و امراؑ کے خیالات و جذبات اور نوجوان طبقہ کی جانبازی اور خصوصاً احمد شاہ ابدالی کی تڑپ اور اپنی جان کو ہلاکت کے منہ میں دینا اور سب کے خون میں گرمی پیدا ہونا ، خصوصاً اسی وقت زیادہ تیز ہو کر آپے سے باہر ہونا جب ان کو ہندوستان سے افغانوں کی فریاد اور تباہی کی خبریں اور غیروں سے نجات دلانے کے لئے خطوط پہنچتے ہیں ۔ اس کا تذکرہ کرنا ضروری ہے ۔ لہذا بہت اختصار کے ساتھ جو ہندوستان کے سفر میں ان کو جو پیش آیا ذیل میں درج ہے ۔

احمد شاہ ابدالی ، میاں عمر صاحب ، اور ان کے رفیق افغان امراء و مشائخ ، انہیں مذکورہ اسباب اور وجوہات کے بناؑ اس پر متفق ہوگئے کہ ہندوستان میں کافر مرہٹوں کے ہاتھوں ظلم و ستم اور قتل و غارت سے مسلمانان ہند کو جن میں افغان برادری کے لوگ بھی بکثرت آباد تھے ، نجات دلایا جائے ۔ یہ مہم بظاہر بہت ہی مشکل تھا مگر انہوں نے خدا کا نام لے کر دین اسلام کی دعوت سے افغانوں کی عصبیت کی قوت کو تازہ اور دوبالا کر کے جہاد فی سبیل اللہ کے غرض سے احمد شاہ ابدالی ، افغان فوج کے ساتھ ہندوستان روانہ ہوئے ۔

احمد شاہ ابدالی ایشیاء کے اولین حکمران تھے جو مختلف افغان قبائل کے مشترکہ جرگوں کے ذریعہ بالاتفاق بمقام قندھار منتخب کیا گیا اور وہ صرف بادشاہ نہیں بلکہ تمام افغان قبائل کا قائد اور پیشوا تھا ۔ ان کی جمہوریت نوازی اور قوم کی صحیح راہنمائی اور خدمت



کرنے کے سبب اس وقت بھی پختون قوم اس کو اپنا مورث اعلیٰ تصور کرتے ہیں اور بہت عزت کے ساتھ احمد شاہ بابا کے نام سے یاد کرتے ہیں ۔

اور ان سے جو وراثت قوم افغان کو ملی ہے وہ بہت ہی وزن دار ہے جس کو پورے قوم پختون دائمی احسان اور نشاندہی سمجھتے ہیں ۔ اور اللہ پاک سے دست بدعا ہیں کہ اس قوم میں پھر احمد شاہ بابا اور اور ان کے اراکین مشورت جیسے پیدا ہوں ۔ آمین ثم آمین یا رب العالمین

احمد شاہ ابدالی مرہٹوں کے مقابلے کے لئے ۱۱۷۳ھ میں دریائے اٹک کو عبور کر کے پنجاب کی طرف بڑھا اور معمولی لڑائی کے بعد مغل ادنیہ بیگ مرہٹہ گورنر سے پنجاب چھین لیا ۔ جب وہ سہارنپور کے راستے سے دوآبہ میں آیا تو اسے ہر جگہ مرہٹہ لشکر پھیلا ہوا نظر آیا ۔ احمد شاہ ابدالی اپنے لشکر کے ساتھ گنگا جمنا کے دوآبہ میں مقیم تھا کہ نواب نجیب الدولہ چھ ہزار سوار اور آٹھ ہزار پیدل افغانی فوج کے ساتھ اس کی خدمت میں حاضر ہوا اسی جگہ نواب دوندے خان اور حافظ رحمت خان اٹھارہ ہزار پیدل اور چار ہزار سواروں کے ساتھ آ گئے ۔ نواب احمد خان بنگش ( فرخ آباد ) دو ہزار سوار اور کچھ پیدل فوج کے ساتھ آیا ۔ ابدالی کی فوج کی مجموعی تعداد چھبیس ہزار کے لگ بھگ تھی ۔ شاہ ولی خان ابدالی کا وزیر اعظم تھا ۔ روہیلوں کے اس امداد سے احمد شاہ ابدالی کی طاقت دوگنا ہوگئی روہیلوں کی فوج خالص افغانوں پر مشتمل تھی ۔ جو سخت قابل اعتبار تھے ۔ اس فوج کے علاوہ ہر سردار کے ساتھ کچھ فالتو سپاہی بھی ہوتے تھے ۔ فالتو سپاہیوں کی یہ فوج یتیموں کی جماعت سے مشہور تھی ۔ یہ لوگ لڑنے کے لئے نہیں ہوتے ۔ یتیموں کی فوج باقاعدہ لشکر کے عقب میں رہتی تھی ۔ اس کا کام وقتاً فوقتاً دشمن پر چھاپا مارنا اور لوٹ مار تھی ۔ لوٹ میں

جو کچھ ان کے ہاتھ آتا وہ انہیں کو دے دیا جاتا کیونکہ سرکار سے انہیں نہ کوئی وظیفہ نہ تنخواہ ملتی تھی۔

ہندوستان کے باشندے مرہٹوں کے مظالم سے اس قدر تنگ آ چکے تھے۔ کہ انہوں نے ابدالی کے دو آبہ پہنچ جانے کی کسی نے مرہٹوں کو اطلاع نہ دی۔ وہاں قریب میں دتتا جی سندھیا کا لشکر پڑا ہوا تھا۔ ابدالی نے اچانک اس پر حملہ کر دیا اس لڑائی میں دتتا سندھیا مارا گیا۔ اور تین چوتھائی کے قریب اس کا لشکر تباہ ہوگیا۔ ابدالی کی فوج نے نارنول تک بھگوڑ مرہٹوں کا تعاقب کیا یہاں اسے یہ خبر ملی کہ ایک اور مرہٹہ جرنیل ملہار راؤ ہلکر اپنے لشکر کے ساتھ سکندرہ میں مقیم ہے۔ ابدالی نے اس وقت ایک بہت خوفناک چال چلایا۔ اس نے کچھ نقد و جنس کشتیوں میں لد وا کر دریائے گنگا کے پار اتروا دیا۔ ادھر ملہار راؤ ہلکر کو جب خبر ہوئی تو وہ اپنی فوج کے ساتھ سکندرہ سے نکلا۔ اور مٹھی بھر افغانوں کو جو اس سامان کے ساتھ تھے مار بھگایا اور سارا سامان لوٹ لیا۔ ابدالی نے ہلکر کی تاک میں اپنے سرداروں شاہ پسند خان اور قلندر خان کو بہت سی فوج کے ساتھ بٹھا رکھا تھا۔ ملہار ہلکر فتح کے نشہ میں سکندرہ واپس جا رہا تھا کہ افغان برق و باد کی طرح اس پر آ پڑے ہلکر بڑی مشکل سے تین سو سواروں کے ساتھ جان بچا کر بھاگ گیا اس کی بہت ہی فوج قتل ہوگئی۔ اور بہت قید کر لی گئی۔ ہلکر کا خزانہ اور دیگر سامان ابدالی کی فوج کے ہاتھ لگا۔ اسی طرح چند روز ہی میں سندھیا اور ہلکر کا لشکر تبا ہوگیا۔

احمد شاہ ہر روز گھوڑے پر سوار ہوکر صبح سے دوپہر تک اپنی چھاؤنی کا چکر لگایا کرتا تھا۔ اور فوج کو ہر وقت کسی نہ کسی کام میں مشغول رکھتا۔ اس اثنا میں دہلی سے حیدر خان اور گل بانو



آگئے اور اس کے سامنے پیش کئے گئے۔ ابدالی نے پوچھا کہ یہ کون ہیں۔ تعارف کیا گیا۔ اور حیدر خان افغان دہلی کے واقعات باالتفصیل بتائے۔ مرہٹوں کا قبضہ اور وزیر غازی‌الدین مغل کے بادشاہ کو قتل کرنے کی داستان اور مرہٹوں کی طرف‌داروں اور ان کے لانے کے واقعات اور ظلم کی داستان سنائیں - اور غازی‌الدین وزیر کے غداری اور مرہٹوں کے ساتھ پروگرام وغیرہ سے اطلاع دی۔ حیدر خان افغان دہلی کے بادشاہ مرحوم کا خاص آدمی تھا۔ احمد شاہ کے نام ان کا زبانی پیغام اور ہدایات بھی سنائیں۔ ابدالی بہت ہی خفا ہوا کچھ دیر سر جھکائے بیٹھا رہا پھر اس نے دونوں ہاتھ اٹھا کر فاتحہ پڑا۔ ابدالی ذرا تیوری چڑھا کر بولا۔ لیکن تم اتنی دیر سے کیوں آئے۔ حیدر خان نے اپنی اور گل بانو کی گرفتاری کا ماجرہ سنایا غازی‌الدین وزیر نے ان کو لال قلعہ میں قید کئے تھا۔ اور دہلی میں شاہ ولی‌اللہ صاحب جو شاہ جی کے لقب سے یاد کئے جاتے تھے۔ اس نے ان کی رہائی اور یہاں ابدالی کے پاس بھیجنے کا انتظام کیا تھا۔ حیدر خان سے مرہٹوں کے دہلی میں داخل ہونے اور ان کی مظالم کی خبریں سنتے ہی ابدالی کے چہرے پر جلال آگیا آنکھیں غصے سے سرخ ہوگئیں۔ پوچھا وہ محسن کش غازی‌الدین کہاں ہے۔ حیدر خان نے جواب میں کہا۔ عالی جاہ غازی‌الدین ہی تو مرہٹوں کا استقبال کر کے انہیں دلی لایا تھا اور وہیں ہے۔ احمد شاہ نے کہا - مجھے سب سے زیادہ افسوس اس بات کا ہے کہ ہندی مسلمانوں میں اتفاق نہیں۔ (یہ اشارہ مغلوں کو تھا)۔ وزیر غازی‌الدین نے ہند میں افغانوں کی جو ریاستیں ہیں انہیں مرہٹوں کے ہاتھوں تباہ کرایا۔ لیکن اس نمک حرام سے کسی نے اتنا بھی نہ پوچھا کہ تیرے منہ میں کیسے دانت ہیں۔ خدائے بزرگ و برتر اور اس کے حبیب ﷺ نے ہمیں اتفاق اخوت اور ہمدردی کی تعلیم دی ہے - لیکن

یہاں مجھے اپنے بھائیوں میں اس کا جزبہ کہیں نظر نہیں آتا (اس وقت شجاع الدولہ کے بلانے کے لئے نجیب الدولہ کو بھیجھا تھا جو ابھی تک نہیں آیا تھا شجاع الدولہ کے نہ پہنچنے پر بھی افسوس کیا)۔ سب کی گردنیں جھکی ہوئی تھیں۔ ابدالی نے دونوں ہاتھ اٹھا کر دعا مانگی ،، ,, مولا! میں تیرا ایک ناچیز بندہ محض تیرے نام کی برکت اور سہارے پر اپنے ہندی بھائیوں کی خدمت میں آیا ہوں۔ تجھے معلوم ہے تیرے مجاہدوں کے مقابلے میں تیرے پاک نام تیرے پاک دین اور تیرے حبیبؐ کے دشمنوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ میں تجھ سے مدد مانگتا ہوں تو ہمیں ہمت اور استقلال عطا کر اور دین اسلام اور مسلمانوں کی خدمت کی توفیق عطا فرما،، سب حاضرین نے صدق دل سے آمین کہی،، اور بادشاہ نے حیدر خان اور گل بانو کو اپنے وزیر کے سپرد کر کے وہ خاصہ تناول فرمانے اپنے خیمہ میں چلا گیا۔

مرہٹوں کے سپہ سالار بھاؤ جو دلی میں تھا احمد شاہ کے دو آبہ گنگا جمنا میں پہنچنے کی خبر مل چکی تھی لیکن برسات کی وجہ سے جمنا میں خوفناک طغیانی آئی ہوئی تھی۔ ایسے میں ابدالی کے لشکر کا بڑھنا ناممکن تھا۔ کرنال کے قرب و جوار میں افغانوں کی ایک ریاست کنج پورہ کے نام سے مشہور تھی۔ بھاؤ کو کنج پورہ کے افغانوں کی طرف سے کھٹکا تھا۔ اس کو معلوم تھا کہ جب ابدالی کا لشکر آگے بڑھیگا تو کنج پورہ کے افغان ضرور مرہٹوں کا راستہ روکئیں گے اس لئے بھاؤ کنج پورہ کی طرف متوجہ ہوا یہاں افغانوں کا ایک لشکر بیس ہزار کے لگ بھگ تھا۔ کنج پورہ سے کچھ فاصلے پر دونوں لشکروں میں مقابلہ ہوا کہاں بیس ہزار اور کہاں لاکھوں کا لشکر تاہم افغانوں نے حق مردانگی ادا کر دیا۔ مرہٹوں کو ایسا جان توڑ کر



مقابلہ کرنا پڑا کہ ایک بار تو بھاؤ کے بھی حواس گم ہو گئے۔ آخر چاروں طرف سے گیر کر سب قتل ہو گئے اور مرہٹے بھی زیادہ تعداد میں قتل ہوئے۔ مرہٹوں نے کنج پورہ میں داخل ہو کر بربریت اور مظالم کا ایسا خوفناک مظاہرہ کیا جس کی مثال اور کہیں مشکل ہی سے ملے گی

ابدالی کو جب ان واقعات کا علم ہوا تو اس نے اپنے سرداروں کو حکم دیا کہ جیسے بھی ہو جمنا عبور کرنے کی کوئی ترکیب کریں آخر کچھ روز بعد ایک ایسا مقام مل ہی گیا جہاں سے ابدالی کی فوجیں جمنا سے پار اترنے میں کامیاب ہو گئی اسی اثنا میں دوسہرہ کا تہوار آگیا ایک کنج پورہ کی لڑائی کی فتح دوسرے تہوار کی خوشی۔ مرہٹوں نے بڑی دھوم دھام سے مغلوں کی راج دانی دلی میں دسہرہ کا تہوار منایا۔ دلی کے ہندوں نے بھی مسلمانوں سے الگ ہو کر اس میں حصہ لیا۔

مغل حمکرانوں اور ان کے امراء کی خود غرضیوں اور رقابتوں کی وجہ سے مرہٹوں نے ملک میں جو اودھم مچا رکھی تھی اور جس طرح مسلمانوں کو لوٹتے اور مارتے تھے اس کا قدرتی نتیجہ لڑائی تھی جو پانی پت کی تیسری لڑائی کہلاتی ہے لیکن احمد شاہ اور ان کے ساتھی خدائی عشق میں ڈوبے تھے اور نگاہیں صرف مسلمانوں کے بچانے پر لگی تھیں

ہے التفات عام سے بالا مقام عشق
دل کی نگاہ ملتفت سیم و زر نہیں

احمد شاہ ابدالی کا لشکر باغپت کے گھاٹ سے جمنا عبور کر رہا تھا کہ مرہٹہ سپہ سالار راؤ بھاؤ کو بھی خبر ملی اور اس نے اسی وقت فوج کو کوچ کا حکم دیا۔ اس وقت مرہٹہ لشکر میں ملہار ہلکر۔ جھنکو جی سندھیا۔ دتا جی گائیکواڑ۔ جسونت راؤ پنواڑ۔ سلا جیے راؤ۔

راجہ ستر دیو۔ بشن سنگھ وغیرہ مشہور مرہٹہ جرنیل تھے لشکر کی تعداد تین لاکھ سے زیادہ تھی۔ اور ابدالی کے جھنڈے تلے چھیاسٹھ ہزار مجاہد تھے ان میں چھبیس ہزار تو ابدالی کے سپاہی تھے اور چالیس ہزار دوسرے روہیلے سردار اور نوابوں کے آدمی تھے جو ہندوستان سے اس کے ساتھ شامل ہوئے تھے۔ نواب وزیر اودھ شجاع الدولہ مغل اندرون خانہ مرہٹوں سے ملا ہوا تھا۔ لیکن ماں اور بیگم کے سمجھانے سے وہ ابدالی کے پاس پانی پت پہنچ گیا اور اپنے ساتھ صرف دو ہزار فوج اور چند توپیں لایا۔ شجاع الدولہ کی خواہش و مرضی یہ تھی کہ وہ اس لڑائی میں غیر جانبدار رہے لیکن مصلحت وقت دیکھ کر ابدالی کے ساتھ پانی پت میں شامل ہو گیا۔

بھاؤ جب لشکر لے کر ابدالی کے مقابلے میں نکلا تو اسے سب سے زیادہ فکر سامان خورد و نوش کا تھا۔ تین لاکھ فوج اور ان کے مویشیوں کے لئے رسد وغیرہ کا انتظام کرنا کوئی معمولی کام نہ تھا۔ مصیبت یہ تھی کہ مرہٹوں کے جو چھوٹے چھوٹے دستے ادھر ادھر سامان حاصل کرنے جاتے۔ لوگ ان کی خبر ابدالی کے لشکریوں کو بھی کر دیتے اور افغان اچانک قضاء مبرم کی طرح ان پر آ پڑتے۔ دلی کے آس پاس راجہ سورج مل جاٹ کا علاقہ تھا لیکن وہ بھاؤ کی نظروں میں مشتبہ تھا۔

ادھر احمد شاہ ابدالی جمنا سے ابھی ایک منزل ہی آگے آیا تھا کہ اسے بھاؤ کا لشکر سامنے نظر آیا۔ مرہٹوں نے مسلمانوں کو اپنی جمیعت کو مرتب کرنے کا بھی موقع نہ دیا اور آتے ہی "جے جے بھوانی" اور "ہر ہر مہا دیو" کے نعرے لگاتے ہوئے حملہ کر دیا۔ ابدالی نے یہ رنگ دیکھ کر بڑی پھرتی سے سو سو مجاہدوں کے دس دستے بنا دئے اور انہیں حکم دیا کہ یکے بعد دیگرے



تکبیر کے نعرے بلند کرتے ہوئے دشمن پر حملہ کریں باقی لشکر آہستہ آہستہ آگے بڑھے۔ مرہٹوں کی ہراول فوج وسواس راؤ۔ ملہار راؤ دتا جی اور جھنکر جی کے ماتحت میدان میں آئی تھی۔ مسلمان مجاہدوں کی پیہم تکبیروں کی آواز سے یہ لوگ گھبرا گھبرا جاتے اور ایک دوسرے سے پوچھتے کہ مسلمانوں کا یہ لشکر کہاں سے آ نکلا۔ جب سینا پتی بھاؤ کو یہ خبر ملی تو اس نے فوج کو حکم بھیجا کہ وہ آہستہ آہستہ پیچھے ہٹیں تا کہ مسلمان ان کے تعاقب میں اپنے لشکر کے قلب سے آگے بڑھ آئیں۔ چنانچہ مرہٹہ ہراول فوج پیچھے ہٹنے لگی۔ احمد شاہ ابدالی گھوڑے پر سوار ہو کر یہ تماشہ دیکھ رہا تھا۔ وہ مرہٹوں کی چال فوراً سمجھ گیا اس نے اسی وقت اپنے سرداروں کو حکم دیا کہ اپنی اپنی فوج کے پیچھے پیچھے آگے آگے بڑھیں۔ مرہٹہ فوج تقریباً دو کوس پیچھے ہٹ چکی تھی۔ اس اثنا میں شام کی آمد آمد کی وجہ سے دونوں فوجیں اپنے اپنے مقام پر رک گئیں۔ اور حفاظت کے لئے چوکی پہرے بٹھا دئے جب دن چڑھا تو بھاؤ نے پھر جنگی کونسل طلب کی اور آج کی لڑائی کے متعلق بہت سی تجویزیں پیش کیں۔ لیکن چند تجربہ کار مرہٹہ افسروں نے اسے یہ مشورہ دیا کہ چونکہ ہمارا لشکر بہت زیادہ ہے اس لئے ہمیں آج بھی پیچھے ہٹ کر کھلے میدان میں پہنچ جانا چاہئے۔ اگر ہمارا لشکر کھلے میدان میں پہنچ گیا تو پھر ابدالی کو چاروں طرف سے گھیر کر مار لینا آسان ہوگا۔ چنانچہ اس تجویز کے مطابق مرہٹے پھر پیچھے ہٹنے لگے۔ دن میں کئی بار آپس میں جھڑپیں بھی ہوتی رہتیں۔ ایک طرف سے پیچھے ہٹنے اور دوسری طرف سے آگے بڑھنے کا سلسلہ متواتر پانچ روز تک جاری رہا اور آخر تقدیر دونوں لشکروں کو پانی پت کے میدان میں لے آئی پانی پت کے

اصلی میدان میں احمد شاہ ابدالی نے قیام کیا اور بھاؤ یہاں سے چار کوس پیچھے خیمہ زن ہوا ۔ اس وقت پانی پت کا شہر ابدالی کے قبضہ میں تھا جس کی اس نے پوری طرح مورچہ بندی کر لی ۔ اور مرہٹوں کے شب خون کے پیش نظر فوج کو لشکر کے چاروں طرف بیس بیس گز چوڑی خندق کھودنے کا حکم دیا ۔ مسلمانوں میں جہاد کا شوق اتنا بڑھا ہوا تھا کہ سب مسلمان سردار حتٰی کہ خود احمد شاہ ابدالی اپنے سپاہیوں کے ساتھ خندق کھودنے میں مشغول ہو گئے ۔ اللہ اکبر کے نعرے بلند ہو رہے تھے تسبیح اور درود شریف کی آواز چاروں طرف سے بلند ہو رہی تھی اور خندق تیار ہو رہی تھی ۔ مرہٹوں کو جب یہ اطلاع ملی توانہوں نے بھی اپنی چھاؤنی کے چاروں طرف خندق تیار کرا لی دونوں خندقوں میں صرف چھ کوس کا فاصلہ تھا جب تک یہ خندقیں تیار ہوتی رہیں دونوں طرف سے لڑائی بھی بند رہی ۔ لیکن تیاری کے بعد پھر ہراول دستوں میں جنگ ہونے لگی ۔ ایک طرف سے ''ہر ہر مہادیو'' اور دوسری طرف سے '' اللہ اکبر'' کے نعرے فضا میں ایک ارتعاش سا پیدا کر دیتے ۔ ادھر یہ جھڑپیں ہو رہی تھیں ادھر مرہٹہ جرنیل بھاؤ نے گوبند پنڈت کو جو ایک تجربہ کار افسر تھا دس ہزار سوار دیکر حکم دیا کہ وہ آس پاس کے اسلامی علاقوں کو لوٹ لے کیونکہ مسلمانوں کو انہی علاقوں سے رسد کا سامان پہنچ رہا تھا ۔ گوبند پنڈت نے مسلمانوں کی بستیوں کو لوٹ کر آگ لگا دی اس کی اس ترکیب سے مسلمانوں کو رسد ملنی بند ہو گئی ۔ ابدالی کو جب اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو اس نے سردار عطائی خان کو طلب کیا اور اسے حکم دیا کہ وہ دو ہزار سوار لے کر فوراً جائے اور گوبند پنڈت کا سر کاٹ کر لائے ۔ چنانچہ بادشاہ کا حکم پاتے ہی



عطائی خان دو ہزار سواروں کے ساتھ لشکر سے نکلا ۔ عطائی خان نے صرف ایک رات میں چالیس میل سفر کر کے گوبند پنڈت کو جا لیا ۔ گوبند پنڈت بھی فوراً مقابلے کے لئے تیار ہو گیا لیکن مرہٹے مسلمانوں کے حملے کی تاب نہ لا سکے اور میدان چھوڑ کر بھاگنے لگے ۔ گوبند پنڈت کچھ سواروں کے ساتھ مسلمانوں سے لڑ رہا تھا ۔ اس نے بھی بھاگنے کی ٹھانی لیکن بد قسمتی سے اس کے گھوڑے نے ٹھوکر کھا کر وہ نیچے گرا ایک مجاہد نے دوڑ کر اس کا سر کاٹ لیا اور عطائی خان کے پاس لے آیا ۔ عطائی خان نے واپسی کی راہ لی اور دوسرے ہی روز ابدالی کے قدموں پر وہ سر ڈالا ۔ بھاؤ کو جب گوبند پنڈت کے قتل اور اس کے دس ہزار سواروں کے قتل اور شکست ہونے کی خبر پہنچی تو اسے بہت افسوس اور گھبراہٹ ہوئی بھاؤ کو سب سے زیادہ لشکر کے لئے رسد پہنچانے کا فکر تھا لیکن مسلمانوں کے حملوں کی وجہ سے کسی اور جانب سے سامان آنا بالکل بند ہو چکا تھا ۔ بھاؤ نے اپنے نائب افسروں کے مشورہ سے بیس ہزار سپاہی جمنا اور گنگا کے درمیانی علاقوں میں راتوں رات ادھر ادھر سے رسد جمع کرنے کو بھیجے ۔ نصف شب کے قریب یہ فوج ایک سنسان جنگل میں آرام کرنے کے لئے رک گئی لیکن انہیں یہ معلوم نہ تھا کہ موت یہاں بھی ان کی تاک میں ہے ۔ گوبند پنڈت کے واقعہ کے بعد احمد شاہ ابدالی نے اپنے ایک سردار شاہ پسند خان کو پانچ ہزار سوار دے کر مرہٹوں کی ٹو میں لگا رکھا تھا تاکہ وہ کہیں سے رسد نہ لے جا سکیں ۔

شاہ پسند خان کو جب خبر ملی تو اس نے جنگل کو چاروں طرف سے گھیر لیا اور زور زور سے اللہ اکبر کے نعرے لگانے شروع کر دئے مرہٹے گھبراہٹ کی عالم میں ہتھیار سنبھال سنبھال کر مرنے مارنے

پر تیار ہو گئے لیکن ان سے کچھ نہ ہو سکا صبح تک افغانوں نے سب کو قتل کر کے ختم کر دیا ۔ شاہ پسند خان نے مقتولوں کے سر اوپر نیچے رکھ کر ایک مینار بنا دیا - ابدالی نے شاہ پسند کی درخواست پر یہ کلہ مینار خود جا کر دیکھا اور شاہ پسند خان کو خلعت عطا کیا ۔ یہ ہنگامے اور معرکہ آرائیاں جو مرہٹوں اور افغانوں میں ہو رہی تھیں اب ان کو پانچ مہینے کا عرصہ گزر گیا - بہت سے مرہٹے افغانی تلواروں سے مرے مرہٹہ لشکر میں کھانے پینے کے سامان کی خوفناک قلت محسوس ہو رہی تھی اور فوج میں بھی بے دلی کے آثار پائے جاتے تھے ۔ بھاؤ کو اگر کسی پر بھروسہ تھا تو وہ نواب وزیر اودھ شجاع الدولہ تھا آخر بھاؤ نے شجاع الدولہ کو ایک خط لکھا اور تمام حالات بیان کرنے پر وہ الفاظ لکھے جو اوراق تاریخ آج تک اپنے دامن میں محفوظ چلے آتے ہیں ۔ وہ الفاظ یہ تھے -" اب کاسہ لبریز ہو چکا ہے اور ایک قطرے کی بھی گنجائش نہیں ۔" یہ خط لکھ کر اس نے اپنے ایک معتبر آدمی کے ہاتھ شجاع الدولہ کو بھیج دیا - یہ رات کا وقت تھا شجاع الدولہ کو جس وقت یہ خط ملا وہ اسی وقت سوار ہو کر احمد شاہ ابدالی کے خیمے پر آیا - احمد شاہ مصلے پر بیٹھا اپنے خالق کو یاد کر رہا تھا شجاع الدولہ کے آنے کی اطلاع پاتے ہی باہر نکل آیا خیریت پوچھی ۔ شجاع الدولہ نے بھاؤ کا خط پیش کر دیا ۔ ابدالی بھاؤ کا خط سن کر بولا " واقعی قطرے کی بھی گنجائش نہیں " ساتھ ہی اس نے اپنے سرداروں کو تیاری کا حکم دے دیا ۔ شجاع الدولہ اس وقت بھی اس امید پہ تھا کہ جنگ نہ ہو اور صلح ہو جائے مگر احمد شاہ ابدالی نے روہیلے سردار نجیب الدولہ عنایت خان بن حافظ رحمت خان۔ دوندے خان کے رائے کو فوقیت دی اور صلح سے انکار کر گئے ۔ روہیلے سردار صلح کے مخالف تھے وہ



سمجھتے تھے اگر صلح ہو گئی اور ابدالی ہندوستان سے واپس چلا گیا تو مرہٹے ان کو کبھی چین سے نہ بیٹھنے دیں گے ۔ شجاع الدولہ ابھی مایوس نہیں ہوا تھا جو اسے بھاؤ کا یہ آخری خط ملا اور اس کی کوشش تھی کہ بغیر جنگ بادشاہ ہندوستان واپس ہو جائے مگر ان کو کامیابی نہیں ہوئی - ۱۴ جنوری ۱۷۶۱ ع کو صبح نکلتے ہی مرہٹوں کی چھاؤنی کی طرف سے شور و غل کی آواز آنے لگی ۔ احمد شاہ ابدالی نے اسی وقت اپنی فوج کو ترتیب دیا اور ایک دستے کے ساتھ ایک ٹیلے پر کھڑا ہو گیا ۔ مرہٹوں کے لشکر کے آگے آگے توپ خانہ تھا اس توپ خانے نے نزدیک آ کر توپوں کے دہانے کھول دئے اور توپیں آگ اگلنے لگیں ۔ مسلمانوں کے مورچہ پر خوفناک گولہ باری ہونے لگی اور تھوڑی ہی دیر میں مسلمانوں کو اپنے بہت سے مورچے خالی کرنے پڑے ۔ مسلمانوں کے دائیں بائیں عنایت خان بن حافظ رحمت خان، دوندے خان ، نواب احمد خان اور نجیب الدولہ کی فوجیں تھیں اور قلب میں وزیر اعظم شاہ ولی خان اپنی فوج کے ساتھ کھڑا تھا توپخانے کی دباؤ انہی روہیلے سرداروں کی صفوں پر پڑ رہی تھی -

تھوڑے ہی دیر میں قریب چھ ہزار سے زیادہ افغان روہیلے شہید ہوگئے یہ حالت دیکھ کر بھاؤ اور بسواس راؤ اپنے دستوں کے ساتھ آگے بڑھے اور ایسا شدت کا حملہ کیا کہ روہیلوں کے پاؤں اکھڑ گئے - نواب شجاع الدولہ مغل اپنی فوج کے ساتھ ایک طرف تماشائی بن کر خاموش کھڑا تھا ۔ روہیلوں کو پیچھے دکھیلتے ہوئے مرہٹے اس جگہ آ نکلے جہاں وزیراعظم شاہ ولی خان کھڑا تھا ۔ مرہٹوں نے آتے ہی اس کی فوج پر حملہ کر دیا ۔ فضا پھر ایک بار "ہر ہر مہا دیو" اور "اللہ اکبر" کے نعروں سے گونجنے لگی ۔ لیکن پاسہ مرہٹوں کا ہی بھاری معلوم ہوتا تھا اچانک شاہ پسند خان وزیر اعظم کی مدد کو آگیا اور

تھوڑی دیر بعد احمد شاہ ابدالی بھی اپنے رسالے کے ساتھ آ پہنچا ان دونوں کے آجانے سے مرہٹوں کا بڑھتا ہوا سیلاب رک گیا۔ نجیب الدولہ جو ابھی ابھی اپنا مورچہ چھوڑنے پر مجبور ہوا تھا اپنے سپاہیوں کو ادھر ادھر سے فوراً اکٹھا کر کے پھر آگے بڑھا۔ دوسرے سردار بھی سنبھل کر اپنی اپنی جگہ پر کھڑے ہوگئے۔ نجیب الدولہ کی فوج بڑی ہوشیاری اور بہادری سے بھاؤ اور بسواس راؤ کی فوج کے عقب میں آ گئی۔ اب سامنے سے ابدالی کی فوجیں تھیں عقب میں روہیلے افغان تھے۔ اور بھاؤ اور بسواس راؤ بیچ میں گھرے ہوئے تھے۔ تلواروں کی جھنکار۔ نیزوں اور بھالوں کی چمک۔ گرزوں کی کھٹک اور توپوں بندوقوں کی کڑک۔ ابدالی کے لشکر میں غلیل باز بھی تھے اور دونوں طرف تیر انداز بھی غلیلے اس طرح برس رہے تھے جیسے آسمان سے ژالہ باری ہو رہی ہو۔ تیروں کی بارش میں کبھی بادل کے سامنے بھی ایک پردہ سا کھینچ جاتا۔ زخمیوں کی چیخ و پکار اور بہادروں کے نعروں سے میدان کار زار قیامت صغریٰ کا نظارہ پیش کر رہا تھا۔ آج مرہٹے بھی مرنے مارنے پر اپنے مقام سے نکلے تھے کٹ رہے تھے مر رہے تھے تڑپ رہے تھے۔ لیکن کیا مجال جو کسی کا پاؤں پیچھے ہٹے۔ آج بھاؤ اور بسواس نے بھی مردانگی اور بہادری کا حق ادا کر دیا۔ ابدالی کے ہاتھ میں ہلال نما تلوار تھی۔ سر سے پاؤں تک سفید لباس میں ملبوس تھا اور میدان جنگ میں گھوڑا دڑاتا پھرتا۔ اس نے حکم دے رکھا تھا خبر دار کوئی، ہندو، میدان سے بھاگنے نہ پائے۔ ایک جگہ بھاؤ افغانوں کے نرغے میں گھرا ہوا تلوار چلا رہا تھا اس کے آس پاس دس پندرہ مرہٹہ سردار کٹے پڑے تھے بھاؤ بھی اپنی خون میں نہایا ہوا تھا آخر اسی طرح لڑتے لڑتے مارا گیا۔ اور ادھر ادھر سے وہی " جے بھوانی "، ہر ہر مہادیو، اور اللہ اکبر کے نعرے سنائی دینے لگے لیکن بھاؤ کے



مارے جانے سے مرہٹے ہمت ہار چکے تھے اور میدان جنگ سے بھاگ رہے تھے۔ اچانک کہیں سے آواز آئی۔ راجکمار بھاؤ مارا گیا تو بھاگنے لگے مرہٹوں نے بری طرح شکست کھائی۔ ابدالی کے حکم سے شہداء کی لاشوں کو جمع کر کے دو دو سو کو ایک ایک گھڑے میں دفن کر دیا گیا اور قبرستان کا نام گنج شہیدان رکھا گیا جو مرہٹہ فوج میدان جنگ میں قتل سے بچکر بھاگنے اور راہ فرار اختیار کی تو افغانوں نے دور دور تک ان کا تعاقب کیا مرہٹہ مقتولین کی لاشیں پچاس پچاس میل تک بکھری پڑی تھیں۔ تاریخ دانوں کا قول ہے کہ اس لڑائی میں ڈھائی لاکھ سے بھی زیادہ مرہٹہ فوج ماری گئی۔ جب اس شکست کی خبر مہاراشٹر یعنی مرہٹہ کے ملک میں پہنچی تو کوئی مرہٹہ گھر ایسا نہیں تھا جہاں صف ماتم نہ بچھی ہو۔ پیشوا اس لڑائی کے بعد بہت تھوڑے دنوں زندہ رہا اور بیٹے بسواس اور اپنے چچا زاد بھائی بھاؤ کے غم میں مر گیا۔ مشہور تاریخ دان سیکار لکھتا ہے۔

"پانی پت کے نقصانات سے مرہٹہ طاقت پھر سر نہ اٹھا سکی اور اسی ایک شکست سے ہندوؤں کی نشاۃ ثانیہ کی تمام امیدیں ختم ہو گئیں"

احمد شاہ کو مشورہ دیا گیا کہ وہ دلی کو اپنی سلطنت میں شامل رکھیں مگر اس نے نہ مانا اور ناجائز تصور کیا کہ میں مسلمانوں کی امداد کے لئے آیا ہوں۔ فتح کے بعد احمد شاہ ابدالی دلی آیا اور شہید عالمگیر ثانی جو اپنے وزیر نمک حرام غازی الدین کے ہاتھوں قتل ہوا تھا کے بیٹے شاہزادہ علی گوہر کی تخت نشینی کا اعلان کیا۔ شہزادہ علی گوہر چونکہ اس وقت دلی سے دور کہیں اور جگہ مرہٹہ سے فراری تھا اس لئے اس کے بیٹے جوان بخت کو قائم مقام بادشاہ مقرر کیا اور نجیب الدولہ کو سلطنت کا منتظم اور نگران بنایا اور خلعتیں دے

کر سرداران ہند کو رخصت کیا زاں بعد اپنی فوج کو کوچ کا حکم دیا - چلتے وقت سر ہند کی صوبہ داری زین خان مہمند کر عطا کی - احمد شاہ ابدالی کے آ جانے کے بعد قدرت نے مغلوں کو اپنا کھویا ہوا وقار حاصل کرنے کا جو ایک اور موقع دیا تھا افسوس اپنی نا اہلیت کی وجہ سے وہ اس سے فائدہ نہ اٹھا سکے - وہی لال قلعہ جہاں کبھی بڑے بڑے سرکشوں کی تادیب کے فرمان جاری ہوا کرتے تھے نجیب الدولہ کے مرنے کے بعد اب وہاں سے صرف شعراء اور طوائفوں کے نام دعوت نامے بیجھے جاتے تھے . بادشاہ مشاعروں کی صدارت کرتا اور طوائفین تہنیت کے گیت گاتیں - مغلوں کی اس کمزوری سے انگریزوں نے بہت فائدہ اٹھایا اور اس بد نظمی کے دوران میں انگریزوں نے بڑے صبر و استقلال سے سلطنت مغلیہ کے کھنڈروں پر اپنی سلطنت کی بنیاد رکھی -

## امیرالامراء نواب نجیب الدولہ

نجیب خان ابن اصالت خان ابن ملک عنایت خان ، قبیلہ یوسف زئی کے ذیلی شاخ عمر خیل سے تھا ان کا خاندان روہیلوں میں باعتبار بزرگی و شرافت ممتاز تھا - اصالت خان وطن میں اپنے قبیلہ کا سردار تھا اور اس کے بھائی بشارت خان گھوڑوں کی تجارت کرتے تھے - وہ عہد فرخ سیر میں بسلسلہ تجارت ہندوستان آئے - یہاں کٹھیر میں اس وقت روہیلوں نے اپنی ریاست قائم کر لی تھی جو بعد میں روہیلکھنڈ مشہور ہوا اس ریاست کا بانی داؤد خان یوسف زئی تھا جس نے ۱۱۱۹ھ مطابق ۱۷۰۷ ع میں یہاں باقاعدہ سلطنت قائم کی تھی- قریب کے اس علاقہ میں بشارت خان نے بلاس پور پر قبضہ کر لیا اور



اور اس کا نام اپنے نام بشارت نگر رکھا - نجیب خان ۱۱۱۵ھ میں اپنے وطن صوابی علاقہ پشاور میں پیدا ہوئے تئیس سال کی عمر میں اپنے چچا بشارت خان کے ہمراہ ہندوستان آئے - بشارت خان کی ایک لڑکی نواب علی محمد خان رام پور کو بیاہی تھی- دوسری دختر نجیب خان سے منسوب ہوئی - ان کے بیٹے نواب ضابطہ خان کو نواب علی محمد خان کی دختر منسوب تھیں جن کے بطن سے نواب غلام قادر خان روہیلہ تھے -

نجیب خان کو نواب علی محمد خان نے آنولہ بلا کر کچھ سواروں کی سرداری پر فائز کر دیا تھا - اس اثناء میں شاہ دہلی نے نواب علی محمد خان کو سر ہند کی صوبہ داری عطا کی اس پر نجیب خان کی جانبازی سے قبضہ ہوا - نواب علی محمد خان والئی روہیلکنڈ نے اس کے معاملے میں ان کا عہدہ بڑھا دیا- نواب ضابطہ خان کی والدہ کا ۱۱۶۱ھ میں انتقال ہوا تو دوندے خان رئیس بسولی نے اپنی دختر در بیگم سے نجیب خان کی شادی کر دی اور چودہ محال ضلع بجنور کے نواب علی محمد خان سے دلوائے ، اور اپنی فوج کا ان کو رسالدار بنا دیا - اور دارا نگر کی تحصیل ان کے سپرد کی جس کو تھوڑے عرصہ میں لجیب خان نے ایک آباد قصبہ بنا دیا اور ایک درسگاہ بھی قائم کی اور علماء کو درس و تدریس کے لئے مقرر کیا سید نورالدین نے اپنی قلمی کتاب کے صفحہ ۳۶ پر یوں اظہار کیا ہے

مرد صاحب جو ہر بود اگرچہ ناخوانده مطلق ، لاکن
عقل بسیار و اقبال داشت

شاہ دہلی احمد شاہ مغل اور اس کے وزیر صفدر جنگ میں جب اختلافات پیدا ہوئے تو وزیر مذکور کو وزارت سے معزول کیا گیا اس نے سورج مل جاٹ اور صوبہ باونی کے فوجدار اندر گشائیں

ہندو کو اپنا معاون بنا کر دلی کو اپنی افواج سے محصور کر لیا اور نوابان روہیلکھنڈ کو بھی اس فوجی مہم میں شریک ہونے کی دعوت دی ۔ دوسری طرف احمد شاہ مغل بادشاہ دہلی نے پریشانی کے عالم میں ان امراء کو امداد کے لیے دعوت دی ۔ لہذا اس دونوں دعوتوں پر غور کے لیے مشورہ کر رہا تھا ۔ دوندے خان اور حافظ الملک حافظ رحمت خان وزیر کی اعانت کے حق میں تھے ۔ نجیب خان نے ان کی رائے سے اتفاق نہیں کیا اور اس کا نقائص بیان کیے اور اس میں ہندوں کی بالادستی کی جو بنیاد رکھی جاتی مضمر تھی اسی سبب نجیب خان کی رائے سے انہوں نے بھی اتفاق کیا بلکہ یہ فیصلہ کیا کہ مغل بادشاہ کا ساتھ دیا جائے مشورے کے مطابق نجیب خان ایک ہزار سوار و پیادہ فوج ہمراہ لیکر دلی راوانہ ہوئے راہ میں اور لوگ بھی ان کے ہمراہ ہوتے چلے گئے ۔ چنانچہ دہلی پہنچنے پر ان کے ساتھ تقریباً بیس ہزار افغانوں کا مجمع تھا ۔

دلی سے دو میل کھنڈ کے مقام پر صفدر جنگ وزیر نے مورچے لگا رکھے تھے ۔ نجیب خان نے اس کی فوج پر حملہ کیا اور شکست فاش دی ۔ سواج مل جاٹ شکست کھا کر بھرت پور کی طرف بھاگ گیا اور گسائیں مارا گیا اور سخت شکست کھائی ۔ آخر صفدر جنگ نے بادشاہ سے معافی حاصل کر لی اور اودھ کی صوبہ داری پر چلا گیا ۔

بادشاہ نے ان کو نجیب الدولہ کا خطاب دیا اور نوبت و نقارہ مع خلعت اور نوابی کا علم ( نشان ) عطا کیا اور بخشی کے منصب پر فائز کیا ۔ سہار نپور کی جاگیر بھی عطا ہوئی نجیب خان وطن لوٹے ۔ چیت سنگھ نے فساد مچا رکھا تھا اس کا استیصال کیا اور مظفرنگر قبضہ میں لائے ۔ ۱۷۵۲ع میں تانس ندی کے کنارے اپنے نام سے نجیب آباد شہر آباد کیا ۔



نجیب الدولہ کا عظیم ترین کارنامہ یہ تھا کہ اسی کے کوشش کے نتیجے میں شاہ ابدالی کی سرکردگی میں مسلم سرداروں نے پانی پت کے میدان میں مرہٹوں کو شکست دی ۔ نجیب الدولہ شاہ ولی اللہ دہلوی اور میاں عمر چمکنی کا معتقد تھا یہ انہیں کے فیض کا اثر تھا کہ اس نے مرہٹوں کے مقابلے کا بیڑا اٹھایا ۔ شاہ ولی اللہ دہلوی نے بھی اس سلسلہ میں میاں عمر چمکنی کے ذریعہ شاہ ابدالی کو خط لکھ کر آمادہ کیا کہ وہ اس وقت مسلمانوں کی حفاظت اسی طریقہ سے کر سکتے ہیں ۔ نجیب الدولہ نے یہ خدمت انجام دی کہ ایک طرف تو شاہ ابدالی کو سرداری قبول کرنے پر راضی کیا اور دوسری طرف ہند میں مسلم حمکرانوں اور سرداروں کو یک جہتی کی ترغیب دی ۔ نواب شجاع الدولہ والی اودھ کو تیار کرنے کے لیے وہ خود اس کے دربار میں کئی دفعہ گیا اور بہت کوشش کے بعد اس کو تیار کیا کہ اپنی فوج لیکر پانی پت آگئے ۔ جس طرح نجیب الدولہ نے مسلمانوں کو یک جا کر کے مرہٹوں کے مقابلے کے لیے تیار کرنے کی کوشش کی تھی اسی طرح میدان جنگ میں اس نے اور دوسرے روہیلہ سرداروں نے بھی بہت زیادہ بہادری اور شجاعت کا مظاہرہ تھا۔

پانی پت کی لڑائی ہندو پاکستان کی تاریخ کا ایک اہم باب ہے۔ مرہٹوں نے ایک زبردست فوج تیار کی تھی جس کی تعداد تین لاکھ سے زیادہ تھی اور ان کا مصمم ارادہ تھا کہ مسلمانوں کی قوت کا خاتمہ کر کے برصغیر میں ہندو حکومت قائم کریں اور مسلمانوں کی مکمل طور پر بیخ کنی کریں ۔ فتح پانی پت کے بعد شاہ ابدالی نے نجیب الدولہ امیر الامرائی کے عہدہ پر قائم رکھتے ہوئے حکومت دلی کا انتظام بڑی حد تک اسی کے سپرد کر دیا ۔ دس سال تک نجیب الدولہ نے عہد انحطاط میں نہایت بہادری اور دور اندیشی کے ساتھ سلطنت کا انتظام

کیا ۔ اس دور میں اس کا قابل ذکر کارنامہ جاٹوں کی قوت کو ختم کرنا تھا ۔ گویا کہ مغلیہ سلطنت اور اسلامی معشرہ کی تین مخالف قوتوں یعنی مرہٹوں ۔ جاٹوں اور سکھوں میں سے دو کو اس قدر کمزور کر دیا کہ وہ ایک مدت تک دوبارہ سر نہ اٹھا سکے ۔

الغرض نجیب الدولہ نے اپنی ساری زندگی مسلمانوں کو ایک مرکز پر قائم کرنے اور ان کو مضبوط بنانے میں صرف کر دی ۔ اس کی زندگی کا سب سے بڑا مقصد یہ تھا کہ مسلمانوں پر کوئی دوسری قوم حکمرانی نہ کر سکے ۔ پانی پت کے میدان میں مرہٹوں کے خلاف ابدالی جھنڈے کے نیچے مسلمانوں کا جمع ہونا اسی کی کوشش کا نتیجہ تھا ۔ لیکن قبل اس کے کہ اس کی یہ کوشش باور ہوتیں ، اور ملک میں دوبارہ ایک مضبوط مرکزی حکومت قائم ہوتی یہ امر قابل افسوس ہے کہ نجیب الدولہ کے عمر نے زیادہ وفا نہ کی اور ۱۷۷۱ ع میں وفات پائی اور اس کے مرتے ہی مسلمانوں کے اس جنگ آزادی میں رکاوٹ پیدا ہو گئی ۔ ہمارے مورخین نے نجیب الدولہ کی شخصیت اور کارناموں کی صحیح تصویر پیش نہیں کی ہے ، وہ اٹھارویں صدی کے نصف کے آخر کے قابل ترین سیاستدانوں میں شمار کئے جانے کا مستحق ہے ۔ مزید تعارف کے لئے نجیب الدولہ کا شجرہ نسب اسی کتاب میں درج ہے ۔

دوندے خان حافظ رحمت خان دونوں چچا زاد بھائی تھے ، ان کی پیدائش علاقہ یوسف زئی موضع طورو کے مشرقی محلہ شہامت پور میں ہوئی تھی اور ان کے والدین اور خاندان کا مسکن بھی یہیں تھا ان کی جائداد یوسف زئی منڈڑ کے ذیلی شاخ صدو زئی قبیلہ جو اس وقت یہاں سکونت رکھتا تھا کے ساتھ شامل تھی جب قبیلہ صدو زئی کا تبادلہ یہاں سے ہوا تو ان کے خاندان بھی یہاں سے ان کے ساتھ علاقہ صوابی منتقل ہوا اور شہامت پور کے بدلہ میں بطور سیری سالم موضع



ڈوڈھیر دیا گیا تھا اور اور ابتدائی بندوبست ۱۸۷۰ ع کے کاغذات مال تحصیل صوابی ضلع مردان میں بھی یہ گاؤں یعنی ڈوڈھیر سالم بنام شہاب الدین قوم پختون بڑیس جو ان کا مورث ہے رجسٹر کاغذات مال ہوا ہے ۔ اور اس وقت شہاب الدین کے بعض اولاد جو ہندوستان نہیں گئے یہاں سکونت پذیر اور مالکان دیہ ہیں ان کی تعداد بھی کافی ہے ان میں ایک معمر اور معتبر ملک خویداد خان ابھی تک زندہ تھا ۔ ان کی اولاد بھی ہے اور ان کے ایک گھرانہ شیخ علی کی اولاد موضع یار حسین میں ٹل بہرام خیل کے ساتھ شامل جائداد رہتے ہیں ۔

قصہ یوں کہ احمد شاہ ابدالی نے افغان سرداران ہند اور ان کے ساتھی افغان مجاہدین کو رخصت کرنے سے قبل ان کو ایک تقریر کی ۔ تقریر کچھ خاصی لمبی اور نصائح سے بھر پور تھی تقریر کے آخیر میں اس نے ایک تجویز نواب شجاع الدولہ کے متعلق کہی جو بالکل دور اندیشی دانائی اور اخلاص پر مبنی تھی لیکن افسوس حافظ الملک نے تجویز مسترد کی جس کا نتیجہ بعد میں اس کے لئے باعث موت و تباہی و بربادیٔ سلطنت روہیلہ واقع ہوا ۔

احمد شاہ ابدالی کی تقریر کا آخری حصہ یہ تھا ۔

شجاع الدولہ بہادر جو تمہارے قبیلے میں شامل نہیں یعنی افغان نہیں ہے ۔ اسے میں اپنے ہمراہ لئے جاتا ہوں اور ایک وسیع ملک جو اس کے ملک سے بہت زیادہ زرخیز اور معمور ہے اس کے نامزد کرتا ہوں ۔

بادشاہ یہ تقریر کر رہا تھا اور تمام افغان سردار نہایت خاموشی کے ساتھ سر نیچے ڈالے سن رہے تھے شجاع الدولہ بھی سن رہا تھا ۔ جب ابدالی اپنی تقریر ختم کرچکا تو حافظ الملک نے کھڑے ہو کر نہایت ادب سے عرض کیا کہ

جہاں پناہ ، ہم میں اور نواب شجاع الدولہ میں کسی طرح غیریت نہیں ہے ۔ انہوں نے اکثر خطرناک موقوں پر ہمیں مدد دی ہے اور بہت سے نازک مقاموں پر ہماری کومک کو پہنچے ہیں ۔ سچ بات یہ ہے کہ ان کا ہم پر اسی قدر گراں بار احسان ہے جس سے ہمارا سر نہیں اٹھ سکتا اگرچہ قبلہ عالم ، نواب صاحب کو اپنے ساتھ لے جا کر سرفراز فرمانا چاہتے ہیں لیکن ہندوستانی لوگوں کو یہ کہنے کا موقع مل جائے گا کہ آخر قوم افاغنہ نے باہم اتفاق کر لیا اور ایک شخص (مغل) جو ہندوستان میں باقی رہ گیا تھا اسے بھی دیکھ نہ سکے اور وطن سے باہر نکال دیا ۔ بہ ہر صورت نواب صاحب کا یہاں سے جانا ہمارے حق میں بہتر نہیں معلوم ہوتا ۔

بادشاہ نے فرمایا کہ

میں جانتا ہوں کہ تمہیں شجاع الدولہ سے کسی طرح دشمنی نہیں ہے اور وہ بھی تم سے نہایت خوش ہے لیکن تمہارے حق میں بہتر یہی تھا جو اس وقت بیان کیا گیا ۔ خیر اگر تم میری رائے کو رغبت کے کانوں سے نہیں سنتے اور نظر قبول سے نہیں دیکھتے تو میں بھی تمہیں مجبور نہیں کرتا ۔ لیکن یاد رہے کہ ایک دن اس کا برا نتیجہ تم خود اپنی آنکھوں سے دیکھ لو گے ۔

حافظ الملک کا عقیدہ سچا اور درست تھا شجاع الدولہ کو وہ مسلمان سمجھتے تھے اور ظن المومنین خیرا پر عمل پیرا تھے لیکن وہ بے ایمان تھا منافق اور دغا باز تھا ۔ چنانچہ واقعی وہی برا نتیجہ نجیب الدولہ کی وفات کے کچھ عرصہ بعد سامنے آیا ۔ شجاع الدولہ نے مرہٹوں کو روہیلکھنڈ پر حملے کے لئے اکسایا اور وہ آ بھی گئے



لیکن ان سے کچھ نہیں ہو سکا اور نامراد واپس ہوئے جب شجاع الدولہ مرہٹوں سے مایوس ہوا تو پھر انگریزوں سے جو اس وقت کلکتہ میں تھے رابطہ قائم کر کے حملے کے لئے تیار کیا اور شجاع الدولہ اور انگریز کی مشترک فوجوں کے ہاتھوں حافظ رحمت خان شہید ہوئے اور ملک تباہ و برباد ہوگیا اور افغانوں میں سے جو ہاتھ آیا اسے قتل کیا افغان کافی مقدار میں کمایوں کے پہاڑوں اور سی پی برار کے جنگلوں میں فرار ہو گئے اور شجاع الدولہ لوٹ مار کر کے سب سامان لے گیا ۔ اور تمام شہروں پر جھاڑو پھیر دی اور انگریزوں کو ہندوستان پر قبضہ جمانے کے لئے متوجہ کر کے سبق سکھا دیا ۔ ان واقعات سے با تفصیل تواریخ کی کتابیں بھری ہیں میں نے مختصراً ان کتابوں سے اخذ کر کے پیش خدمت کیا ہے ۔ مثلاً

اخبار الصنادید لکھتا ہے ۔

شجاع الدولہ نے روہیلوں کو ایسی بے رحمی اور بے حرمتی کے ساتھ پامال کیا کہ انگریزی فوج سے اس کو مدد دینے پر لندن کے ہاؤس آف کامنس اور کورٹ ڈائرکٹرز میں بھی اظہار تاسف و ملال کیا اور بنی نوع انسان کا کوئی بھی ہمدرد قیامت تک تاریخ کے اس مقام پر آئے گا تو وہ ان مظالم پر دو دو آنسو بہا جائے گا ۔

تاریخ ہند میں ایک انگریز جیمس گرینڈ لکھتا ہے ۔

بہادر حافظ رحمت خان کی موت نے ان کے ملک کی قسمت کا فیصلہ کر دیا تھا جو بغیر رحم کے لوٹے جاتے تھے اور اس کے بد قسمت باشندے ہر ایک طرح کے مظالم کے شکار تھے ۔

آگے جا کر لکھتا ہے کہ :

کرنل چنمپین کہتا ہے ۔ ہمارا بر گیڈ فتح کے بعد اس افسوسناک

منظر کا ایک شاہد تھا اور ایسا منظر دیکھا جو تذکرے کے قابل نہیں۔

## سلطنت روہیلکھنڈ

اب یہ بھی ضروری ہوا کہ روہیلوں کی یہاں آمد اور بسنے کے وجوہات بیان کیے جائیں اور سلطنت روہیلکھنڈ کے بانی داؤد خان کا تعارف کیا جائے داؤد خان ملک قادر خان کا چھوٹا بھائی تھا اور یوسف زئی میں قبیلہ اکوزئی ذیلی کی شاخ بابوزئی میں اکا معروف کے ملک کٹہ کی اولاد میں سے تھا۔ ملک قادر خان کی اولاد اس وقت سوات منگورا کے شمال میں متصل، اینگرو ڈھیری ہیں آباد ہیں اور ان میں ایک شخص لصرے بابا بڑا سمجھدار اور معمرآدمی تھا جو چند سال ہوئے فوت ہوا۔ ان کے لڑکے مقام خان جمشید وغیرہ ابھی بھی موجود ہیں۔

داؤد خان یوسف‌زئی اپنے ملک سوات سے چند ساتھیوں کے ساتھ ۱۷۰۵ع مطابق ۱۱۱۷ھ کے ابتدا میں ہندوستان گیا اور وہ اس خیال میں تھا کہ کسی طرح کامیابی حاصل کر کے ایک ریاست کی بنیاد ڈالیں چنانچہ اس سلسلے میں سوچنے کے بعد طے کیا کہ وہ ایک روز مع اپنے سترہ افغان ساتھیوں کے میلہ ہردوار وہ روایتی گھڑمکشیتر، جہاں جانوروں اور خاص کر گھوڑوں کا میلہ لگتا تھا، میں آئے اور ایک لمبی رسی زمین پر بچھا دیں دونوں سرے دو کھونٹوں میں مضبوطی کے ساتھ باندھ دئے۔ سارے میلہ میں جو بہترین قسم کے گھوڑے تھے منہ مانگے دام پر خرید کرتے اور اسی رسی تک پہنچاتے باندھتے تھے۔ جب اٹھارہ گھوڑے اپنے پسند کے جمع کیے تو اپنے ساتھیوں کو اشارہ کر کے سب گھوڑوں پر سوار ہو کر میلہ سے دوڑ کر چلے گئے۔ اور شمال میں کمایون کے پہاڑوں میں گئے۔



جب کہ یہ خیال پورا کرنا تھا کہ ایسے شاداب اور زرخیز ملک میں اپنی حکومت کی بنیاد قائم کرنی چاہیے تو ملک کٹھیر کو اپنی پرکار ہمت کا مرکز قرار دیا اور یہاں پہنچ کر سب سے پہلے ملک گیری کے سامان جمع کرنے کی طرف توجہ کی جو چند روہیلے رفیق کارتھے۔

ہندوستان میں مغل شاہی حکومت کے ضعیف ہو جانے کے وجہ سے علاقہ کٹھیر میں بھی ایک ہندو زمیندار خود سری کا دم بھرنے لگا تھا۔ اکثر افغانوں کو جو ملک روہ (افغانستان) سے آتے ان کو یہ زمیندار نوکر رکھ کے باہم جنگ و فساد کرتے اور ہر ایک اپنے آپ کو راجہ خیال کرتا تھا آپس کا تو کیا ذکر بادشاہی حاکموں کی پرواہ بھی نہیں رکھتے تھے بادشاہ کی طرف سے عظمت اللہ مراد آباد میں حاکم تھا اور اس طرح نرپت سنگھ علاقہ پیلی بھیت و رام پور وغیرہ میں اور کیرت سنگھ قصبہ اکبر آباد میں اور کنچن سنگھ راج پور میں اور کھیم کرن رتن گڑھ میں اور لچھمن سنگھ مدکر پرگنہ برسیر میں اور ارجن‌سنگھ آنولے میں نقارہ حکومت بجاتے تھے۔ داؤدخان ان حالات کو دیکھ کر چند روز میں ایک جمعیت کثیر بہم پہنچا کر سارے ملک کٹھیر میں ہل چل ڈال دی۔ جب معرکہ آرائی کا وقت آتا تو گڑہی سے نکل کر جوہر شجاعت و جلادت دکھاتے جب فراغت پاتے تو پھر وہیں آ کر پناہ لیتے۔ رفتہ رفتہ ایسا نام چمکا کر گرد و نواح کے بڑے زمیندار اور راجے مدد کے خواہاں ہونے لگے۔ روہیلہ ہم وطنوں سے بھی یہ خبریں نہ چھپیں اور افغانوں کی کثرت نے ملک کٹھیر کو روہیلکنھڈ بن جانے کی پیش گوئی قائم کر دی اور اس وقت ان کی رفاقت میں بہت سے پٹھان رہتے تھے۔ ابتدائی وقت میں داؤد خان کے افغان سپاہی دو سو کے قریب تھے۔ اس اثنا میں داؤد خان نے کنچن سنگھ پر حملہ کر کے اس کو شکست دے کر وہ علاقہ اپنے ریاست میں شامل کر دیا۔

داؤد خان کی روز افزوں ترقی کی خبریں وطن میں پہنچی تو سینکڑوں افغان ان کے پاس آگئے چنانچہ پانچ سو جوانمرد افغانوں کی جمعیت ان کے پاس ہوگئی جو سب جنگی تربیت یافتہ تھے اور دوسری طرف مجلس مشاورت میں (۱) ملک خادی خان، (۲) پائندہ خان، (۳) دوندے خان، (۴) ملک کبیر خان (۵) سردار خان (۶) فتح خان اور (۷) صدر خان کمالزئی وغیرہ تجربہ کار اور نامور افغان نامزد کئے گئے۔ داؤد خان نے اکثر دیہات شہریں اور پرگنہ جات مثل بینا بیولی، پرگنہ ستاسی ضلع بدایوں کے دبا لئے اور بینا بیولی کو دارلحکومت بنا کر وہاں رہنے لگے۔ داؤد خان نے مرہٹوں کی لڑائی میں بہت سے کارہائے نمایاں کئے جس کے صلے میں مغل بادشاہ دہلی کے ہاں سے بریلی اور بدایون وغیرہ کے علاقے بھی داؤد خان کی ریاست میں شامل کرنے کی اجازت ہوئی اور ان کی ریاست تسلیم کی گئی اور ۱۷۰۷ع مطابق ۱۱۱۹ھ میں اپنی سلطنت عروج پر لے گیا اور اسی طرح اس کے بعد سارے روہیلکنھڈ جو بعد میں انگریزوں نے اس کی چھ اضلاع بنائے، پر تقریباً بیس سال ایک مثالی حکومت کر کے ۱۱۳۹ھ میں وفات پائی۔ اراکین جرگہ نے ان کے متبنیٰ علی محمد خان کو جانشین منتخب کیا۔ اس کی عمر اٹھارہ برس تھی نظام حکومت بہ منشائے اراکین مشورت افغانان خوب چلایا اور آخر ماہ شوال ۱۱۶۲ھ مطابق ۱۴ستمبر ۱۷۴۹ع کو علی محمدخان کا آنولے میں انتقال ہوگیا۔ ان کی بیماری کی حالت میں اراکین سلطنت جمع ہوئے اور سبوں نے یہ طے کیا کہ اس کے بیٹے سعداللہخان کو قائم مقام تسلیم کیا جائے۔ مگر وہ بچہ تھا لہذا حافظ رحمت خان اس تمام مملکت کا نگران اور سعداللہ خان کا مدار لمہام بنایا گیا اور دوندے خان کو فوج کا سالار بنایا۔



## پشتو اور سامی زبانیں

پشتو اور سامی زبانیں ایک ہی جسم کے اعضاء ہیں پختو میں سامی زبانوں کے الفاظ اور نام بکثرت ہیں مگر چند بطور مثال بیان کئے جاتے ہیں۔ مشہور مورخ فلپ کے حتی لکھتا ہے کہ۔

اشوری، قدیم بابلی، (اکادی) کنعانی، فونیقی، حبشی، آرامی عبرانی، عربی، اور سریانی زبان جو آرامی ہی کی ایک شاخ تھی یہ سب سامی زبانیں ہیں۔ ان تمام زبانوں کے درمیان گہری مماثلت ہے اور بحیثیت مجموعی یہ دوسری زبانوں کے مجموعوں سے جداگانہ ہیں حضرت ابراہیمؑ اصلاً آرامی تھے اپنے ہم قوموں سے آرامی میں بات چیت کرتے تھے اور وہی عبرانی قوم کے جد امجد ہیں۔

حضرت ہاجرہ زوجہ حضرت ابراہیمؑ والدہ حضرت اسمٰعیلؑ پانی کی تلاش میں صفا اور مروہ کے درمیان کئی دفعہ دوڑنے کے بعد جب اپنے بچے حضرت اسمعیلؑ کے پاس پہنچیں تو وہاں پانی دیکھ کر تعجب ہوا بے حد مسرت و خوشی کے مارے چلانے لگیں کہ "زم، زم" یعنی پانی پانی۔ واضح ہو کہ ان کی زبان میں پانی کو "زم" کہتے تھے اور اس کی یہی عبرانی الفاظ "زم، زم" اور صفا و مروہ کے درمیان پانی کی تلاش میں تگ و دو کو اللہ تعالی نے بطور یادگار قائم رکھا مورخ حتی لکھتا ہے کہ:

ماں بیٹے کی اپنی زبان عبرانی تھی اور آپس میں اسی زبان میں بات چیت کرتے تھے۔ حضرت اسمعیلؑ نے عرب کے جرہم قبیلہ میں نکاح کیا اور ان کی اولاد نے اپنی عبرانی زبان چھوڑ کر جرہم قبیلہ سے عربی زبان سیکھی۔ اسی واسطے

حضرت اسمعیلؑ کی اولاد کو عرب مستعربہ کہتے ہیں ۔

یہی لفظ ... زم ، بمعنی پانی اسرائیلی جلا وطن یہاں مشرق میں اپنے ساتھ لائے تھے ۔ اگرچہ اس کا استعمال بول چال میں کم اور لاشعوری طور کیا جاتا ہے مگر پھر بھی بعض اوقات ماضی کی یاد تازہ کرتا ہے ۔ ویسے عام طور پر پانی کے لئے پختو زبان میں ، اوبہ ، بولا جاتا ہے جو فارسی زبان لفظ آب سے ماخوذ ہے ۔

۱ـ الغرض ابتدا میں جب یہ لوگ اس وطن میں آ کر سکونت اختیار کی تو بعض گاؤں جو پانی ، چشموں ، ندیوں ، نالوں کے قریب تھے یا انہوں نے آباد کئے زم ، کا نام دیا ۔ مثلاً افغانستان میں دریائے جیحون کے جنوبی کنارے پر زم کے نام سے ایک بڑا قصبہ ہے بلکہ پہلے شہر آمل کا نام بھی زم تھا ، اس کے ساتھ زمانہ وسطی میں برائے تعارف اور قصبہ زم سے ممیز کرنے کے لئے آمل کا نام لگایا جاتا تھا کیوں کہ ابتدا میں آمل کا نام بھی زم تھا تو اس شہر کو آمل زم کہتے تھے ، خیبر کے دامن میں زم کے نام سے ایک گاؤں بوجہ چشموں کے موسوم ہے ۔ سکھوں نے جب یہاں قلعہ بنایا ، زم ، قلعہ سے مشہور ہوا ۔ پھر انگریزوں نے جب پختہ سڑک پشاور سے خیبر تک بنائی تو سڑک کا نام اسی گاؤں کے نام جم روڈ اور کچھ عرصہ بعد مخفف ہو کر جمرود ہوا اور اس گاؤں کو بھی جمرود پکارنے لگے ۔ مگر مقامی لوگ اب بھی اس کو حسب سابق ، زم ، ژم ، سے یاد کرتے ہیں ۔

۲ـ اور اس مذکورہ مقام سے بطرف شمال ورسک کے قریب بھی ایک گاؤں کا نام ، خہ زم ، خزم ، تھا جس کا مطلب اچھا پانی ہے ۔

۳ـ اشنغر ضلع پشاور میں نہر ابا زئی کے کنارے بھی ، زم ، کے نام کا ایک گاؤں موجود ہے جہاں چشمے ہیں ۔



۴ـ مواضعات نوانکلی و اسوٹا، ضلع مردان کے درمیانی حد پر شوہ سڑک کے مشرق جانب ایک نالہ ہے جس میں ہمیشہ پانی رہتا ہے اسی وجہ سے وہ ، زمتی ، زیمی ، کندہ یعنی پانی والا نالہ سے موسوم ہے ۔

۵ـ کرم سے جانب جنوب گومل ، زم ، یعنی گومل کا پانی موسوم ہے واضح ہو کہ ایک شہر گومل کے نام موصل کے علاقہ میں تھا ۔

۶ـ تیز بارش جس میں ہوا پانی کو اندر مکان میں پہنچائے اس کو پشتو میں ، زم اور ژم بولتے اور پشتو زبان سے یہ لفظ ہندی میں منتقل کیا گیا ہے جس کو رم جم بولتے ہیں ۔

۷ـ اس وطن میں دو سخت موسم ، گرما و سرما ، ہیں جس کو پشتو میں اورے ( اوڑے ) بہ معنی آگ یعنی گرم موسم اور زمے ، ( ژمے ) بہ معنی پانی والا یعنی ٹھنڈا موسم کہتے ہیں ۔

۸ـ جب کوئی زمین میں کنواں کھودتے ہیں تو اوپر سے پوچھتے ہیں کہ زم ، ہے کہ نہیں ۔ کنوئیں میں پانی ظاہر ہونے کے ساتھ نیچے کنوئیں سے کھودنے والا آواز دیتا ہے کہ زم زیادہ ہوا یعنی پانی مل گیا ۔ اور بڑھ گیا ۔ اور اسی طرح سیم والے زمین جس میں پانی کا اثر زیادہ ہوتا ہے اس زمین کو زمنہ ، یا زیمنہ یعنی پانی والا زمین کہتے ہیں ۔

معلوم رہے کہ ہندی زبان میں پانی کو ، جل ، اور گوشت کو ماس ، کہتے ہیں اور اس میں لفظ ، ز ، بھی نہیں ۔

روایت ہے کہ بی بی ہاجرہ نے پانی کے دیکھنے کی خوشی میں زم ، زم کہہ کر دیکھ رہی تھی کہ پانی بڑھنے اور بہنے لگا تو انہوں نے ہیبت سے آواز دی ، زاما ، جو پشتو لفظ ہے یعنی جاؤ مت ہلو مت ۔ یعنی ٹھہرے رہو ۔ اور ساتھ ساتھ پانی کو روکنے کے لئے

آگے پیر ہاتھ اور کچھ مٹی وغیرہ رکھ رہی تھی ۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے ان کی آواز پر پانی بہنے سے رک گیا اور اپنی جگہ ٹھہر گیا ۔ بزرگوں کا کہنا ہے کہ اگر یہ پانی آگے جانے سے نہ رکتا تو ایک ندی کی صورت میں بہہ جاتا ۔

خوارزم کی وجہ تسمیہ کا ذکر پہلے ہو چکا ہے اور اس میں لفظ ، زم ، کی تشریح بھی ہو چکی ہے کہ پشتو میں پانی کو کہتے ہیں اب صرف خَوَ یا خَوَا اور غَخَوَ ، ( غبنوا ) بہ معنی گوشت ہے ۔ خَوَ یا خَوَا پشتو میں اس گوشت کو کہتے ہیں جو بدن سے علیحدہ نہ ہو مثال کے طور خوا خوگی یعنی خون اور گوشت اور نسبی درد مندی ۔ یعنی آپس میں ایک دوسرے کے غم کی سبب گوشت درد مند ہونا ، خوا لہ م راشہ ، میرے ( بدن کے گوشت کے ) قریب آؤ ۔ خوا ، م یخہ شوہ ، یعنی میرے بدن کا گوشت خوشی سے ٹھنڈا ہوا ۔ خوا ، تہ م ِ ئہ نہ کیگی ، یعنی دل ( بدن کا گوشت ) کو چاہت نہیں ۔ خوا خہ ، یعنی ایسی عورت جو بدن کے گوشت کا بہترین ٹکڑا داماد کے حوالہ کرے ۔ خور ، بہن ۔ خوگ ، میٹھا ۔ خولہ ، منہ ۔ یہ سب بدن کے گوشت اور خون سے اور اعضاء سے متعلق ہیں جو گوشت سے مرتب ہیں خَوَڑ ، ندی نالہ جس کے پانی بہنے کے علاوہ اناج بدن کے لئے پیدا کرانے کی سبب ہے ۔

خوار ، یعنی ناقص گوشت والے بے چربی اور صرف ہڈی ہی ہڈی یعنی ار بمعنی ناقص کے ۔ خور وا ، یعنی پکے ہوئے گوشت سے نکلا ہوا شوربا ۔ خولہ ، رشتہ داری جو ہم نسبوں ہم گوشت و ہم بدن اور ہم نسل کے لئے بولا جاتا ہے ۔ پختون خوا ، کا مطلب اگر یہ لیا جائے تو زیادہ موزون و مناسب ہوگا کہ جہاں جہاں قوم پختون کے تن بدن خون اور ان کے گوشت پوست کا اثر موجود ہے اور جہاں جہاں



پختون کی مٹی ، خاورہ ، ہے وہی پختون قوم کے سِلک اور مَسلک ہے اور اسی سے نسبی تعلق کو تقویت ملتی ہے اور یہی چیز آپس میں ایک دوسرے کے لئے سبب خوا خوگی اور خویخی ، و ہمدردی بن جاتا ہے ۔

ورشو بہ معنی چراگاہ جس کا اصل عبرانی ہے اور مخفف ہے ، خوار شو کا اور شو مخفف ہے شارون کا شارون عبرانی میں عمدہ گھاس والے میدان یعنی چراگاہ کو کہتے ہیں اور خَوَار ، بہ معنی زندہ گوشت والے جس سے مراد کمزور جانور ہے لہذا خَوَار شو جانوروں کی چراگاہ ۔ اور خَوَار شو مخفف ہو کر وار شو بنا اور زبان پختو میں عام طور استعمال ہونے لگا ۔ مطلب یہ ہوا کہ بھوکے دبلے جانور چراگاہ میں گھاس کھا کھا کر گوشت پکڑ کر موٹے ہو جاتے ہیں اور جانوروں کے تن بدن اچھے تگڑے اور گوشت والے بن جاتے ہیں لہذا ورشو ، یعنی جانوروں کی چراگاہ والا میدان عبرانی سے ماخوذ ہے ۔ بائبل اور تاریخ شام سے واضح ہے کہ شارون نامی فالتو جانوروں کی شام میں ایک چراگاہ تھی ۔ غَبنَوَ ، غَخَوَ ، یعنی (گوشت) بدن سے علیحدہ گوشت کو عام استعمال ، غَخَوَ ، کہتے ہیں اور کھانے کھلانے پکانے میں یہی نام استعمال ہوتا ہے ۔ مطلب یہ کہ لفظ ,, غ ،، کا سابقہ لگانا گوشت کے دونوں قسموں کی تقسیم اور شناخت کے لئے ہے ۔ یعنی جو بدن کا حصہ ہو تو خَوَ اور بدن سے الگ ہو کر غَخَوَ ، (غَبنَوَ) گوشت بولا جاتا ہے ۔ لفظ غ آگے لگانے کی وجہ یہ ہے کہ پشتو زبان میں لفظ غس جدا کرنے یا کاٹنے کے معنی میں استعمال ہوتا ہے مثلاً ، غُسہ خَوَ ـ کاٹا ہوا گوشت ۔ اس طرح لفظ غس کے حرف ، س ، نکالنے سے مخفف ہو کر ، غَخَوَ ، غَبنَوَ ، بن گیا ۔ اور عرصہ دراز گزرنے پر تلفظ میں فرق آ کر اس وقت بعض لوگ اپنے استعمال میں غتوختہ ، غتبنتہ بھی بولتے ہیں ۔

لفظ ختوٗ فارسی زبان میں بھی استعمال ہوتا ہے مگر اس کے ساتھ حرف ہ لگایا جاتا ہے مثلاً خواہی - خواہش - خواہست (خواست) جس کے معنی مانگنے اور چاہت کے ہیں مگر اصل میں یہ مانگ اور چاہت تو بدن ہی کرتا ہے لہذا اس میں وہ پشتو زبان والا اشارہ بدنی بھی موجود ہے جس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ الفاظ پختو سے فارسی میں منتقل ہوئے ہیں -

فارسی میں اس قسم کے الفاظ بکثرت ہیں جن کے ماخذ آرامی یا عبرانی زبانیں معلوم ہوتے ہیں - جیسا کہ ، فردوس (باغیچہ) جلاد (جلعاد عبرانی ہے معنی سخت آدمی) شیر ، نہر وغیرہ ، وجہ یہ کہ اسرائیلی جلاوطنوں نے ایران میں سینکڑوں برس گزارے ہیں لہذا آپس میں الفاظ کا تبادلہ ضرور ہوا ہوگا - پختو زبان میں فارسی اور فارسی زبان میں پختو کے الفاظ بکثرت ہیں - چونکہ فارسی بھی ایک مہذب زبان ہے اس نے بھی اپنی جولی عبرانی کے زرین الفاظ سے بھر لی ہوگی - ثبوت کے لئے ایک لبنانی مؤرخ فلپ کے حتی تاریخ شام کا بیان کافی ہوگا -

عبرانی اگرچہ مر گئی تھی لیکن اس نے بہت سی مہذب زبانوں کے لئے الفاظ کی ایک قیمتی میراث چھوڑ دی -

اور آگے مذید تشریح کر کے لکھتا ہے -

آرامی زبان سامی بولیوں میں سے ایک تھی ، اور آرامی تاجروں نے اسے ابتدا ہی سے دور دور تک پھیلا دیا تھا - آرامی زبان ابتدا میں شامیوں کی تجارتی زبان تھی ۵۰۰ قم کے آس پاس یہ پورے ہلال زرخیز میں صرف تجارت ، حضارت اور سرکاری کاروبار ہی کی زبان نہ رہی ، بلکہ باشندوں کی عام بولی بن گئی اور اس نے اپنی تمام ہمسر زبانوں پر ، جن میں عبرانی بھی شامل تھی فتح



کامل حاصل کر لی یہاں تک کے حضرت عیسیٰ[۴] اور ان کی قوم (یہودیوں) کی زبان بہی تھی اور آرامی زبان کا نفوذ صرف سامی حلقے تک محدود نہ رہا ، دارائے اعظم (ایران) (۵۲۱قم ۴۸۲ قم) کے ماتحت آرامی زبان ، حکومت ایران کے صوبوں کے درمیان روابط کا ذریعہ بن گئی تھی - اس طرح سکندر کی آمد تک یہ زبان ہندوستان و حبشہ کے درمیانی علاقے کی ایسی بولی بن گئی ، جو ہر جگہ بولی جاتی اور سمجھی جاتی تھی - شمالی عرب کے باشندوں نے بھی اپنی ابجد آرامی ہی سے لی تھی - اسی طرح آرمینوں ، ایرانیوں ، اور ہندوستانیوں نے آرامی سر چشمے ہی سے فائدہ اٹھا کر اپنی ابجدیں ایجاد کیں - پہلوی (فارسی) اور سنسکرت دونوں زبانوں کے حروف اصلاً آرامی ہیں''

آگے لکھتا ہے -

جلاوطنوں میں سے جو (یہودی) لوگ خوشحال تھے ، انہوں نے مملکت ایران میں ٹھہرے رہنے کو ترجیح دی اور اس کی تصدیق یوں ہوتی ہے کہ (ایران میں) اس عہد کی کاروباری دستاویزوں میں بہت سے عبرانی نام ملتے ہیں ''

تاریخ لبنان میں درج ہے کہ -

ایرانی سلطنت کی بنیاد سائرس (۵۰۰قم) نے رکھی تھی - اس کے بیٹے کیمبی سس (کمبوجہ ، کیقباد) اور برادرزادے دارا نے سلطنت کو اتنا وسیع کر دیا کہ ہندو کش اور دریائے سندھ کے پار سے بحیرہ ایجہ (بیاس) تک اور قفقاز سے بحر ہند تک پھیل گئی - تاریخ میں پہلی مرتبہ یہ وسیع علاقہ ایک مرکزی سیاسی نظام کے تابع آیا اور یہ نہایت محکم نظام تھا - سلطنت کے دور افتادہ حصے سڑکوں کے نئے نظام نے ملا دئے اور شاہی

قاصدوں کے لئے جا بجا قیام گاہیں بنی ہوئی تھیں ۔ تمام مقامات میں ایک سکہ رائج ہوگیا ۔ آرامی زبان اتنی پھیل گئی کہ پوری سلطنت کی عام زبان بن گئی ۔

اس عہد کی دو بڑی تہذیبوں سامی ، اور ہندی و ایرانی ،، کو امتزاج نہیں تو ایک دوسری پر اثر و فشار کا موقع ضرور مل گیا ۔،،

ہندی اور سنسکرت میں جو نام عام ہیں مثلاً سورما ، کانشی ، رام ، شری ، ہال وغیرہ وہ اکثر سامی ، آرامی اور عبرانی الاصل ہیں ۔

یہ بہت معتبر اور چیدہ نام ہندوؤں نے ان جلا وطن اسرائیلیوں سے اس وقت اپنائے تھے جب وہ ان مشرق علاقوں میں بسائے گئے ۔ جیسا کہ مثلاً تھوڑا عرصہ ہوا کہ سکھوں نے لفظ ، سردار ، افغانوں سے چھین لیا ہے ۔ اس کی تشریح سے کہ کیوں ، کیسے اور کب معذرت چاہتا ہوں ۔

سورما یہ نام جنگجو اور بہادروں کے لئے ہے اور سور کا جمع سورما ہے سور نام کا بنی اسرائیل میں ایک قبیلہ بھی تھا کتاب مقدس باب نحمیا میں بیت المقدس کے دوبارہ تعمیر کے سلسلہ میں بیان ہے کہ :

نحمیا بن عزبوق نے جو بیت سور کے آدھے حلقہ کا سردار تھا ( اس نے ) داؤد کے قبروں کے سامنے کی جگہ اور اس حوض تک جو بنایا گیا تھا اور سورماؤں کے گھروں تک مرمت کی ۔

باب گنتی میں پھر ایک واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ ۔

شمعون کے قبیلہ کے لشکر کا سردار سوری شدی کا بیٹا سلومی ایل تھا ۔

ابن خلدون لکھتا ہے ۔



یو آب حضرت داؤد کا بھانجا تھا اور وہ داؤد اور سلیمان کے وزیر اور کماندار بھی تھے وہ ” سوریا “ کے نام سے مشہور تھا ۔ عبرانی میں سور بہ معنی چٹان کے بھی ہے یعنی پہاڑی جیسا مضبوط مرد ۔ یعنی لقبی نام بھی تھے اور نسبی بھی جیسا کہ کتاب مقدس کے باب تواریخ میں درج ہے ۔ کہ

جبعون ( گاؤں ) میں جبعون کا باپ ، یعنی ایل ، رہتا تھا جس کی بیوی کا نام معکہ تھا اور اس کا پہلوٹھا بیٹا عبدون اور دوسرے بیٹے کا نام سور اور قیس اور بعل اور نیر و ندب ۔

وغیرہ تھے ، پختو زبان میں سورے ( سایہ ) سرپرست کے لئے ہے یعنی فلاں ہمارے آبرو اور سروں کا سایہ ہے اور سور گھوڑ سوار کے لئے بھی ہے یعنی دونوں جگہ طاقت مراد ہے یعنی سور بہ معنی زبردست اور سرپرست اور قائد اور طاقتور کے بھی ہیں ۔

مثال کے طور پر ایک انگریز جو پشاور کا پہلا لارڈ تھا ، مقرب خان بن فتح خان خد و خیل یوسف زئی سے موضع باجا میں طنزاً پوچھا کہ تیرے پاس ایک ہزار سور ( گھوڑ سوار ) ہوں گے ، مقرب خان نے انگریز کو سخت گالی دے کر کہا اگر میرے پاس اتنے سور ( گھوڑ سوار ) ہوتے تو تم لوگ یہاں قدم کیوں جماتے ۔

کانشی ۔ کاشی ، کاسی ، کوشی ، ایک ہی نام ہے ۔ اور اسی نام کا بنی اسرائیل میں ایک قبیلہ تھا جیسا کہ اکثر کتابوں میں ذکر ہے کہ حضرت سلیمانؑ کے بعد سلطنت دو ٹکڑے ہوکر ایک حصہ سلطنت اسرائیلہ اور دوسرا حصہ سلطنت یہودا کہلانے لگی ۔ سلطنت اسرائیلہ کا پہلا بادشاہ یربعام نامزد کیا گیا اور اس کے بعد کاسی ، کوشی ، قبیلہ کے سردار مسمی زارح کو بادشاہ بنایا گیا یہ بڑا جابر بادشاہ تھا بقول تواریخ نمبر ۲ کتاب مقدس ، لاکھوں کے

تعداد میں فوج رکھتا تھا - یہی قبیلہ کاسی ، کوشی ، افغانستان اور کوئٹہ بلوچستان میں بکثرت آباد ہیں اور اس کے نام سے کاشغر اور کش اور کسی غر موسوم ہیں ابتدا میں یہ لوگ کاشغر اور کشمیر تک پہنچ چکے تھے -

کاشی ، کوشی کے متعلق کتاب مقدس (توریت) میں ان کا کئی دفعہ ذکر ہوا ہے - ملاحظہ ہو یرمیاہ باب ۳۶ - باب ۳۸ - باب ۳۹ - باب ۴۶ اور ناحوم باب ۱ - اور صفنیاہ باب ۱ - اور فتوح البلدان کے مصنف امام بلاذری نے ,, السامرہ کا حال ،، بیان کرتے ہوئے یہودیوں کے ایک قبیلہ کو ,, کوشان ,, کہا ہے -

رام - عبرانی ہے کتاب مقدس کے باب تواریخ میں تحریر ہے -

حصرون بن فارص بن عیر بن یہودا بن یعقوب کے بیٹے کا نام , رام ، تھا اور رام کے آٹھویں پشت میں داؤد ہے جس کا شجرہ نسب یوں درج ہے - داؤد بن یسّی بن عبید بن بوعز بن سلمون بن نحسون بن عمیناداب بن رام بن حصرون - اور , رام ، کے دوسرے چھوٹے بھائی کا نام کالب (کاوی) تھا اور کالب بن حصرون کی زوجہ مسماۃ ،، افراتہ ،، تھی جو بہت عقلمند اور نامور ہستی تھی اور اس کا ایک ہی پہلوٹھا بیٹا جس کا نام حور تھا -

اور میری تحقیق کے مطابق اپنی والدہ افراتہ کے نام اس کی اولاد افریتے مشہور ہوئے لکھنے والے افریدے بھی لکھتے ہیں جو افغانوں کا ایک مشہور بہادر قبیلہ ہے -

رام کے بڑے بھائی کا نام یرحمیل تھا - اور اس یرحمیل بن حصرون کے بیٹے کا نام بھی رام تھا - بعد میں سلطنت اسرائیلیہ کے بادشاہ کا نام یہو رام تھا اور اسی کے زمانے میں یہودا کا بادشاہ بھی یہی



نام یعنی یہورام رکھتا تھا بنی اسرائیل میں رام نام اور بھی ہیں - مؤرخ تاریخ شام لکھتا ہے -

رام ،، یہ نام سب سے پہلے ، نارام سن تقریباً ۲۳۰۰ ق م جنگجوؤں کے لئے شام میں استعمال ہوا اور , نارام سن ، قدیم اکادی سامی حکمران خاندان سے تھا -

شاری ، شری — شار سے ماخوز ہے - شار بہ معنی زبردست محافظ ، بے قابو ، اونچا ، تیز ، طاقتور ، اعلیٰ ، امیر، دارالحکومت ، جو سامیوں کے ہاں ملک شام و الجزیرہ میں استعمال ہوتا تھا - اور یہ لفظ , شار , سامی الاصل ہے - ملک طالوت کا ایک لقبی نام شارول (شاؤل) بھی تھا - حضرت سلیمانؑ کے بعد جب حکومت دو ٹکڑے ہوئی تو دس قبائل نے اپنے سلطنت اسرائیلیہ کی دارالحکومت کا نام شارون (شورون) رکھا تھا جیسا کہ ابن خلدون لکھتا ہے -

انہیں لوگوں (اشوریوں) نے اسباط عشرہ کے مشہور شہر شورون جس کو اب سامرہ کہتے ہیں لے لیا تھا اور اسباط عشرہ (اسرائیلیہ کے دس قبائل) کو شورون سے نکال کر اطراف اصفہان اور خراسان کی جانب جلاوطن کر دیا -

کتاب مقدس کے باب تواریخ میں ایک اسرائیلی قبیلہ کی سکونت کے بارے میں درج ہے -

شارون کی ساری نواحی میں جہاں تک ان کی حد تھی بسے ہوئے تھے -

شارون نام شام میں حضرت داؤد کے وقت میں ایک ایسے سرسبز میدان کو چراگاہ کے طور پر نامزد ہوا تھا جس میں سرکاری گائے بیل اور گھوڑے چرتے تھے اور اس کا نگران مسمی سطری ، شارونی تھا یعنی نگران کو شارونی کہتے تھے - جو حضرت داؤد بادشاہ کے گھوڑوں پر

چراگاہ میں مقرر تھا ۔

بنونیدس (نابونیدس) شاہ بابل بخت نصر کے بیٹے کو شار کہتے تھے وہ عام طور پر صحرائے عرب کے ایک سر سبز مقام تیما میں محل بنا کر رہتا تھا ۔ اس کو وہاں کے اسرائیلی اور عرب شارالتیما کہتے تھے غلام رسول مہر لفظ شار کے متعلق لکھتا ہے کہ

> اس کا اصل سامی زبان اکادی ہے قدیم زمانہ میں بادشاہ کو دعا کے لئے بولا جاتا تھا ۔ بیل شار لیشُو سُو،، یعنی معبود (خدا) بادشاہ کا محافظ ہو ۔

قدیم بابلی سامی اکادی الفاظ دوبارہ غور سے پڑہیں تو آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ یہ صرف پشتو الفاظ ہیں ۔ البتہ لفظ بہ اب سے کچھ زمانہ پہلے ، ایل سے قبل استعمال ہوتا تھا اب ایل کے بعد اور دوئم بہ کی جگہ ِد بولا جاتا ہے ۔

بئیل شار لیشُو سُو ، یعنی خدا بادشاہ کا حافظ ہو ۔ ایل بمعنی اللہ اور شار بمعنی بادشاہ لیشُو بمفی لپائی اور سو، شو بمعنی ہو جائے مطلب یہ ہوا کہ ۔ اللہ پاک ِد ّد بادشاہ لیشُو ( لیتَو ) شی یعنی حافظ شی ۔ افغانوں کے ہاں مکان کی چھت یا گھاس بھوسا وغیرہ محفوظ کرنا مقصد ہو تو اسے لیو یعنی لپائی دے کر بارش کے پانی سے محفوظ کر دیا جاتا ہے ۔ اسی طرح پشتو میں ، نخاس ، بمعنی بد شکل ، عبرانی ہے اور ، بالغ ، سریانی ہے بن آدم یا بنیادم عام پشتو لفظ جس کی اصل عبرانی ہے بن بمعنی بیٹا اور آدم کے معنی انسان یا بشر کے ہیں لہذا بن اور آدم دونوں لفظ عبرانی ہیں ۔بن کے لئے تاریخ شام صفحہ ۱۳۴ میں حاشیہ غلام رسول مہر اور آدم کے لئے اعلام القرآن مصنف عبدالماجد دریا آبادی صفحہ ۴ متشرح ہیں ۔ اور لفظ ملک بادشاہ کے لئے سامی لفظ ہے اور قوم کے



سردار کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے جو زبان پشتو میں یہ سب انہی معنوں میں ہیں ۔

مؤرخ تاریخ شام لکھتا ہے کہ :

> شام میں آرامی نبطیوں کے تمام دیوتاؤں میں سب سے بڑا بت دوشارہ تھا یہ در اصل سورج دیوتا تھا جس کی پرستش پتھر کی بلند لاٹ یا ان گھڑ چار گوشہ سیاہ پتھر کی شکل کی جاتی تھی ۔

'' شار ،، کے بارے میں جغرافیہ خلافت مشرق لکھتا ہے کہ :

> بادغیس کے مشرق میں دریائے مرغاب کے سر چشموں کے قریب وہ پہاڑی علاقہ ہے جس کو شروع زمانہ کے عرب جغرافیہ نویسوں نے ، غرج الشار ، لکھا ہے ۔ ان پہاڑوں کے (افغان) حکمران کا لقب شار تھا اور غرج کی نسبت مقدسی نے لکھا ہے کہ وہاں کی بولی میں پہاڑ کو کہتے ہیں زمانہ وسطیٰ کے آخری دور میں یہ علاقہ عام طور غرجستان کہلانے لگا ۔ اس ملک کا حکمران یعنی شار کا قیام گاہ پہاڑوں میں ایک بڑا گاؤں بالی کان میں تھا ۔

قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں افغان قبیلہ کے غرغشت آباد تھے اور ان کے ساتھ کچھ دوسرے افغان قبائل بھی رہتے تھے اور ان کی زبان پختو تھی جیسا کہ وہ کہتے ہیں کہ ان کی زبان میں غر پہاڑ کو کہتے ہیں ۔ اور یہ لفظ ، غر ، سامی زبان کا نام ہے اور اس کی شہادت موجود ہے کہ ملک شام میں ایک ایسے مقام کا ذکر ، تاریخ شام نے کیا ہے کہ :

> شمالی شام میں انطاکیہ شہر کے جنوب میں ایک بڑا پہاڑ ( سر سبز ) کا نام '' الوغر ،، تھا ۔

معلوم ہوتا ہے کہ الو ایک شخص سردار قبیلہ یا شارِ قبیلہ تھا اور

غر ان کی زبان میں پہاڑ کو کہتے تھے - لہٰذا الوغر مشہور ہوا -
الوغر کے متعلق مزید لکھتے ہیں :-

یہاں ایک غار میں مدہم سی روشنی صدیوں سے نظر آتی ہے، جسے مقامی مسلمان ایک ولی کی یادگار میں قائم رکھے ہوئے ہیں ، یونانی اپنی زبان میں اس پہاڑ کو سپلیوس کہتے تھے -

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ سڑابنی افغانوں کے دونوں مورثان اعلیٰ شارخبون ( شرخبون ) اور خارشبون ( خرشبون ) کے نام بھی اس سلسلے کی ایک کڑی ہے - شہر کو پشتو میں خار ، شار ، ښار ، کہتے ہیں وجہ یہ کہ درحقیقت وہ بھی چھوٹے چھوٹے گاؤں اور قصبوں کے بادشاہ اور مرکز ہوتا ہے - انگریزی زبان میں شارپ بمعنی تیز اور شرک بمعنی ایک خطرناک اور طاقتور مچھلی کے ہیں جو لفظ شار سے ماخوذ معلوم ہوتے ہیں -

شار کے متعلق پٹہ خزانہ میں تحریر ہے کہ :-

سلطان محمود غزنوی نے جب غور کے امیر محمود سوری پر حملہ کیا اور سخت جنگ کے بعد قلعہ آھنگران میں اسے محصور کیا تو غیرت کے سبب محمد سوری نے قید اور گرفتاری کو برداشت نہ کرتے ہوئے فوت ہوئے - شیخ اسعد نے جو اس جنگ میں شامل تھا محمد سوری کے وفات پر پشتو میں سالدے (مرثیہ) یوں بولتا ہے -

نہ لہ غرجہ بیا راشی کاروان د مشکو
نہ را دروی غورتہ بیا جو پہی د شمار

ترجمہ پہاڑوں سے پھر مشک و عنبر کے لدے ہوئے قافلے نہیں آئیں گے اور نہ غور میں دور دراز کے امراء اور بادشاہان ، جوق در جوق آئیں گے -



شاربیل پشتو زبان میں جمے ہوئے دودھ یعنی دہی سے شار یعنی مکھن اور لسی کو الگ الگ کرنے کے عمل کو شار بیل کہتے ہیں اب شار بھی اس سے ماخوذ ہے - پشتو میں شاڑہ ( شارہ ) اس زمین کا نام ہے جو لوگوں کے عمل کاشتکاری سے بے قابو اور سخت ہوں - اور اسی طرح شڑونکی شوی ( شارونکی شوی ) کا معنی و مطلب پشتو زبان میں ایک ایسے گروہ سے ہے کہ کسی زبردست طاقت نے اس کو اپنے گھروں اور وطن سے نکالا ہو یعنی جلا وطن کر دیا ہو -

یوسف زئی قبیلہ جب مالا کنڈ عبور کر کے سوات میں فتح یاب داخل ہوا تو ایک میدان ( ڈاگہ ) میں ڈیرہ ڈال کر اس جگہ کا ' خار ' نام رکھا یعنی مرکزی جگہ ، یہ نام تہہ رانی زئی میں اب تک موسوم اور موجود ایک گاؤں ہے - اور اسی طرح باجوڑ میں بھی ہوا - حالانکہ اس وقت دونوں جگہ آبادی نہ تھی لیکن انہوں نے مرکزی حیثیت بنانے کے لئے انہی ناموں سے موسوم کیا یہ نام خار اب تک بطور یادگار موجود ہیں حالانکہ ابھی تک یہ شہر نہیں ہیں بلکہ چھوٹے چھوٹے گاؤں ہیں لہٰذا یہاں یہ نام مرکزی مقام کے لئے استعمال ہوا تھا اور انہی مقامات سے انہوں نے سارا ملک سوات اور علاقہ دیر و باجوڑ وغیرہ فتح کئے تھے -

افغانستان میں شہر شاریہ یا ساریہ - تیسری صدی ہجری میں خاندان طاہریہ کی طرف سے جو حاکم آتا تھا - وہ اکثر ساریہ (شاریہ) میں رہا کرتا تھا صوبہ طبرستان کا دوسرا اور شہر آمل سے پیشتر کا دارالحکومت شاریہ تھا جو آج کل ساری (شاری) کہلاتا ہے اور شہر آمل کے مشرق میں واقع تھا زمانہ ما بعد میں ساریہ کا حال بہت کم بیان ہوا ہے - مغلوں کی یورش سے ویران ہو چکا تھا - مختصر یہ کہ مذکورہ شار وغیرہ نام پختو ،

اکادی ، عبرانی اور سامی الاصل ہیں -

**عبرانی الفاظ کے مزید نمونے :**

افغان ماں جب بچے کو سلانے کی لوری دیتی ہے تووہ یہودیوں کی خوشی کا نعرہ جو ،، ہَلّلُویا ،، ہے جس کے معنی اللہ بڑا کے ہیں - وہ , ھلی للو ' کر کے کہتی ہے - , ھلی للو ، گویا , ہَلّلُویا ، سے بگڑا ہوا لفظ ہے - , لویا ، عبرانی بمعنی بڑا- پشتو میں بھی عام طور , لویا ، بمعنی بڑی اور , لوئے بمعنی بڑا یا بڑے اور , لوئیی ، بمعنی بڑائی روزمرہ کا استعمال ہے -

آرام بتّرا یا بن برا سے ماخوذ ہے لفظ , بورہ ، اور یہ عبرانی لفظ ہے - جو پشتو میں اس ماں کے لئے استعمال ہوتا ہے جس کا بچہ مر جائے -

کول ،، عبرانی لفظ ہے جو نسل کو کہتے ہیں اور پشتو میں بھی اسی مفہوم میں استعمال ہوتا ہے مثلاً گھر کی بااختیار بچوں کی بڑی اماں گزشتہ وقتوں میں اکثر 'کولئی' سے یاد کیا جاتا اور جن سے رشتہ طے ہوجائے اسی گھر والوں کو کولہ یا کالہ کور اور رشتہ داروں کے ساتھ کلے کلو یغی بمعنی رشتہ داری پالنا اور تعلق اور مروت قائم رکھنا - کلے بمعنی گاؤں بھی اس کول سے لیا گیا ہے کیونکہ گاؤں میں اکثر ایک انسانی نسل کے لوگ آباد رہتے ہیں - کور ـ گھر جو نسل انسانی کی رہائش اور پناگاہ ہوتا ہے بھی اسی عبرانی لفظ کول سے ماخوذ ہے - پشتو زبان سامی زبانوں کے الفاظ سے بھری پڑی ہیں لیکن مثال کے لئے یہ چند الفاظ کافی ہونگے - مشت نمونہ خروار -

**شامی علاقی و قبائلی نام**

گدون ، جدون ایک ہی نام ہے جو مخفف ہے گد عون اور جدعون سے ، جو ایک افغان قبیلہ کے مورث اعلیٰ کا عبرانی نام ہے



جو بنیامین اسرائیلی قبیلہ سے تھا - مؤرخ تاریخ شام ملک طالوت سے قبل زمانہ کے متعلق لکھتا ہے

اس مدت کو عام طور ، دور قضاۃ کہا جاتا ہے - یہ قاضی (جج) دراصل قومی ہیرو اور حکمران تھے ، جو ضرورت کے وقت خود بخود بروئے کار آگئے اور انہوں نے ہمسایہ دشمنوں یا بیرونی جابروں کے مقابلے میں قومی گروہوں کی قیادت کا فرض انجام دیا - قاضیوں میں ایک اسرائیلی خاتون بھی شامل تھی جس کا نام , دبورہ , تھا اس نے برق (برک) کی معیت میں چھ قبیلوں کی قیادت کی اور شمالی سمت میں کنعانیوں کا مقابلہ کر کے آخری فتح حاصل کی - اسی طرح جدعون نے تین سو رفیقوں کے ساتھ مدیانیوں کو سخت شکست دی - ان قضاۃ میں سب سے زیادہ شہرت سمسون کو حاصل ہوئی - سمسون نے فلسطینیوں کو شکست دی - عبرانیوں کو جن حریفوں سے سابقہ پڑا ان میں سے فلسطینی سب سے زیادہ خوفناک تھے -

کتاب مقدس کے باب گنتی میں ذکر ہے

جدعونی کے بیٹے ابدان بنیامین قبیلہ کا سردار تھا -

**برکی** - برکی افغانوں کا ایک قبیلہ ہے جس کا مورث اعلیٰ برق یا برک تھا ذکر ہو چکا اولاد برک نے ایک گاؤں بھی بسایا تھا جس کا نام برکی تھا - جس کا بعد میں ذکر آئے گا -

**بتنی** - بٹنی یا بطانی ایک ہی نام ہے ، یہ بھی افغانوں کا ایک بڑا قبیلہ ہے - ان کی نسبت بتھانیہ ، بطانیہ شہر سے ہے جو دریائے اردن کے شمالی حصے میں مشرق کی طرف اس چھوٹے دریا کے کنارے کے اوپر سرے پر واقع تھا جو مشرق سے مغرب کی طرف بہتا ہے اور دریائے اردن میں گرتا ہے یہ حوران کے جنوب میں تھا اور بتھانیہ

یا بطانیہ کا شہر علاقہ بشان ( بسن ) کا مرکزی مقام تھا اور ابتدا میں عوج کافر جس کا مقابلہ حضرت موسیٰ سے ہوا تھا اور شکست کھائی تھی اس علاقہ کا بادشاہ تھا ۔ اور تقسیم کے وقت یہ علاقہ منسی بن یوسف کی اولاد کے حصہ میں آیا تھا ۔ اور ان کے جنوب میں روبن بن یعقوب[۴] کی اولاد اور شمال میں دان بن یعقوب[۴] کی اولاد حصہ دار و مالکان اور رہائش پذیر تھے ۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہی لوگ جلا وطنی کے بعد اس وادی اور شہر کی نسبت سے بطانی ، بتنی ، بٹنی ، مشہور ہوئے ۔ اور بعد میں افغانوں کا دوسرا بنیادی گروہ بھی تصور ہوا ۔ مذکورہ شہر کی املا تاریخ شام نے بتھانیہ اور تاریخ لبنان نے بطانیہ سے کیا ہے ۔

لودی ۔ لودی قبیلہ کے مورث اعلیٰ لود تھا جس کا ذکر کتاب مقدس کے باب عذرا میں بابل سے واپس شدہ قیدیوں کے ضمن میں آیا ہے کہ '' لود '' حاوید ' اور اونو ' کی اولاد ( جو بابل سے واپس ہوئی ) سات سو پچیس نفر تھے ' اور یہ بھی تذکرہ موجود ہے کہ لود کی نسل یعنی لودیوں نے دریائے اردن کے مغربی کنارے لود یا لُد شہر بھی آباد کیا تھا جو اب بھی اسی نام سے موجود ہے ۔ لودی لُد شہر یعنی مسکن اور لود مورث اعلیٰ دونوں کی نسبت سے ہے ۔ کتاب مقدس ( توریت ) یرمیاہ باب ۴۶ میں درج ہے کہ ۔

گھوڑے برانگیختہ ہوں ۔ رتھ ہوا ہو جائیں اور کوش و فوط کے بہادر جو سپر بردار ہیں اور لودی جو کمان کشی اور تیر اندازی میں ماہر ہیں نکلیں ۔

شلمانی اور بیسود '' دونوں افغان قبیلوں کی نسبت شمالی شام کے ایک علاقے کی طرف ہے ۔ شلمان لبنان کے قریب ایک پہاڑ اور کچھ علاقہ تھا ۔ اس بارے میں تاریخ شام کا بیان ہے ۔



بنو بختر آس پاس کے کچھ علاقے پر جاگیرداروں کے حیثیت میں قابض رہے اور ان کی جاگیر میں ' شلمان ' عیناب اور بیسود ' جیسے مقامات تھے جن کا ذکر تاریخ میں کبھی نہیں آیا اور وہ اب تک موجود ہیں ۔

خراسان میں بھی جلا وطنوں شلمان اور بیسود نام ساتھ لائے تھے جو اب بھی موجود ہیں ۔

صافی ۔ صافی افغان قبیلہ کی نسبت الجزیرہ شام کے موضع صافیہ کی طرف ہے ۔ جغرافیہ مشرق میں ہے کہ :

دجلہ کے کنارے الصافیہ کا قصبہ تھا جس کے نسبت یعقوب لکھتا ہے کہ وہ قصبہ اس کے زمانے میں بالکل برباد ہو چکا تھا ۔

جلا وطنی کے بعد ان لوگوں نے مشرق کی طرف تبریز کے جنوب میں مراغہ کے قریب ایک دریا کے کنارے سکونت اختیار کی جو بعد میں دریائے صافی کے نام سے مشہور ہوا وہاں کافی عرصہ گزارنے کے بعد دوبارہ ہجرت کر کے خراسان کو آنا معلوم ہوتا ہے ۔

فرملی ۔ ان کی نسبت فرما نام قصبہ سے تھی جو فلسطین میں غزہ والعریش کے علاقہ میں بحیرہ روم کے کنارے واقع تھا اور جب وہاں کے کچھ باشندے جلاوطن ہو کر خراسان آئے اور ایک دریا کے کنارے آباد ہوئے تو وہ دریا انہیں کے نام سے دریائے فرمل موسوم ہوا ۔ فرما گاؤں کا نام اور ایل عبرانی میں بمعنی خدا ہے ' ایل لفظ ساتھ لگانا ایک طریقہ تھا جس سے فرما ایل اور بعد میں مخفف ہو کر فرمل اور اب افغانستان میں دریائے فرمل کے علاقہ میں آباد لوگوں کو فرملی کہتے ہیں جو افغانوں کا ایک قبیلہ ہے ۔

مستئی ۔ افغان قبیلہ ہے ان کی نسبت شام کے علاقہ حوران

میں المتن ( متن ) کے نام سے ایک وادی اور قصبہ تھا جس سے ان کی نسبت ہے -

**ترین شام کے بعد ایران میں مع قدیم نشانات ۔**

**ترین** - افغانوں کا ایک بڑا مشہور قبیلہ ہے - قرآئین سے ظاہر ہے کہ یہ لوگ پہلے شام کے شمالی علاقہ ' تیرہ ( تیرا ) ' میں آباد تھے وہاں سے جلا وطنی کے بعد ایران میں بسائے گئے تھے اور ایران سے ساسانیوں کے انقلاب سے مشرق کی طرف پہاڑوں میں آباد ہوئے تھے - ابن بطوطہ کے حوالہ سے جغرافیہ خلافت مشرقی کا بیان ہے کہ:

(شام ) منتیشا کے شمال میں امیر ایدین کا علاقہ تھا ' اس علاقہ کا

> پایہ تخت تیرہ ، تیرا ، تھا ، ابن بطوطہ جو امیر ایدین سے ملا تھا ، کہتا ہے کہ تیرہ ( تیرا ) ایک عمدہ شہر ہے جس میں متعدد باغ اور بہت سی نہریں ہیں - شہر برکی میں سے بھی اس کا گزر ہوا تھا جو تیرہ ( تیرا ) سے شمال میں ایک منزل پر ہے یہاں کے عظیم الشان درختوں کی اس نے بہت تعریف کی ہے -'' یہاں سے کچھ فاصلہ پر بطرف مشرق دریائے ساغری کے سر چشموں کے نواحی میں حِصْنُ الیہُود (یہودیوں کا قلعہ ) اور قصبہ السند ، کا بھی ذکر کیا ہے - شہر افسوس ( اف سُوس ) جو یہاں کے ساحل پر ہے اس سے عرب جغرافیہ نویس خوب واقف تھے اور یہ اس شہر کو آ فسوس آ لبَسُوس (سوس) کہتے تھے - یہ شہر اس وجہ سے مشہور تھا کہ یہاں سات اصحاب کا غار یا کہف تھا ۔

ایران میں نہر تیرا یا نہر ترین کا شہر اس نام کی ایک نہر یا دریا پر آباد تھا ۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ دریائے کرخہ ( دریائے سوس ) کے



آخری حصہ کا ایک معاون تھا ، جو دریائے کرخہ ( سوس ) میں اس کی دائیں جانب سے شامل ہوا تھا - نہر تیرا کا شہر یقیناً حوبزہ ہی کے علاقہ میں واقع ہوگا - یہ شہر اھواز کے مغرب میں ایک دن کی مسافت پر اس سڑک پر واقع تھا جو اھواز سے واسط کو جاتی تھی - بصنّا کے پردے ، قرقوب کے نمدے کے غالیچے ، اور شہر تیرا کے چہرے کے لمبے نقاب مشہور تھے -

**سوس** - دریائے کرخہ ' جو شہر سوس کی جانب کچھ فاصلہ سے بہتا تھا ، اس کی گزر گاہ میں حضرت دانیال نبی کی قبر بنائی گئی تھی اور قریب تر کنارے پر ایک خوبصورت مسجد اس مقام کی نشاندہی کرتی تھی ، مورخ مستوفی نے لکھا ہے کہ :-

> حضرت دانیال کی قبر شہر سوس کی مغرب میں تھی ، پاس ادب کوئی شخص اس دریا میں مچھلی نہ پکڑتا تھا( اور یہاں سے شمال کی طرف کچھ فاصلے پر شہر میسان میں حضرت عزیر نبی کی قبر بھی تھی) -

**بیروت** - بصینّا کے قریب ' اور سوس سے تقریباً ایک دن کی مسافت پر ، لیکن غالباً دریائے کرخہ سے مغرب کی طرف بیروت کا شہر تھا ، جہاں ساتویں صدی ھجری میں یاقوت آیا تھا -

مقدسی نے لکھا ہے کہ :-

> یہ نخلستانوں سے گھرا ہوا ایک بڑا شہر تھا ، یہاں بیروت کا یہ نام ' اسرائیلی جلا وطنوں نے بیروت ( شام ) سے آنے والوں نے رکھا ہوگا جو کہ یہاں آباد ہوگے ) -

**سلیمانان** - اھواز کے جنوب میں دریائے دجیل ( کارون ) بہت عریض ہو کر ایک مدو جذر والی کھاڑی کی شکل اختیار کر لیتا تھا دریائے دجیل کارون کی کھاڑی جو فیض دجیل کہلاتی تھی ، شہر

سلیمانان کے مقام پر خلیج فارس میں ملتی تھی یہ اھواز پہنچنے کے واسطے جہازوں کے لئے زیادہ آسان تھا کہ وہ ہاسیان ( ہسان یا ہسن والے کے مقام سے مختلف دریاؤں کے ذریعے دور تک اور وہاں سے صدرہ کا راستہ اختیار کریں -

سوسن - ایذج کے شمال مغرب میں چار فرسخ کے فاصلے پر سوسن کا چھوٹا سا شہر ، جسے عروج یا عروح اور جابلق بھی کہتے تھے دریا کے دونوں کناروں پر آباد تھا - اس کے گرد وسیع باغ تھے جن میں انگور ، چکوترا ، اور نارنگیاں پیدا ہوتی تھیں اور بعض مصنفوں کی تحریر کے مطابق یہ وہی مقام ہے جو عہد عتیق کی کتاب دانیال[۴] والا شو شان قصر ہے یعنی قصر سوسن -

تستر سے آٹھ فرسخ شمال مغرب میں ، دزفول کی سڑک پر وہ کھنڈرات پائے جاتے ہیں جنہیں آج کل شاہ آباد کہتے ہیں یہ کھنڈر جندے سابور کے محل وقوع کا پتہ دیتے ہیں - آل ساسان کے عہد میں یہ صوبہ خوزستان کا دارالحکومت تھا -

خلیفہ عباس کے زمانے تک یہ شہر اس طبی مدرسے کے لئے مشہور رہا جسے ایک عیسائی طبیب بختیشوع ( جو نسلاً ان اسرائیلی اسیروں کی اولاد میں سے تھا جنہیں بخت نصر نے یہاں لا کر بسایا تھا) نے یہاں قائم کیا تھا - اس طبیب کو اپنی زندگی میں ، اور اس کے بعد اس کے بیٹوں اور پوتوں کو ، ایک سے زیادہ خلفاؑ عباسیہ کے دربار میں بڑا مرتبہ حاصل رہا - لیکن اب وہ شہر جندے سابور ایک غیر آباد ویرانہ ہے ، جو اس بات کا پتہ دیتا ہے کہ جندے سابور کہاں آباد تھا - " شہرِ دزفول ، دز کا پُل " دریائے دز کے کنارے جندے سابور کے مغرب میں واقع تھا - اس شہر کا نام ایک مشہور پل پر تھا -



مورخ ابن خرداد بہ اس نام کو قنطرۃالزاب لکھتا ہے ، چونکہ اس کے بیان کے مطابق دریائے دز کا نام ( زمانہ قبل میں ) " زاب " تھا دز فول کا شہر دریا کے دونوں کناروں آباد تھا -

معلوم رہے کہ زاب اور دجیل کے دریا موصل اور بغداد کے علاقہ میں واقع تھے اور وہاں کے جلا وطنوں کی یہاں سکونت کے وجہ سے ان دریاؤں کے نام زاب اور دجیل موسوم ہوئے جیسا کہ تیرا والوں کے نام سے یہاں دریائے تیرا اور تیرین شہر مشہور ہوا اور بعد میں ساسانیوں کے سبب جلا وطن ہو کر مشرق میں جا کر کوہ سلیمان کے مغرب میں ایک دریا کے کنارے آباد ہوئے تو اس کا نام زاب ، زوب ، موسوم ہوا - اور اسی طرح اس علاقہ زوب سے شمال کی طرف علاقہ تیرہ موسوم ہوا - علاقہ تیرہ و زاب دجیل جس کا ذکر ہو چکا اس کے قریب مشرق کو الیہودیہ اور جے کے شہر تھے جو اس وقت اصفہان کے نام سے مشہور ہیں - بخت نصر نے جلا وطن اور اسیر یہودیوں کو یہاں الگ تلگ بسایا تھا جس کی وجہ سے یہ نام پڑ گیا اس سارے علاقے میں اس قسم کے بہت نشانات ان لوگوں کے باقی ہیں مگر صرف اس پر اکتفا کیا جاتا ہے - یہ جلاوطن یہاں ایران سے کچھ نام مشرق کے طرف ساتھ لے گئے اب بھی جے نام گاؤں دیر کے علاقہ میں موجود ہے اور کابانیہ جوسوس کے قریب ایک قصبہ تھا یہ نام بھی ساتھ لے کر ایک گاؤں کاپانی مردان کے قریب اور دوسرا کاپانی نام بنیر میں موسوم ہیں -

کتاب مقدس- باب عبرانی خطوط صفحہ ۱۱۹۲ (پشتو ترجمہ ۱۹۴۵ع برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی لاہور) میں ہے کہ

اور کیا کہوں کیونکہ وقت نہیں کہ میں گدعون - باراق - سمسون یفتہ- داؤد ارو سموئل جیسے انبیاؑ کے حالات بیان کروں جنہوں نے ایمان کی قوت سے بادشاہتیں مطیع کرلی تھیں -

مکاشفت (باب اول صفحہ ۱۲۸۳/۸۴ میں درج ہے) ۔

وہاں تمہارے پاس بعض ایسے ہیں جو بلعام کی تعلیم کی پابندی کرتے ہیں ۔ اس نے بالاق (بلاق) کو بتایا کہ بنی اسرائیل کو ٹھوکر رکھدیں کہ وہ بتوں کے قربانی کے گوشت کھائیں اور اسی طرح حرم کاری میں مبتلا ہو جائیں ......... اور تھواتیرہ (جس کا تہری مخفف ہے) کے کلیسا کے فرشتے کو لکھیں ۔

قبیلہ مرو کے بارے میں تاریخ شام و لبنان میں درج ہے ۔

مسلمہ کی یہ مہم ایک غیر معروف گروہ کے خلاف تھی جو شمالی شام کے پہاڑی علاقہ میں رہتا تھا ۔ یہ لوگ ، مروہ ، کہلاتے تھے ۔ انہیں کو جراجمہ بھی کہتے تھے کیونکہ ان کے مرکز کا نام جرجومہ تھا جو جبل لکام میں واقع تھا ۔ وہ عربوں کی سرحد پر مقیم تھے اور ایشائے کوچک کی حفاظت کے لئے ہیتل کی دیوار بنے رہے ۔ وہ تھے تو عیسائی آرامی زبان بولتے تھے ۔ وہ طبعاً سرکش تھے اور جنگ جوئی ان کا پیشہ تھا مظلوم اور غیر مطمئن لوگ ان کے ہاں پناہ لے سکتے تھے ۔ مفرور مجرم اور باغی لوگ بھی ان کے پاس جمع ہوتے ۔ غالباً اسی زمانے میں یہ لوگ ، مروہ ، مروائی یعنی باغی کہلانے لگے ۔ عبدالمالک کے بیٹے ولید کے عہد میں (۷۰۵ع) قطعی فیصلہ کر لیا گیا کہ اس خطرے کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیا جائے ۔ مسلمہ نے ان تکلیف دہ گروہوں کے مرکز پر حملہ کر دیا اور مقام جرجومہ کو مسمار کر ڈالا ۔ ان میں سے ایک حصہ مارا گیا اور باقی وہاں سے جلاوطن ہوئے ۔

تاریخ شام اردو صفحہ ۳۴۱ کے نیچے حاشیہ نمبر ۷ پر ، مروہ ، کے متعلق تحریر ہے کہ



اس کی اصل ایک قدیمی سامی لفظ ، مرو ، ہے ۔ جس کے معنی ہیں بغاوت یا مزاحمت کرنا ۔

پشتو زبان میں بھی اس لفظ کا یہی مطلب لیا جاتا ہے ۔ مروہ ، مرور بمعنی کسی سے خفا ہونا ۔ منہ موڑنا ۔ باغی ہونا ۔ متعلق چھوڑنا کے ہیں ۔ لہذا تحقیق طلب اور قابل غور ہے کہ قبائل خٹک میں تری (تہری) اور بالاق یا بلاق میں مروزئی کے نام سے ایک قبیلہ موسوم اور موجود ہے ۔

ساغری

شمالی شام میں انطاکیہ سے مشرق کی طرف عموریہ کے شمال السند اور سنداہری کے مقامات سے دریائے ساغری نکلتا تھا اور شمال مشرق کو بہتا ہوا بحر بنطس میں گر جاتا تھا اس دریا کے علاقہ سے جو اسرائیلی جلاوطن ہوئے قیاس غالب ہے کہ انہیں لوگوں کو ساغری کہا گیا ہوگا ۔

کران کرانی یا کرلانی عبرانی لفظ ہے جو افغانوں کا چوتھا بڑا قبیلہ ہے اور کرلانی گروپ میں ذیل کے افغان قبائل شامل ہیں ۔

خٹک ۔ دلازاک ۔ ورکزئی ۔ اتمان خیل ۔ افریدی ۔ (افریتے) خوگیانی ۔ ہونی ۔ منگل ۔ وزیر ۔ ہنگش ۔ شیتک ۔ موسیٰ زئی ۔ اور وردگ وغیرہ ۔ ان کی ذیلی شاخیں تعداد میں تقریبا ایک سو بیس ہیں ۔ جلاوطنی سے قبل یہ لوگ شام کے انتہائی شمالی علاقوں میں دور دور تک جگہ بہ جگہ منتشر ( کترلی ) حالت میں پھیلے ہوئے آباد تھے جیسا کہ ساغری وغیرہ کا ذکر ہو چکا ۔ بعد میں یہ قبائل بھی وہاں سے جلاوطنی کے بعد اپنے ہم نسل سابق جلا وطن اسرائیلیوں کے

پیچھے مشرق کی طرف آئے اور ان کے ساتھ شامل ہوئے اور ان کا نام " کرلانی " رکھا گیا - اس بارے میں قاضی عبدالحلیم اثر کی ایک قلمی تحریر جو میرے پاس ہے ذیل میں درج ہے -

## تری اور ترکی

افغان مورخین نے افغان قبائل کے جو شجرہ ہائے نسب ترتیب دیئے ہیں - ان میں ایک قوم کا نام کرلان ذکر کیا ہے - اور پھر اس کے دو ذیلی شاخیں بیان کی ہیں - (۱) کودی (۲) ککی - اور پھر ککی کے ایک ذیلی شاخ کا نام خٹک اور اس کے ایک ذیلی شاخ کا نام تری لکھا ہے - اور دوسرے کا ترکی -

جہاں تک واقعات اور حقائق کا تعلق ہے - عبرانی زبان میں علی‌الاطلاق شمالی علاقہ کو ( کرا - کر - کارا - تری) کہا جاتا ہے - اور اس کا اطلاق اس علاقہ پر کیا گیا ہے - جو ایشیائے کوچک کے کوہستان ارارات کا انتہائی شمالی علاقہ ہے - جو آجکل مملکت ترکیہ کا حصہ اور اس کا نچلا سرا دریائے احمر کے جنوب میں شمالی شام تک پھیلا ہوا ہے - ( کر کرا ) اس پورے شمالی کوہستان کا نام ہے - (تری) اسی کوہستان کے ڈھلان کی طرف نشیبی دروں سے ملحقہ حصوں کا نام ہے - ان میں سے وسیع ترائیں کا علاقہ تری ہے - اور اس میں سے زیادہ نشیبی حصہ جو تنگ گھاٹیوں پر مشتمل ہو وہ درک کہلاتی ہے - جس کا ایک علاقائی تلفظ ( ترک ) ہے اور ( تَترکی ) اسی لغت کا نسبتی نام ہے - اور



اس ( کر کرا ) اور تری کا وہ حصہ جو پہاڑیوں کی چوٹیوں میں واقع ہو - اسے ( کود = خود ) کہتے ہیں - اور اس سے نسبتی نام کودی بنایا گیا ہے - کودی کے لغوی معنی ہیں - شمالی پہاڑیوں کے چوٹیوں کے رہنے والے ، یہ وسیع شمالی پہاڑیوں کا علاقہ جسے ( کرا ) کہا گیا ہے اس کے تمام رہنے والے چاہے وہ تری ہیں - کودی ہیں - درک ہیں - ترک ہیں - یہ سب کے سب جغرافیائی اعتبار سے ( کران - کرانی ) ہیں - جن کو افغان مورخین نے کرلانی بنا دیا ہے -

یہ عبرانی زبان کا لغت موجودہ ترکی زبان میں بھی مستعمل ہے - ترکی زبان میں ( کرا - KARA ) کے لغوی معنی ہیں برف اور وہ کوہستانی سرزمین جہاں عرصہ گزر جانے کی وجہ سے برف نے سفید ہونے کے بعد پڑتے پڑتے سرخ پیلا - قرمزی اور بالآخر سیاہ رنگ اختیار کر لیا ہو - اور اسی مناسبت سے عربی زبان میں بھی (کثرا - قثرا ) کے معنی کئے گئے ہیں ( سیاہ کالا ) وجہ یہ کہ اس انتہائی شمال میں سورج کی روشنی نہ پہنچنے کی وجہ سے یہ ایک طرح سے کالی سرزمین ہے جہاں ہر وقت تاریکی کا سیاہ پردہ پڑا رہتا ہے -

اسی طرح ترکی زبان میں لفظ کرا کے معنی ہیں (زمین خطہ - اصل ملک) اور خطہ خاص - عبرانی زبان میں اس سے ، شمالی کوہستانی خطہ ، مراد لینے کے یہی معنی لئے جائیں گے کہ انہوں نے اصل ملک اور خطہ خاص کے مفہوم میں خصوصیت پیدا کی ہے - اردو ادب اور لغات میں ایک لغت ہے (کرا) جس کے معنی ہیں خالص - یہ بھی اسی ریشہ کا ایک

لغت ہے -

اور جب غور کیا جائے تو شمالی کوہستانی خطے خصوصاً ایشیائے کوچک کے انتہائی شمالی پہاڑی خطے ہی اصل ملک کا مفہوم لئے ہوئے ہیں وجہ یہ کہ طوفان نوح کے بعد حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی اسی خطہ میں ارارات کی چوٹیوں پر اتاری گئی تھی اور یہاں پر ہی حضرت نوح کے فرزندوں کی نسل آباد ہو گئی تھی - اور یہاں سے ایک دفعہ پھر دنیا کے مختلف گوشوں میں پھیل گئی ہے -

**دوڑ** افغانوں کا ایک قبیلہ ہے جن کا مورث اعلیٰ دوڑ نامی قصبہ اور علاقے سے جلاوطنی کے بعد مشہور ہوئے - دوڑ کا مقام سامرا (شارون) کے شمال میں دس میل کے فاصلے پر تھا جہاں سے دریائے وان دجلہ کے بائیں کنارے سے نکلتا تھا -

**اصطخر** اس قوم کا ایک بڑی واضع نشان آستر ملکہ شاہ کائرس کا مقبرہ ہے جو ایران کے صوبہ فارس اصطخر شہر میں موجود ہے -

اس مقبرہ کے متعلق جی - لی - اسٹرینج ، فلارنس اٹلی ، مصنف جغرافیہ خلافت مشرق ۱۹۰۵ — ۱۸۹۰ع ترجمہ محمد جمیل الرحمن مددگار پروفیسر تاریخ کلیہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن ۱۹۳۰ء نے اس کا ذکر چار دفعہ کیا ہے جو ذیل میں درج ہے -

(۱) مسلمان مصنفوں نے مشہور ہخا منشی عمارتوں اور مقبروں کی نسبت جنہیں وہ جمشید اور حضرت سلیمان سے منسوب کرتے ہیں - کوئی دلچسپ بات بیان نہیں کی ہے - صفحہ ۳۹۲

(۲) دریائے پلوار پہلے مشرق کی طرف بہتا ہے اور پھر



پسرگادی سے شمال میں مقبرہ شاہ کائرس ہے ، جسے مسلمان مشہد مادر سلیمان کہتے ہیں - جنوب مغرب میں مڑتا ہے - صفحہ ۳۹۴

(۳) یہ سڑکیں اصطخر سے گزر کر کمین ہوتی ہوئی بادشاہ کائرس کے مقبرے کے پاس سے نکل کر دیہ بید پہنچتی تھی - صفحہ ۴۰۸

آگے لکھتا ہے کہ

(۴) ہم اوپر کہ آئے ہیں کہ کائرس کے مقبرے کو مسلمان حضرت سلیمانؑ کی والدہ کی قبر سمجھتے تھے ، اور اسے مشہد مادر سلیمان ع کہتے تھے - چوپہل سنگ بستہ مقبرے کے متعلق جو اب تک موجود ہے ، مشہور تھا کہ ایک طلسم اس کی حفاظت کرتا ہے - مصنف فارس نامہ نے لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص اس کی چار دیواری کے اندر سکونت اختیار کرنے کا قصد کرتا تھا تو دفعتاً اندھا ہو جاتا تھا - گرد و نواح کے چراگاہ مرغزار کالان کہلاتے تھے اور مشہد مادر سلیمان سے آگے کی منزل دیہ بید تھا -

**تجزیہ اور تشریح** مصنف مذکور نے جو کچھ معلوم کیا وہ بھی غنیمت ہے کیونکہ ڈھائی ہزار سال گزر چکے - اکثر نام غلط اور اس کی وجہ تسمیہ اور اصلیت پر پردے پڑے ہیں اور بہت دفعہ اصل واقعہ سے افسانہ بن جاتا ہے - افسوس کہ یہ بات اس کے سمجھ میں نہیں آئی اگرچہ وہ خود لکھتے ہیں کہ مسلمان اس مقبرے کو حضرت سلیمانؑ کی والدہ کی قبر سمجھتے تھے - حالانکہ یہاں اس نے خود

مسلمان سے قوم مسلمان ( مسلمانان ) مراد لی ہے - اس کو چاہئے تھا کہ اسی طرح سلیمان سے قوم سلیمان یعنی سلیمانان مراد لیتے کیونکہ مسلمانان کے وزن پر سلیمانان بولا جاتا تھا - اور ایران میں اس وقت بنی اسرائیلی جلا وطنوں کو سلیمانان کہتے تھے - وجہ یہ کہ حضرت موسیٰ اور حضرت داؤد کے بعد حضرت سلیمان اس قوم کے پیشوا تھے اصطخر میں یہ مقبرہ ملکہ آستر کا ہے جو اخویرس، خورس، سائرس، کورش، کائرس اور خسرو، جو سب ایک ہی نام ہے شہنشاہ مملکت ایران کی چہیتی ملکہ تھی - یہ مقبرے اور ان کے محلات بطور یادگار اور آثار قدیمہ کی صورت میں موجود ہیں - ملکہ آستر جس کے مقبرے کا ذکر ہوا، مادر سلیمان نہیں بلکہ حضرت سلیمان[۴] کی قوم یعنی سلیمانان کی والدہ ہے جس نے سب جلا وطن اسرائیلیوں کو حقیقی والدہ کی طرح ان کی خدمت، حفاظت اور پرورش کر کے معزز بنایا اور اسی کی بدولت اسرائیلی جلا وطن مملکت ایران میں ہر جگہ خوش حال اور آباد رہے نظام سلطنت میں شامل کئے گئے اور اپنی قوم کی ایسی محکم سرپرستی اور انتظام کیا کہ ان کے مرنے کے بعد بھی اس شاہی خاندان کے دور حکومت میں جو دو سو بیس سال تک قائم تھا معزز رہے تھے یہ عام روایت ہے کہ شاہ خورس، نے دین موسیٰ قبول و اختیار کیا تھا اور اسرائیوں پر بڑا مہربان تھا اور اسی طرح اس کے مرنے کے بعد بھی جب اس کا بیٹا کمبوجہ ( کیقباد ) بادشاہ ہوا ان پر مہربان رہا وہ اکثر بلخ میں رہتا تھا اپنے باپ کے طریقہ پر قائم رہا اس وقت اس کے پاس و اطراف ایک ہی وقت میں تین بنی اسرائیلی انبیاءؑ تبلیغ میں مصروف تھے ان انبیاءؑ کے ساتھ بادشاہ مذکور کا تعاون اور حمایت شامل تھی -

تاریخ ایران کے مصنف پروفیسر مقبول بیگ لکھتے ہیں کہ :



ہخا منشی عہد کے قدیم ترین آثار پازارگد میں ملتے ہیں، جو کہ کورش اعظم کے زمانے میں فارس اور ایران کا پایہ تخت تھا - اس کے کھنڈرات سے پتہ چلتا ہے، کہ یہاں کبھی کوئی بڑا شہر آباد تھا پازارگد میں ہخا منشی عہد کا بانی ایران کا عظیم فاتح کوروش اعظم کی زوجہ ملکہ آستر دفن ہے پازارگد کے آثار کوروش اعظم کی عظمت کا پتہ دیتے ہیں - سب سے پہلے مرغاب کی وادی کے پہاڑ کی چوٹی پر ایک ہموار مسطح مقام نظر آتا ہے جسے ''تخت سلیمان'' کہتے ہیں اس کی شکل ایک متوازی اضلاع کی سی ہے اس کی لمبائی تین سو فٹ ہے - اس کی تعمیر میں سفید پتھروں کے بڑے بڑے ہموار ٹکڑے استعمال کئے گئے ہیں - یہاں کوئی سیڑی نہیں نہ کسی اور عمارت کے آثار ہی ہیں -

قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ پازارگد کے علاقہ میں اسرائیلی جو اس وقت سلیمانان کے نام سے یاد کئے جاتے سکونت پذیر تھے اور یہ ان کا اہم مقام معلوم ہوتا ہے - تاریخ ایران میں آگے ردج ہے -

استخر پازارگد سے اڑتالیس میل کے فاصلے پر ہے ایک طویل سلسلہ کوہ ان دونوں کے مابین حائل ہے - استخر ہخا منشیوں کا پایہ تخت تھا - اس شہر کے کھنڈرات اب ہخا منشی دور کی عظمت کی نشان دہی کرتے ہیں - ہخا منشی عہد میں اس کا نام بھی پارس ہی تھا - استخر کے خرابوں سے پانچ میل کے فاصلے پر سلسلہ کوہ میں ایک مسطح میدان ہے جو '' تخت جمشید'' کے نام سے موسوم ہے - یہ مقام ہموار سطح سے چالیس فٹ کی بلندی پر ہے - لمبائی اس کی پندرہ سو تیئس فٹ اور چوڑائی نو سو بیس فٹ ہے - یہ بھی '' تخت سلیمان '' کی طرح سفید پتھروں

کے ہموار ٹکڑوں سے تعمیر کیا گیا ہے۔ دارائے اعظم نے اس میدان کے اوپر شاہی محل تعمیر کرایا جس کا نام تاچارا تھا۔ ایک اور محل "اپادانا" بھی اس نے شروع کرایا تھا لیکن زندگی نے مہلت نہ دی آخر تعمیرات کا یہ کام اس کے بیٹے خشیارشا (ارتخشتا) کے ہاتھوں تکمیل کو پہنچا اور تخت جمشید کو یونانی پرسی پولس کہتے ہیں۔ بعض جدید محققین کا خیال ہے کہ ہخا منشی عہد میں اس کا نام پارس تھا۔ بہرحال اس قدیم شہر کو اب تخت جمشید کہا جاتا ہے۔ ..........

نقش رستم" حسین کوہ پر ایک مقام ہے جو تخت جمشید سے تین فرسنگ کے فاصلے پر پلوار ندی کے قریب واقع ہے۔ یہاں چند مقبرے ہیں جو پہاڑوں کے پہلو کو تراش کر بنائے گئے ہیں یہ سب ایک ہی طرح کے ہیں اور ایک دوسرے کے اوپر واقع ہیں۔ دو مقبروں کے سامنے کے حصے محلات شاہی کے جھروکے معلوم ہوتے ہیں۔ جو اندر سے بند ہیں۔ سامنے ایک چھوٹا سا ایوان ہے جس کے چار ستون ہیں۔ ان مقبروں میں ایک دارائے اعظم کا ہے کیونکہ اسی پر اس کا کتبہ موجود ہے۔ یہاں ایک مردہ خانہ بھی ہے نیچے نو قبریں ہیں۔ مقبروں کے بالمقابل ایک برج ہے یہاں جھنڈے رکھے جاتے تھے۔

ابن خلدون لکھتا ہے۔

کورش نے اسرائیل کی قیدیوں میں سے ابوحاویل الرحا کی لڑکی (آستر) مردخائی کی رضائی بہن سے اپنا عقد نکاح کر لیا۔ مردخائی نے اسے (یعنی بادشاہ کورش کو) دین یہودیت کی تعلیم دی اور بنی اسرائیل کے انبیائے وقت مثلاً عازریا، میشائیل، متینا اور عزیر علیہم السلام کی اس نے صحبت پائی۔ یہ وہی کورش ہے



جس نے بنی اسرائیل کو بیت المقدس کی طرف لوٹایا اور بنی اسرائیل نے اس کی حمایت سے بیت المقدس کو آباد کیا اور از سر نو وہاں اپنی حکومت کی بنیاد ڈالی کورش اس کے بیٹے کیقباد اور دارا کا مذہب دین حق پر قائم اور بلا شبہ ایران کے قدیم مجوسی مذہب کے خلاف تھا۔

قصص القرآن کے مصنف مولانا حفظ الرحمن لکھتے ہیں۔

پھر خورس، اور دارا کے مومن، ہونے اور ایران کے قدیم مذہب مجوسی، سے بیزار رہنے پر سب سے بڑی شہادت دارا کا وہ تبلیغی اعلان ہے جو اس نے دانی ایل نبی کے دشمنوں کے خلاف شائع کیا تھا۔ جس کا مضمون یہ ہے۔ تب دارا بادشاہ نے ساری قوموں اور گروہوں جو روئے زمین پر بستے تھے نامہ لکھا:

تمہاری سلامتی ترقی پائے۔ میں حکم کرتا ہوں کہ میری حکومت کے ہر ایک صوبے کے لوگ دانی ایل نبی کے خدا کے آگے ایک ترساں و لرزاں ہوں کیوں کہ یہ وہی زندہ خدا ہے جو ہمیشہ قائم ہے اور اس کی سلطنت لازوال ہے اور آخر تک رہے گی اور وہی چھڑاتا بچاتا ہے اور آسمان اور زمین میں وہی نشانیاں دکھلاتا اور عجائب و غرائب کرتا ہے اسی نے دانی ایل کو شیر ببروں کے چنگل سے چھڑایا ہے۔ پس یہ دانی ایل نبی دارا کی سلطنت اور خورس فارسی کی سلطنت میں کامیاب رہا۔

**سائرس**۔ یہ اس نام کی یونانی وضع ہے۔ انگریزی میں کائرس اور یہودیوں نے اسے خورس، اخویرس، قرار دیا۔ اور عربوں نے خسرو۔ کوانی یا ہخامنشی خاندان کا یہی شہنشاہ ہے جیسے شاہنامہ

میں کیخسرو کہا گیا اس کا اصلی نام گورو یا گوروش ، کورش تھا۔ اس کی تخت نشینی ۵۵۰ ق م میں ہوئی ۔ اس کا بیٹا کیم بی سس نام جو یونانی لفظ ہے ۔ پارسی اسے کمبوچہ ، یہودی اور عرب کیقباد کہتے تھے اور دارا ایران کا مشہور دارا گشتاسپ ہے ۔

اصطخر کی تشریح ۔ اس شہر کا قدیم نام " پرسی پولس " تھا ملکہ آستر کی شان و شوکت اور اعزاز کے سبب یہ مقام " آستر خشترہ " سے یاد کیا جاتا رہا ۔ عرصہ گزرنے پر آستخر مشہور ہوا جو بعد میں اصطخر لکھنے کا غلط رواج شروع ہوا ۔ یہ ہر صورت اصتخر یا استخر سے ملکہ آستر کی یاد دل میں تازہ ہوتی ہے ۔ " خشترہ " یہی مصنف جی لی اسٹرینج اسی کتاب کے صفحہ ۲۴۲ پر لکھتا ہے ۔

قدیم فارسی زبان میں خشترہ کے معنی " شان و شوکت " کے ہیں ، اور اس لئے خشترہ اردشیر اور خشترہ شاہ پور سے مراد وہ علاقے ہیں ، جن سے ساسانی خاندان کے بانی اردشیر ، اور اس کے مشہور و معروف بیٹے شاپور یا ساپور کی شان و شوکت کی یاد دل میں تازہ ہوتی ہے ۔

اب پھر اپنے مقصد پر آتا ہوں مختصر قصہ یہ کہ مذکورہ واقعات اور آثار سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قبائل ترین شام کے شمالی علاقہ ٹیرہ ( تیرا ) سے جلا وطنی کے بعد علاقہ خوزستان ( ایران ) میں اسی دریائے مذکور کے کنارے بسائے گئے اور انہی کے نسبت سے دریا اور اس نواحی کا نام تیرا اور ایک شہر بھی تیرین کے نام سے یعنی تیرا والا موسوم اور مشہور ہوا ۔ ساسانیوں کے جبر و تشدد کے سبب ایران سے نکل کر مشرق کی طرف موجودہ افغانستان کے علاقہ تیرا جو ان کے سبب موسوم ہوا ، میں اپنے عزیزوں کے ہاں سکونت پذیر ہونا زیادہ قرین قیاس ہے ۔ ان میں مشہور اور بڑا قبیلہ ابدالی کے



نام سے یاد کیا جاتا ہے ۔

روایت ہے کہ یہ لوگ بنی اسرائیل میں نفتالی بن یعقوب[ع] کی اولاد سے ہیں اور عرصہ دراز گزرنے اور تلفظ میں فرق کے سبب نفتالی سے افتالی اور بعد میں ابدالی مشہور ہوگے ہیں ۔ یہ کوئی خاص فرق نہیں ۔ صرف ن الف سے بدلا ہے ۔

ترین قبائل کے علاوہ دوسرے افغان قبائل کے بھی ملک ایران سے خارج ہونے اور ان کے مشرق کی طرف آنے کے آثار و قرائن ، ملک ایران کے شمالی اطراف میں جس کا کچھ حصہ اس وقت روسی سلطنت میں ہے ، بکثرت موجود ہیں ۔ مثلاً ہمدان نہاوند ، حلوان ، جولان یا گیلان ۔ مراغہ ۔ دریائے صافی ۔ نیز اور میہ ۔ میانہ یا میانج جس میں قبائل ارمڑ اور میانہ آباد تھے ۔ طہران ، قزوین ، تبریز ، کرمان شاہ اور اصفہان وغیرہ کے علاقوں میں ان کے انبیاء کی قبریں صوامع ، گرجے قلعے ، چشمے ، دریا پہاڑ اور قصبے زیادہ تعداد میں انہی کے ناموں سے موسوم ہیں انہی قبائل کے آثار اور بعد میں ان علاقوں سے ساسانیوں کے عہد میں اخراج وغیرہ سے قیاس اخذ کیا جاتا ہے کہ اکثر سڑابنی افغان قبائل ان جتھوں میں سے ہوں گے جنہیں اشوریوں کے بعد بخت نصر نے سلطنت یہودا کی تباہی کے بعد مشرق میں بابل کے نواحی علاقوں میں بسایا تھا ۔ وجہ یہ ہے کہ بابلی حکومت کی مشرق حدود صرف انہی علاقوں تک پہنچ چکی تھی ۔ بابل کے برعکس آشوری مملکت کی حدود مشرق میں بہت وسیع تھیں ۔ جو دریائے سندھ کی وادی ، کاشغر اور موجودہ بلوچستان تک قائم تھیں ۔

ایران میں سکونت کے سبب بعض مصنفوں نے ان کو ایرانی اور فارسی لکھا ہے ۔ جس کا نسب سے کوئی واسطہ نہیں ۔ بلکہ یہ سکونتی نسبت ہے جو وہاں کے رہائش کے سبب بولا جاتا تھا جس کا

ذات اور مذہب سے کوئی تعلق نہیں -

شامی علاقہ جات کے اسرائیلی نام جو صرف علاقہ یوسف زئی میں بغیر کسی تاویل کے بلکہ بعینہٖ انھی ناموں سے جو ندی ، نالے، قصبے دیہات اور پہاڑ موجود اور موسوم ہیں ، بطور نمونہ درج کیا جاتا ہے جو " مشت نمونہ خروار " ہے - ہاں جس نام میں یہاں کے لہجے میں جو فرق آیا ہے وہ بھی اصل نام کے ساتھ قوسین ( ابریکٹ ) میں لکھا جاتا ہے -

نطوفہ - باغدرہ - دوڑ - دربند - کرنا - آشرہ - بوقا - منارہ - زرہا ( زروبی ) - شوا - ایتم - سدوم - خندف ( گندف ) - کرخ ( کرغ ) جلولا ( جلالا ) سورا - سورا - بارما ( ن ) قانا - غور بند براندی ( براندو ) ایلہ - ایلم - دوسرا ( دوہ سیرے ) جور ( جوڑ ) - قراقر ( کرا کڑ ) صیدا (صیدو) دیر - سلکا - خلخال (خالونہ) تمر (تیمرگرہ) مندا (منڈا) بروا - باقر - کیارہ - سکرہ - بیکا - کلالہ

فَاٰمَنَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ وَ كَفَرَتْ طَّآئِفَةٌ

حضرت عیسیٰ کے بعد ان کے یاروں (حواریوں) نے بڑی محنتیں کی ہیں وہ خراسان و کشمیر تک پہنچے تب ان کا دین نشر ہوا -

## آرامی سریانی نام اور شامی مذہبی تعلق اور اس کے اثرات :

اس سلسلے میں ذیل میں ایک بیان درج کرتا ہوں تا کہ پڑھنے والے خود اس کا تجزیہ کریں - اس میں ایک بڑا معمہ " پشیتا " ہے دوئم گرجوں عبادت گاہوں کا ذکر علی الخصوص افغانوں کے علاقوں میں اس کی موجودگی سے ، افغان مشاہیر کے اس بیان کی تصدیق ہوتی ہے کہ یہ اکثر و بیشتر ابتدا ہی میں دین عیسوی قبول کر چکے تھے



اور حواریوں کے ذریعہ جو ان کے ہم نسل و ہم وطن بھی تھے ، صدق دل سے تسلیم کر کے خدائے واحد لا شریک کے رسول عیسیٰ پر ایمان لا چکے تھے - اور جس گروہ و طائفہ نے ان کی دعوت قبول کی تھی حواریوں کے بعد وہی طائفہ مشرق میں افغانوں کا ہی تھا جیسا کہ خود ان کا بیان ہے -

سریانی کلیسا - تاریخ شام میں درج ہے کہ :

شہر ادیسا ( الشروحا ) میں اس کلیسا کی بنیاد دوسری صدی عیسوی کے آخر میں پڑی تھی - بعد کی صدیوں میں یہ کلیسا انطاکیہ اور مغرب کی یونانی روایات سے مطابقت قائم نہ رکھ سکا - چنانچہ انجیلوں کے متعلق اس نے اپنی تعبیرات اختیار کر لیں - پہلے وہ سلسلہ جاری رکھا جو اصطلاع میں اتفاق اناجیل کہلاتا ہے - پھر ' پشیتا ' یعنی سادہ تعبیر اپنا لی گئی - پشیتا اس وقت سے معیاری سریانی تعبیر مانی جاتی ہے - سریانی کلیسا کا پہلا ماہر دینیات افرائم سائرس ( اسرائیلی ) تھا یہ شخص شامی کے لقب سے مشہور ہے قریب ۳۰۶ع میں پیدا ہوا اور ۳۷۳ع میں وفات پائی ، وہ دینی شاعر بھی تھا اس نے سریانی ( زبان جو ارامی ہی کی ایک شاخ تھی ) میں مذہبی گیتوں کی ابتدا کی اور خانقاہی نظام جاری کرنے کا وہی ذمہ دار تھا - افرائم نصیبین ( شام ) میں پیدا ہوا پھر ادیسا چلا آیا یہاں اس نے درسگاہ کو از سر نو زندہ کیا - یہ درسگاہ ایک عظیم الشان سریانی یونیورسٹی بن گئی سریانی کلیسا کی شاخیں مروے ، ھرات ، سمرقند ، اور وسط ایشیا کے دوسرے مقامات پر چھٹی صدی عیسوی کے وسط میں قائم تھیں -

## افغان قوم کا عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان

زمانہ قدیم سے افغان قوم میں مسلسل یہ روایت چلی آرہی ہے کہ ان کو اپنے انبیاءؑ کی طرف سے بشارت ہوئی تھی کہ حضرت عیسیٰ کی پیدائش پر ایک ستارہ نمودار ہوگا جو ان کی پیدائش کی نشانی ہوگی اس کی تصدیق انجیل متی باب دوئم سے ہوتی ہے ۔ کہ انہوں نے وہ ستارہ عیسیٰ کی پیدائش پر نمودار ہوتے دیکھ لیا اس وقت وہ لوگ دین موسوی پر تھے ۔ اور غرجستان ۔ آرمینیہ ۔ خراسان اور ایران جو مجوسیوں کا علاقہ تھا میں جلاوطنی کی زندگی گزار رہے تھے ۔ تورات کی زبان میں اس علاقہ کو مشرق کہا جاتا تھا مادیوں اور ہندوؤں کے عہد میں اسے میڈیا اور پارتھیا بھی کہتے تھے ۔ اپنے انبیاءؑ کی بشارت کے بموجب انہوں نے اپنا ایک وفد بیت المقدس بھیجا تاکہ وہ وہاں جاکر عیسیٰؑ کی پیدائش کی تصدیق کر کے ان پر ایمان لائیں ۔ انجیل متی باب دوئم میں اس وفد کو مجوسی کے نام سے پکارا گیا ہے ۔ حقیقتاً اس سے مجوسیوں (جو آتش پرست تھے) کی مملکت اور علاقہ مراد ہے ۔ اور وفد ان لوگوں پر مشتمل تھا ۔ جو دین موسوی پر تھے ۔ اور ستارے نے ان ہی کی رہنمائی کی تھی ۔ کتاب دنوی عہد یونانی زبان سے پشتو ترجمہ ۱۹۴۵ع برٹس اینڈ فارن بائیبل سوسائٹی انارکلی لاہور میں درج ہے کہ انجیل متی باب دوئم میں یوں ارشاد ہوتا ہے ۔

جس وقت حضرت عیسیٰؑ یہودیہ کے شہر بیت الحم میں بادشاہ ہیرودیس کے عہد سلطنت کے دوران پیدا ہوئے ۔ تو جانب مشرق سے مجوسی لوگ بیت المقدس بدیں وجہ آئے ۔ کہ وہ یہودیوں کے پیدا شدہ بادشاہ کی جائے پیدائش معلوم کریں کیونکہ



ان کے کہنے کے بموجب انہوں نے مشرق میں ان کا ستارہ دیکھا تھا ۔ اور وہ ان کو سجدہ کرنے کے لئے آئے تھے ۔ ہیرو دیس بادشاہ نے جب یہ سنا ۔ تو بہت پریشان ہوا بلکہ بیت المقدس کے سب لوگ بھی ۔ بادشاہ نے قوم کے تمام کاہنوں اور کاتبوں کو جمع کیا ۔ اور ان سے پوچھا کہ مسیح کہاں پیدا ہوں گے انہوں نے کہا کہ یہودیہ کے شہر بیت الحم میں اس لئے کہ نبی کے وسیلے سے یوں لکھا گیا ہے کہ اے بیت الحم افراتہ یہودیہ کے علاقہ میں ۔ تم یہودیہ کے حاکموں میں کبھی بھی چھوٹے نہیں ہو اس لئے کہ تم میں سے ایک حاکم پیدا ہوگا جو میری امت اسرائیل کو سنبھال لے گا ۔ اس وقت ہیرودیس نے مجوسیوں کو خفیہ طور پر اپنے پاس بلایا اور ان سے پوچھا کہ وہ ستارہ کس وقت دکھائی دیا ۔ ان کو بیت الحم بھیج دیا ۔ اور تاکید کی کہ چلے جاؤ اور نہایت احتیاط کے ساتھ اس لڑکے کے بارے میں دریافت کرو اور جب کبھی تم اسے تلاش کرنے میں کامیاب ہوگئے تو مجھے بھی مطلع کر دو تاکہ میں بھی وہاں جاکر اسے سجدہ کروں ۔ انہوں نے جب بادشاہ سے یہ سنا ۔ تو روانہ ہوگئے اور دیکھو ۔ کہ وہی ستارہ جو انہوں نے مشرق میں دیکھا تھا ۔ ان کے آگے آگے اوپر جاتا رہا اور وہاں تک گیا جہاں وہ لڑکا تھا وہاں جاکر کھڑا ہوگیا یہ لوگ ستارہ کے دیکھنے پر بہت زیادہ خوش ہوئے اور جب اس گھر میں داخل ہوئے تو اس لڑکے کو اپنی ماں مریم کے پاس دیکھا ۔ اور سجدے میں گر پڑے ۔ اپنے اپنے صندوق کھول کر سونا ۔ لوبان اور موتی اسے پیش کئے ۔ اور ان کو خواب میں خبردار کیا گیا کہ ہیرودیس کے پاس نہ جاؤ چنانچہ وہ دوسرے

راستے سے واپس اپنے وطن چلے گئے۔

معلوم رہے کہ یہ وفد اسرائیلیوں کا تھا ۔ مگر فارسیوں کے مجوسی حکومت کے مملکت میں رہنے کی وجہ سے ان کو مجوسی کہا گیا ۔ ورنہ کہاں مجوسی اور کہاں یہودی بادشاہ کی تلاش ۔ پھر باب دہم میں حضرت عیسیٰ[ؑ] اپنے شاگردوں کو خطاب اور ہدایات کے متعلق درج ہے کہ :۔

پھر انہوں نے اپنے بارہ مریدوں کو بلایا اور ان کو ناپاک روحوں پر اختیار دے کر حکم دیا کہ غیر یہودی قوم کی طرف مت جاؤ اور سامریوں کے کسی ایک شہر میں بھی مت گھسو ۔ بلکہ خاص کر اسرائیل خاندان کے گم شدہ بھیڑوں کی تلاش میں جاؤ اور ان کو جاتے جاتے نصیحت کرو کہ آسمان کی بادشاہی قریب آ گئی ہے ۔

انجیل متی کے پندرھویں باب میں عیسیٰ[ؑ] ایک کنعانی عورت کی فریاد پر فرماتے ہیں :۔

مجھے سوائے اسرائیل خاندان کی گمشدہ بھیڑوں کے اور کسی کے لئے نہیں بھیجا گیا ۔

اس سلسلے میں بتانا ضروری ہے کہ حضرت عیسیٰ کے واقعہ صلیب کے بعد حواریوں کی تبلیغی مساعی تیزی سے شروع ہوئیں اور انہوں نے حضرت عیسیٰ کے ہدایات کے مطابق جہاں بھی وہ جلا وطن بنی اسرائیل آباد تھے وہاں ان کے پاس پہنچے اور ان کو دین عیسوی کی دعوت دے چکے تھے۔ مثال کے طور پر ایک دو واقعے ذیل میں درج ہیں۔

ابن بطوطہ اپنے سفر نامہ جلد دوئم میں لکھتا ہے کہ :۔

کنجی گری جو زمانہ حال میں ڈنگ لور کہتے ہیں اور کوچین (ہندوستان کے مشرقی حصے) کی ریاست میں واقع ہے یہودی



اس شہر میں زمانہ قدیم سے رہے ، نصرانی بھی ان کے بعد رہے ۔ کہتے ہیں کہ لوقا حواری ۵۲ء میں یہاں یہودیوں کے لئے آئے تھے ۔

بائیبل میں درج ہے ۔ کہ

تھوما جو حضرت مسیح کا حواری تھا ایک مدت تک افغانستان میں تبلیغ کرتا رہا بعد میں وہ ہندوستان چلا گیا اور مالا بار کے یہودیوں میں تبلیغ کرتا رہا ۔ بعد میں مدراس چلا گیا اور وہاں شہید ہو کر میلا پور ( مدراس ) میں دفن ہوا جس کی زیارت وہاں موجود ہے اور اس پر بڑا گرجا موجود ہے ۔

کہتے ہیں کہ یہ حواری کشمیر میں بھی اسرائیلیوں کے پاس پہنچے تھے ۔ سری نگر میں ایک اسرائیلی نبی کا قبر بھی موجود ہے اور وہاں کے لوگ زیارت کے لئے جاتے ہیں۔

جب عیسیٰ کے تختہ دار کی خبر پھیلی ۔ تو ہر ملک سے کافی لوگ بیت المقدس پہنچے ۔ جن میں افغان قوم کے نمائندے بھی تھے ۔ چنانچہ انجیل میں رسولوں کے اعمال باب دوم میں ارشاد ہوتا ہے ۔

بیت المقدس میں مسافر یہودی تھے ۔ ایماندار ہر قوم میں سے کہ آسمان کے نیچے آباد ہیں ۔ اور جب یہ آواز آئی ۔ تو سب اکٹھے ہو گئے اور متفکر ہوئے اس لئے کہ ہر ایک نے یہ سنا ۔ کہ وہ میری زبان میں باتیں کر رہے ہیں ۔ سب ہوش و حواس کھو بیٹھے اور حیرانگی کے عالم میں کہنے لگے کہ دیکھو وہ سب جو باتیں کر رہے ہیں گلیلی نہیں ہیں کیا ؟ پھر ہم کس طرح ہر ایک اپنے اپنے ملک کی زبان سن رہے ہیں جہاں ہم پیدا ہوئے ہیں اور رہتے ہیں ۔ یعنی پارتھیان ۔ میدان ۔ علامیان ۔ عراق ۔ یہودیہ ۔ کبدکیہ ۔ پنطس ۔ آسیہ ۔

فروکیہ ۔ پمفولیہ ۔ مصر اور لبوا جو کرینے کی طرف ہے اور رومی مسافر ۔ اور نیز مرید کریتیان اور عرب ۔ ہم اپنی اپنی زبان میں ان سے خدا کے بڑے کارنامے سن رہے ہیں ۔ پطرس آن گیارہ حواریوں کے ساتھ اٹھا ۔ اور اپنی بلند آواز سے کہا ۔ اے یہودیو ۔ تم سب جو بیت المقدس میں جمع ہو اس پر سمجھ جاؤ اور میری باتوں پر دھیان رکھو ( کچھ نصیحت کی اور پھر باواز بلند کہا ) اے اسرائیلیو ۔ یہ باتیں اچھی طرح سن لو ۔ کہ عیسیٰ ناصری بھی ایک انسان تھا ۔ جسے خدا نے ان ان کی قوت اور عجیب و غریب کارناموں اور نشانیوں سے ثابت اور ظاہر کیا ۔ یعنی وہ اہم کارنامے جو اللہ تعالیٰ نے ان کے وسیلے سے تمہارے درمیان سر انجام دئے ۔ جیسا کہ تم کو بھی معلوم ہے ۔

اس ارشاد میں جن جن ملکوں کا ذکر کیا گیا ہے ۔ ان میں کئی علاقے وہ ہیں جن میں قوم افغان یعنی سابق جلا وطن بنی اسرائیل آباد تھے ۔ جیسا کہ پارتھیان ( پارتھیا ) یعنی موجودہ افغانستان اور اس کا ملحقہ علاقہ اور پاکستان میں میدان یعنی موجودہ دیر اور باجوڑ کا علاقہ یہاں بروا نام ایک قدیمی قصبہ موجود ہے جو شامی نام ہے ۔ اور کبدکیہ یعنی موجودہ کبل کیا ملک یوسف زئی میں تربیلا ڈیم کا علاقہ اور کبل کیا ( کبدکیہ ) زمانہ قدیم کا یہ عظیم الشان شہر دریائے سندھ کے مغربی کنارے اور کوہ ہمالیہ کے مغربی سلسلے کی ایک شاخ مہابن نامی پہاڑ کے جنوب مشرق کے دامن میں واقع تھا ۔ دریا کے کنارے پرانے زمانے کے بادشاہوں کے محلات کے کھنڈرات موجود ہیں مگر اب ڈیم کے پانی میں آ چکے ہیں جو دریا کے کنارے واقع تھے ۔ شہر کے چاروں طرف سڑک بنائی گئی تھی



جس کے کچھ حصے اب بھی دکھائی دے رہے ہیں ۔ دریا سے اوپر مغرب کی طرف جاتے ہوئے چار میل پر کوٹ کند ، آئے گا اور یہاں سے دو میل بعد بٹیل ( اللہ والے ) آئے گا یہ مقام اسرائیلی جلا وطنوں کا محلہ قیاس کیا جاتا ہے جس کے اثار اب بھی مکمل طور پر موجود ہیں ، پھر اس کے بعد دو میل پر سرکوئی ملے گا یہاں ایک کنواں زمانہ قدیم کا بنا ہوا موجود ہے ۔ نیچے کی طرف زینے بنے ہوئے ہیں اور اس میں کتنا بھی دور جائے پتہ نہیں چلتا ۔ پھر یہاں سے دو میل کے فاصلے پر بنج کے محلات آتے ہیں پھر یہاں سے کھنڈا تین میل کے فاصلے پر ہے اور یہاں سے ایک میل پر کافر لڑی ہوتے ہوئے غازی شاہ پہنچ جاتے ہیں جو کسی بادشاہ کی رہائش گاہ بیان کی جاتی ہے ۔ اس تمام حدود میں جس میں تقریباً چودہ میل کا سڑک شہر سے گھوم کر پھرا ہے درمیان میں جگہ بہ جگہ پرانے محلات کے کھنڈرات موجود ہیں ۔ ان میں اوپر کا حصہ پانی سے محفوظ ہے یہاں سونا اور سونے کے سکے زیادہ تعداد میں مل جاتے ہیں سوہنی مہینوال بھی یہاں کے رہنے والے تھے مہینوال بیلہ ( ٹاپو ) اس شہر کے سامنے دریائے سندھ میں موجود ہے جو اس سال ۱۹۷۵ع ڈیم کے پانی میں آ رہا ہے اور یہ بیلا کبل کیا والوں کی ملکیت تھی ، حکومت پاکستان نے اس کے عوض میں پچھتر ہزار روپیہ مالکان کو ، جو قبیلہ اتمان منڈڑ یوسف زئی ہیں ، ادا کر دیا ہے بعض کی رائے ہے کہ گوتم بدھ کی جائے پیدائش بھی یہیں کا تھا اور یہ شہر ان کے والدین کا مسکن تھا کبل کیا کے شہر سے جانب شمال مشرق مواضعات آشرہ ۔ کرنا اور مشرق میں دوڑ ضلع ہزارہ اور جنوب مغرب میں زربہ ( زروبی ) اور منارہ واقع ہیں دریا پار جانب جنوب میں نطوفہ اور باغدرہ اور جانب شمال مغرب سکنہ ہوتا واقع تھا ۔ اس شہر کے سامنے دریا کے

پار ، تل سواب ( تل سواٹ ) کے نام سے ایک گاؤں جو ٹیلہ پر واقع تھا ، وہ بھی ڈیم میں آ گیا - پشتو زبان میں بھی ٹیلہ کو تل کہتے ہیں - مکان کی تعمیر کے وقت اکثر یہ بولا جاتا ہے کہ مکان کی تل اونچا رکھو یعنی مٹی زیادہ بھرو تاکہ ٹیلہ بن جائے اور پانی کے نقصان سے بچا رہے - یعنی تل کا لفظ عبرانی ہے جو پشتو میں موجود ہے - لہذا ان شامی ناموں کی بستیاں ، اسرائیل کا یہاں رہنا و آباد ہونا ظاہر کرتا ہے

الغرض پطرس نے یہودی اور اسرائیلی دونوں کو الگ الگ مخاطب کر کے نصیحت کی ہے - جس سے ظاہر ہوتا ہے - کہ یہودی وہ لوگ تھے جو وہیں آباد تھے یا گرد و پیش سے آئے تھے - اور اسرائیل سے مراد وہ لوگ ہیں جو باہر یعنی مشرق سے آ کر وہاں جمع ہوئے تھے- حضرت عیسیٰ کے پیدائش کے وقت مشرق سے مجوسی وفد کی آمد کا ذکر کیا گیا ہے - وہ مجوسی اسرائیلی تھے اس لئے ان کو یہ دلچسپی ہو سکتی تھی -

محمد سرفراز خان خٹک عقاب نے اپنی تصنیف تاریخ خٹک میں متعدد مؤرخین مثلاً کاپروٹ - کروسنکی - جیکوبر اور رہنگز کے یہ نظریات درج کئے ہیں - کہ پشتون ( افغان ) درحقیقت آرمینیوں کی ایک شاخ ہے - جو پہلے شروان میں رہتی تھی - آرمینیہ کے لوگ کہتے ہیں - کہ افغان ہم سے نکلے ہیں - کیوں کہ البانیہ کے لوگ اغوان کہلاتے تھے - اور یہ کہ اغوان آرمینیہ سے ہندوستان گئے تھے اور وہاں عیسائیت کی جگہ اسلام قبول کیا - ( معلوم رہے کہ زمانہ قدیم میں '' ہند '' کے مملکت میں دریائے سندھ کے آر پار کا علاقہ اور کابل و قندہار بھی شامل تھے ) اور یہ بھی لکھا ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ افغان بحر خزر کے کنارے باب الابواب



اور شروانات ( شمالی ایران ) میں آباد تھے - حدود ایران میں لوٹ گھسوٹ کرنے کے پاداش میں شاہ ایران نے ان کو وہاں سے منتقل کر کے مشرقی خراسان کو نکال بھیجا -

میری رائے میں مذکورہ مؤرخین کا یہ نظریہ قابل اعتماد ہے اس لئے کہ شروان کے علاوہ وہاں پر میمون ، میانہ ، زمند ، بریس ، ارمڑ صافی اور اس کے علاوہ ساتھ مراغہ بھی اور بخارا سے مغرب کی طرف سروان وغیرہ علاقے بھی موجود ہیں - اوریہ سڑا بنی افغان قبائل کے مسکن رہے ہیں - جو بخت نصر کے ہاتھوں جلاوطنی کی زندگی بسر کر رہے تھے - اور اسی وقت انہی ناموں ( یعنی میمون ، میانہ - زمند ، بڑیس - شروانی یا شیرانی ، صافی اور سروانی ) سے یہ قبائل یہاں ملک افغان پر بھی موجود ہیں. علاوہ ازیں وہاں پر بہت زیادہ مقدار میں اسرائیلی نشانات اب بھی پائے جاتے ہیں - مراغہ ، (غتّورہ مرغہ ، غتوڑہ مرغہ) کے متعلق تواتر سے یہ روایت ہے کہ یوسف زئی اور ان کے نسبی رفقا کے اباؤ اجداد نے شام سے جلا وطنی کے بعد مراغہ میں سکونت اختیار کی تھی اور اس کو اپنا وطن بنایا تھا -

جغرافیہ خلافت مشرقی میں درج ہے - کہ

مراغہ کا شہر دریائے صافی کے کنارے پر ، تبریز سے ستر میل جنوب میں واقع تھا ، اور دریائے صاف کوہ سہند سے نکل کر جنوب کی سمت میں بہتا ہوا ، اس شہر تک پہنچتا تھا - اور یہاں سے مغرب کی جانب مڑ کر جھیل آرمیہ میں گر جاتا ہے - مــراغہ ، قریۃ المراغہ ( چراگاہوں کا گاؤں ) کا مخفف ہے - مراغہ نہایت خوش گوار شہر تھا اس کے گرد ایک فصیل تھی اور فصیل کے باہر نہایت بار آور باغات تھے - یہاں کا ایک پھل ، جس کی وجہ سے یہ جگہ مشہور تھی ، ایک قسم

کا خربوزہ تھا ، باہر سے سبز اور اندر سے سرخ نکلتا تھا ، اور مزہ شہد کا رکھتا تھا مستوفی نے اس شہر کے قلعے اور اس کے مستحکم فصیلوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ اس بڑے شہر کے گرد متعدد سر سبز شاداب علاقے تھے ، جن کو بہت سی ندیاں سیراب کرتی تھیں ۔

اب ہم تاریخ بخارا کے کچھ اقتباسات پیش کر رہے ہیں جس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ دریائے جیحون و سیحون کے علاقوں پر جہاں کہیں بھی عیسائیوں کا ذکر آیا ہے وہ یہی افغان قبائل تھے ۔ آرمینیس ویمبرے (ہنگری) پروفیسر پرتھ یونیورسٹی اپنی تصنیف تاریخ بخارا میں مقدمہ کے زیر عنوان بخارا کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

مغرب کی سمت سروان کا ضلع اور شہر پہاڑوں کے درمیان واقع تھا ۔ آب و ہوا غیر معتدل مگر باشندے (یعنی سروانی) بہت صحت مند اور جفا کش تھے زرد گرد جو ساسانیوں کے زمانہ میں عیسائیوں کی مشہور قیام گاہ تھا ۔ یہاں سے دس فرسخ دور تھا ۔ اسی طرح یہاں پر برک ، اور کیشی بھی مشہور مقامات تھے ۔ جو اضلاع جیحون ( اور سیحون ) کے منبع کے نزدیک ہیں ۔

باب اول میں اسلام سے پہلے کا دور کے زیر عنوان وہ ایک جگہ لکھتے ہیں ۔ کہ

متعاقب صدی میں اس بات سے ثابت ہوتا ہے ۔ کہ شاپور کے عہد میں عیسائیوں کو تنگ کیا گیا ۔ اور طوس اور سرو میں تین سو چونتیس بڑے پادریوں کے اسقف خانے تھے ۔

جغرافیہ خلافت مشرقی کے مطابق سروان سے مغرب کی جانب طبرستان میں " میمون " سب سے زیادہ مستحکم قلعہ تھا ۔ اور اس سے مغرب کی طرف پہاڑوں کے ایک سرچشمہ کے قریب وہ عجیب و غریب



آثار ہیں جس کا نام آجکل تخت سلیمان ہے ۔

معلوم رہے کہ میمون نام کا ایک سڑا بنی افغان قبیلہ آج بھی باجوڑ میں مقیم ہے ۔

آرمینیس ویمبرے مذکور آگے چل کر لکھتے ہیں کہ

ان علاقوں میں جہاں بدھ مت اور آتش پرستی کا اثر لوگوں پر کم ہو گیا تھا ۔ اور وہ مذہب ( عیسائیت ) کا تصور کرنے لگ گئے تھے ۔ وسط ایشیا میں خاص طور پر ایسا ہوا ۔ ماوراالنہر کے عیسائیوں کا مرکز سمرقند تھا ۔ جہاں اہل شام کے مطابق ۴۱۱ - ۴۱۵ عیسوی میں بڑے پادری کا مسکن بنایا گیا تھا فاضل کرنل ایچ یول کی رائے کے مطابق ۵۰۳ - ۵۲۰ عیسوی میں کاسمس نے ذکر کیا ہے ۔ کہ چھٹی صدی عیسوی کے وسط میں جیحون کے کناروں پر عیسائی آبادی تھی ۔ عربوں نے بخارہ میں بھی ایسا ہی پایا ۔ کیش کشانوں ( یعنی وہ افغان قبائل جو قیسی کاسی ، کاشی ، کہلاتے تھے ) کے متعلق نرشخی کا بیان واضح ہے ۔ یہ لوگ نہ عرب تھے ۔ نہ مقامی باشندے ۔ نہ مسلمان ۔ نہ آتش پرست بلکہ مغرب سے ہجرت کر کے آئے تھے ۔ تجارت ان کا شغل تھا ۔ اور اہل بخارا انہیں احترام کی نظر سے دیکھتے تھے ۔

معلوم رہے کہ مغرب سے الجزیرہ اور شام کا علاقہ مراد ہے اس لئے کہ تورات کی زبان میں بخارہ وغیرہ کو مشرق کہتے تھے برک اور کیشی سے مراد برکی (اورمڑ) اور کاسی (کاشی) افغان قبیلے مراد ہیں ۔ بخارا کے مشرق کی جانب چین کی سرحد پر بھی ان قبیلوں کا مسکن رہا ہے اور اب بھی کاشغر کے نام سے وہاں پہاڑ موجود ہے ۔ غر، پشتو میں پہاڑ کو کہتے ہیں اور کاش سے مراد کاشی قبیلہ ہے ۔ اس وقت بھی یہ

قبیلے انہی ناموں سے افغانستان اور پاکستان میں آباد ہیں ۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہی افغان قبیلے جو کسی زمانے میں وہاں آباد تھے ۔ ہجرت کر کے یہاں پر بھی انہوں نے انہی ناموں سے سکونت اختیار کی ۔ عبدالجبارشاہ اپنی تصنیف بنی اسرائیل میں تاریخ قدیم بخت نصر کے حوالہ سے لکھتا ہے کہ

بنی اسرائیل بخارا مرو اور خیوا کے متعلقہ علاقوں میں بڑی تعداد میں موجود تھے ۔

اس علاقے میں ایک اور بڑا قصبہ موجود تھا جس میں اسرائیلی آباد تھے اور ان کی وجہ سے یہ شام کے انطاکیہ نامی شہر پر موسوم تھا اس شہر کے بارے میں سال نامہ کابل طبع شدہ ۱۹۳۳ع کے صفحہ ۳۶ پر درج ہے ۔

انطاکیہ در حوالی شہر مرو قدیم واقع واز قدیم ترین بلاد تاریخی افغانستان بود ۔

پروفیسر مقبول بیگ بدخشانی اپنی کتاب تاریخ ایران جلد اول میں ایرانی مورخ حسن پیرینہ کے حوالہ سے لکھتے ہیں ۔

قدیم تاریخوں سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ بخت نصر نے جب بیت المقدس کا محاصرہ کیا ۔ تو اس وقت آرمینیہ کے بادشاہ پانک دوئم نے اس کا ساتھ دیا تھا ۔ اس مہم میں جو یہودی اسیر کر کے آرمینیہ لائے گئے ۔ ان میں شامبات نامی یہودی کا ایک کنبہ (قبیلہ) بھی تھا ۔ شامبات کے بیٹے کا نام باگارات تھا اہل آرمینیہ لکھتے ہیں کہ اس کنبے (قبیلے) کے افراد بہت دانشمند تھے اس لئے انہوں نے بڑے بڑے رتبے حاصل کئے ۔ پھر ایک زمانہ ایسا بھی آیا ۔ کہ یہی لوگ چھٹی (بلکہ پانچویں) صدی عیسوی میں آرمینیہ اور گرجستان ( غرجستان) کے بادشاہ بنے ۔



آگے لکھتا ہے

ایرانی تاریخ کا ایک اور با عظمت باب ساسانی عہد سے شروع ہوتا ہے ۔ جو چار سو چھبیس سال تک (۲۲۶ تا ۶۰۲ع) قائم رہا ۔ اس کی شہرت کے ڈنکے اطراف عالم میں بجتے رہے ۔ ساسانی عہد کا موسس ارد شیر ہے ۔ جس کا شمارہ ایران کے عظیم بادشاہوں میں ہوتا ہے ۔ آتش پرستوں کے موبد ہیربد اشکانیوں سے سخت ناراض تھے ۔ ان کی دلجوئی کے لئے اردشیر نے مذہب آتش پرستی پر قائم رہنے کی اجازت دیدی ۔ اور آشکانی شہزادوں اور (افغان) امراء کو موت کے گھاٹ اتار دیا ۔ بعض جو بچ گئے بین النہرین ۔ ہند اور افغانستان کی طرف نکل گئے بعض علاقوں میں جہاں آشکانی خاندان کے افراد اور ان کے متعلقین اپنے آپ کو مضبوط سمجھتے تھے وہیں مقیم رہے ۔ ۲۴۱ع میں شاپور بن اردشیر نے آرمینیہ کی طرف مصالحت کا ہاتھ بڑھایا ۔ اور ترے سن کے بیٹے اسک کو آرمینیہ کی حکومت سونپ دی ۔ اس طرح گویا آرمینیہ نے ایران کی برتری کو تسلیم کر لیا ۔ آرمینیہ کے بعد شاپور کی نظریں گرجستان (غرجستان) پر تھیں ۔ وہاں کے بادشاہ سارومیس (شارومیس) کو رومیوں کی حمایت حاصل تھی ۔ اس لئے شاپور نے اسے گرجستان سے باہر نکال دیا ۔ اور اس کی جگہ اس کے بھتیجے اسپاکورس کو تخت نشین کیا گرجستان کے پہاڑی دروں کی فوجی اہمیت کی وجہ سے رومیوں کو یہ گوارا نہ تھا کہ اس پر ایران کو اقتدار حاصل ہو ۔ چنانچہ والفٹینین رومی نے ۳۷۰ع میں گرجستان کے معاملات میں مداخلت شروع کی ۔ اور چاہا کہ وہاں پھر شارومیس کی حکومت قائم ہو جائے چنانچہ ڈیوک ٹیرنٹیس کو فوج دیکر

بھیجا اسپاکورس نے اسے روکنے کے لئے دریائے کور پر فوج بھیجھی - لڑائی کی بجائے چچا بھتیجے کا معاہدہ صلح ہوگیا - جس کی رو سے گرجستان کی تقسیم عمل میں آئی - ایک حصے کی حکومت اسپاکورس کے پاس رہی - اور دوسرے حصے کی حکومت شاروسیس کو سونپ دی گئی - اس صلح کے لئے شاپور سے اجازت حاصل نہیں کی گئی - اور اس طرح گرجستان پر شاپور کا اثر ختم ہوا -

آگے لکھتا ہے

آرمینیہ میں زرتشتی مذہب کی تبلیغ (ساسانیوں کی طرف سے) زور شور سے جاری تھی - ایرانی حکام یہ مذہبی مہم چلا رہے تھے- اہل آرمینیہ اس تحریک سے سخت برافروختہ تھے - آخر انہوں نے جب سنا کہ فیروز (شاہ ایران) کو سفید ہنوں کے خلاف پیش قدمی (۴۸۱ع) میں ذلت آموز شکست کا سامنا کرنا پڑا ہے تو ان کے حوصلے بڑھے اور حکومت ایران کے خلاف علم بغاوت بلند کرکے آرمینیہ کے پایہ تخت " ارتاکستا " پر قبضہ کرنے میں کامیاب ہوگئے - نیز ایک ارمنی امیر ساہاک (سہاک) کو اپنا باشاہ بنا لیا - اس بغاوت میں گرجستانیوں نے بھی آرمینیوں کا ساتھ دیا تھا - فیروز نے گرجستان اور آرمینیہ دونوں ملکوں پر فوج کشی کا حکم دیا - گرجستان کے حکمران نے آرمینیوں کا ساتھ چھوڑ کر حکومت ایران کی اطاعت اختیار کرلی - لیکن فیروز کے بعد قباد کے عہد میں گرجستان کے باشندوں نے جو عیسائی تھے - حکومت ایران کے خلاف بغاوت کر دی - آرمینیوں نے بری طرح شکست کھائی - جس میں ساہاک (سہاک، صحاک) مارا گیا - اور ارمنی فوجوں کا سپہ سالار واہان بھاگ نکلا - جس



کا تعاقب ایرانیوں نے کیا - لیکن ہاتھ نہیں آیا اور وہ بدستور تیاری میں مصروف رہا - فیروز کی موت کے بعد صورت حال مختلف ہوگئی اور واہان نے واپس آکر پھر اقتدار قائم کر لیا - اور ایرانی بادشاہ بلاش سے استدعا کی - کہ عیسائیوں کو مذہبی امور میں آزاد کر دیا جائے اور ان کے ساتھ روا داری برتی جائے بلاش شروع شروع میں رضامند نہ تھا - لیکن اس عرصے میں فیروز کے بیٹے قباد نے تخت و تاج حاصل کرنے کے لئے شورش بپا کردی - جس سے خانہ جنگی شروع ہوگئی - واہان اپنی پوری جمعیت لے کر بلاش کی مدد کو آیا - ایرانی اور آرمنی فوجوں نے مل کر قباد (جو نوشیروان کا باپ تھا) کی شورش کو کچل دیا - اور اسے بھاگ کر سفید ہنوں کے یہاں پناہ لینی پڑی - بلاش نے احسان مندی کی وجہ سے واہان کی استدعا قبول کر لی - اور عیسائی مذہب کی آزادی کا اعلان کر دیا گیا - واہان نے یہ بات بھی منوا لی کہ آرمینیہ سے زرتشیت کو بالکل خارج کیا جائے - اور تمام آتش کدے مسمار کر دئے جائیں - ان اعلانات اور مصالحت کے بعد آرمینیہ اور گرجستان دونوں کو ایرانی صوبوں کی حیثیت میں داخلی خودمختاری حاصل ہوگئی - اور وہاں کے امراء اور عوام مطمئن ہوگئے -

آگے لکھتا ہے

کچھ عرصہ بعد جب (۵۳۱ع تا ۵۷۹ع) نوشیروان بادشاہ بنا تو وہ بھی مذہب کے معاملہ میں نہایت فراخدل تھا - رفاہ عامہ کے کاموں میں اسے عیسائیوں سے مدد لینے میں کوئی دریغ نہ تھا - شہر روسگان کو آباد کرنے کے بعد عیسائیوں کو اجازت دے دی - کہ وہ اپنے

آپ کو ایک ملت کی شکل میں منظم کر کے اپنا جاثلیق مقرر کر لیں ۔ ایران کے عیسائیوں کو نوشیروان کی یہ مہربانی مدتوں تک یاد رہی ۔ نوشیروان کو مطالعہ کا بہت شوق تھا۔ پورینیوس جو فلسفی اور طبیب تھا اور قوم کا (اسرائیلی اور عالم و ماہر) سریانی تھا نوشیروان کو فلسفہ پڑھاتا تھا ۔ ایک عیسائی مسمی پالوس پرسا ، جو قوم کا (یہودی اور عالم و ماہر) سریانی تھا ، نے نوشیروان کے لئے ارسطو کی منطق کا سریانی میں ترجمہ کیا ۔

یزدگرد دوئم کے عہد کا ایک واقعہ قارئین کی دلچسپی کا باعث ہوگا جسے افغان قوم کے مشاہیر جو اس وقت عیسائی مذہب پر تھے ، نے ایک جوابی خط کی شکل میں پیش کیا ہے ۔ تاریخ ایران میں درج ہے کہ

بہرام گور کی وفات پر اس کا بیٹا یزدگرد دوم ۴۴۰ع میں تخت نشین ہوا ۔ اس وقت ایرانی دارالحکومت میں یہ محسوس کیا جا رہا تھا ۔ کہ جب تک گرجستان اور آرمینیہ میں عیسائیت کا زور رہے گا ۔ ایران کا تسلط قائم نہیں رہے گا۔ آخر کار امرائے کار کے مشورہ سے بادشاہ کی طرف سے آرمینیہ کے امراء کے نام فرمان جاری کیا گیا ۔ جس میں زرتشتی مذہب کی دعوت تھی ۔ اس فرمان کے پیش نظر آرمینیہ اور گرجستان کے عیسائیوں کا ایک عام اجلاس ہوا جس میں طے پایا کہ مراسلے کا جواب سختی سے دیا جائے ۔ چنانچہ ایک مراسلہ یزدگرد کو بھیجا گیا جس کا مفہوم تھا ۔ کہ

ایک ایسا مذہب جس کے متعلق ہمیں معلوم ہے کہ وہ بے سروپا ہے ۔ اور چند بے عقل آدمیوں کے اوہام باطلہ کا نتیجہ ہے ۔ اور جس کی تفاصیل آپ کے بعض جھوٹے اور مکار عالموں نے ہمیں پہنچائی ہیں ہرگز اس قابل نہیں کہ انہیں سنا ، یا پڑھا جا سکے ۔ ہم ہرگز آپ لوگوں کی طرح عناصر ، سورج ، چاند اور آگ کی پرستش نہیں کرتے ۔ زمین اور آسمان پر آپ کے جتنے معبود ہیں ۔ ہم ان میں سے کسی کو نہیں مانتے ۔ بلکہ خدائے واحد و برحق کی عبادت کرتے ہیں۔ جو زمین اور آسمان اور ان تمام چیزوں کا پیدا کرنے والا ہے جو ان کے اندر ہیں ۔



## سفید ہن

جیسا کہ اوپر سفید ہنوں کا ذکر آ چکا ہے کہ قباد نے ان کے ہاں جا کر پناہ لی تھی لہذا اب ہم سفید ہن اور ترک قبائل کے متعلق کہ ان کا کیا تعلق افغان قوم سے رہا ہے اور وہ ان کے گرد و پیش کیسے رہ چکے ہیں ، کا کچھ حال تاریخ ایران سے پیش کر رہے ہیں تاکہ سفید ہن اور ترک قبائل پر کچھ روشنی پڑ سکے اور یہ معلوم ہو سکے کہ یہ دراصل کون تھے۔ کیونکہ نئی روشنی کے بعض مورخین نے انہیں افغانوں کے ساتھ خلط ملط کر کے دکھایا ہے ۔ حالانکہ ان کی حیثیت اور اصلیت ایک الگ قوم کی تھی ۔ مصنف تاریخ ایران بحوالہ سائیکس اے ہسٹری آف پرشیا (۱۲۰ تا ۸۸ قم) لکھتا ہے کہ

ادھر پہلی مرتبہ آشکانی حکمران مہرداد دوم کو جمہوریہ یونان سے دوستانہ روابط پیدا کرنے کا خیال آیا ادھر حکومت چین نے اولین بار اپنا سفیر ایران بھیجا چینی علماء اس بات پر متفق ہیں کہ ۱۴۰ قم تک چین کو مغربی ممالک کے متعلق کوئی معلومات حاصل نہ تھیں ، خاندان ہن کو چین میں اقتدار حاصل ہوا ، تو انہوں نے کئی مرتبہ اپنے سفیر خراسان بھیجے ، چینی سفیروں نے خراسان کے متعلق جو تاثرات پیش

کچھ ہیں حسب ذیل ہیں۔
یہاں چاول، گندم اور انگوروں کی بیلوں کی کاشت ہوتی ہے شہروں کے ارد گرد فصیلیں بنائی گئی ہیں۔ یہ ایک عظیم ملک ہے۔ یہاں چاندی کے سکے رائج ہیں جن پر حکمرانوں کی شبیہیں ہوتی ہیں۔ اہل خراسان و ایران دونوں طرف لکھ کر تاریخی واقعات منضبط کر لیتے ہیں۔

آگے لکھتا ہے کہ

سفید ہن کا ظہور ساسانی بادشاہ شاپور بن اردشیر کے عہد میں ہوئی۔ اسی عرصے میں شاپور کو اور پریشانی لاحق ہوئی شمال مشرق کی طرف سے قبائل چینیوئٹ جو ہن کے نام سے مشہور ہیں۔ اور قبائل گیلان نے یلغاریں شروع کردی۔ یہ قبائل ٹڈی دل کی طرح بڑھے چلے آتے تھے۔ انکی سرکوبی آسان نہ تھی ان قبائل کو شاپور نے مطیع و منقاد تو کر لیا۔ لیکن اس میں اسے سات سال لگے۔ گویا جو مہم اس نے ۳۵۰ء میں شروع کی تھی۔ وہ ۳۵۷ء میں انجام پذیر ہوئی اس کا یہ فائدہ ضرور ہوا کہ آگے چل کر ہن قبائل شاپور کے وفادار حلیف ثابت ہوئے...
بہرام گور کے زمانے میں بلخ اور شمال مشرق علاقوں کے قبائل نے جنہیں سفید ہن کہا جاتا تھا ایران کا رخ کیا ان کی آمد کی خبر پورے ایران میں پھیل گئی۔ بہرام اس بلائے ناگہانی کی خبر سے سخت ہراساں ہوا۔ چنانچہ اس نے بھائی نرسی کو نائب سلطنت مقرر کیا۔ اور تین ہزار سوار ساتھ لے کر کوہ البرز کی طرف روانہ ہوا۔ وہاں پہنچ کر اس نے پہاڑی اقوام کا لشکر فراہم کرنا شروع کیا اور اپنے اقدامات کو پوشیدہ رکھنے کی کوشش کی ادھر ہنوں کے امیر کو جاسوسوں نے خبر پہنچائی



کہ بہرام نے حکومت نرسی کے سپرد کر کے خود فرار ہوگیا ہے ادھر بہرام نے سوچی سمجھی ہوئی تدبیر کے ماتحت عین اس وقت ہنوں پر شب خون مارا جبکہ وہ گروہ در گروہ یلغار کرتے ہوئے مملکت ایران میں داخل ہو رہے تھے۔ بہرام کا شب خون اس قدر کامیاب ہوا کہ ہن قبائل کا خاقان اور اس کے کئی معتمد سردار ہلاک ہوگئے خاقان کی ملکہ اسیر ہوگئی اور بہت سا مال غنیمت ایرانی لشکر کے ہاتھ لگا۔ جس میں خاقان کا تاج بھی تھا۔ جس پر جواہرات جڑے ہوئے تھے۔ بہرام نے ہنوں کی پسپائی پر اکتفا نہ کی اور انہیں دریائے جیحون سے پار کر کے دم لیا۔ انہیں اتنی عبرتناک شکست ہوئی تھی کہ جب تک بہرام زندہ رہا پھر ایران کی مملکت میں داخل ہونے کی ہمت نہ پڑی۔ بہرام گور کی وفات پر اس کا بیٹا یزدگرد دوم ۴۳۸ء میں تخت نشین ہوا۔ بیشتر اس کے کہ سفید ہن قبائل کی سرگزشت کو ختم کیا جائے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان کے متعلق مزید چند سطور لکھے جائیں۔ حضرت مسیح کی پیدائش سے ۱۶۳ سال پہلے جیحون اور سیحون دو دریاؤں کے مابین سکائی قبائل آباد تھے۔ چین کے یوئچی قبائل ان پر حملہ آور ہوئے اور انہیں وہاں سے نکلنے پر مجبور کر دیا۔ سکائی قبائل وطن چھوڑ کر بلخ آگئے لیکن یہاں بھی انہیں آرام نصیب نہ ہوا۔ کیونکہ یوئچی قبائل نے ان کا یہاں بھی پیچھا کیا اور ۱۲۹ ق م میں انہیں بلخ سے بھی نکال باہر کیا۔ پھر یوئچی قبائل کی ایک شاخ آشکانی نے جو دوسروں کی نسبت زیادہ ترقی یافتہ تھی۔ دوسرے قبائل (اور اسرائیلیوں) کو اپنا مطیع اور ہمنوا کر کے اپنی آزاد حکومت قائم کر لی جو ان کے نام کی نسبت

سے حکومت آشکانی کہلائی (ان سے اسرائیلیوں کو ایک بار پھر عزت اور اقتدار نصیب ہوا) روسیوں کا خیال تھا کہ ایران کے قریب ہی چینی قبائل کی ایک طاقتور حکومت قائم ہوئی ہے اور اگر ایران پر دباؤ ڈالنے کی ضرورت ہو تو ان سے کام لیا جا سکتا ہے - اس خیال سے روسیوں نے حکومت آشکانی سے دوستانہ روابط قائم کر لئے - قبائل ہن ہونچی کے قرابت دار تھے جو مختلف ناموں سے موسوم ہوئے اہل چین انہیں یتھا (YETHA) رومی ہفتالی کہتے تھے - ایرانی مورخ انہیں ہیتالی لکھتے ہیں (اور عرب ہیطل سے یاد کرتے ہیں -) ان ہی کو سفید ہن بھی کہا جاتا ہے -

" ترک اور ان کے روابط ایران کے ساتھ " مصنف تاریخ ایران مذکور لکھتا ہے کہ :-

ترکوں کا نام ایرانی تاریخ میں پہلی مرتبہ نوشیروان کے زمانے میں آیا ہے - ترکوں کو اہل چین " توچی " (TACHUCH) لکھتے ہیں - یہ اسینا قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں - جو اقوام ہن کی شاخ تھی - ۴۳۳ء میں توبا حکمران نے ان پر سختی کی جس کی وجہ سے ان کے پانچ سو کنبے وہاں سے ہجرت کر کے جوہن جوہن کی مملکت میں آبسے - جہاں ان کنبوں نے ٹھکانا بنایا - وہاں ایک کلاہ نما پہاڑی چوٹی تھی - جس کو ترکی زبان میں درک کہتے ہیں - اس لئے اسی چوٹی کی نسبت ان کا نام درک یا ترک پڑگیا - یہ لوگ پیشہ ور تھے - لیکن رفتہ رفتہ اتنے طاقتور ہو گئے - کہ ان کے امیر نے جوہن جوہن قبیلے کی شہزادی سے شادی کرنے کی خواہش ظاہر کی جسے جوہن جوہن حکمران نے مسترد کر دیا - اس پر دونوں قبیلوں میں جنگ



چھڑ گئی - اور جوہن جوہن قبیلے نے بری طرح شکست کھائی - اس کے بعد مغلوب قبیلے کا کہیں ذکر نہیں آیا چھٹی صدی کے وسط میں یہ ترک دو حصوں میں بٹ گئے - شمالی علاقہ منگولیا سے لے کر کوہ یورال تک مشرق ترکوں کے حصے میں آیا - اور کوہ التائی سے لے کر سیر ( سیحون ) دریا تک کے علاقے مغربی ترکوں کو ملے - ترکوں کا پہلا حکمران خاقان تومن تھا - جو ۵۳۳ء میں فوت ہوا - اور قولو اس کا جانشین بنا - اس کی حکومت کا زمانہ بہت مختصر تھا - اس کے بعد اس کا بھائی موقان حکمران بنا - یہ وہ پہلا ترک حکمران تھا - جس نے نوشیروان سے دوستانہ روابط قائم کئے - نوشیروان نے تعلق استوار کرنے کے لئے خاقان سے بیٹی کا رشتہ مانگا - جو خاقان نے قبول کر لیا - شادی دھوم دھام سے ہوئی اور دونوں حکومتوں کے تعلقات استوار تر ہوگئے - نوشیروان کا شہزادہ ولی عہد اسی ملکہ کے بطن سے تھا - نوشیروان سے پہلے اس کے باپ شاہ قباد نے سفید ہنوں (ہیتالیوں) کو نیچا دکھایا تھا - اب اس خیال سے کہ یہ قبائل پھر ایرانی سرحدوں پر حملہ نہ کر دیں نوشیروان نے بلخ پر لشکر کشی کی - اس سلسلے میں اس نے ترکوں سے بھی مدد مانگی چنانچہ انہوں نے کثیر مقدار میں لشکر بھیجا - اب یہ دونوں لشکر ہنوں پر حملہ آور ہوئے ان کا حکمران لڑتا لڑتا مارا گیا - ہنوں نے بری طرح شکست کھائی اور ان کا علاقہ ایرانیوں اور ترکوں کے مابین تقسیم ہوگیا - ترکوں کی مدد کے صلے میں نوشیروان نے جیحون پار کا سب علاقہ انہیں دے دیا - یہاں ترکوں نے اپنی حکومت قائم کر لی رفتہ رفتہ ترکوں کو اقتدار حاصل ہوا تو وہ حکومت ایران

کے لئے دردسر بن گئے ۔ اب یہ ایران کے لئے ہپتالیوں سے بھی زیادہ خوفناک تھے بعض ترک قبائل تو قفقاز تک آدھمکے ۔ نوشیروان نے ایرانی سرحدوں کو محفوظ کرنے کے لئے قلعہ در بند کو از سر نو مستحکم کیا ۔ ان ہی دنوں ترک قبائل کے جرنیل سنجیو نے رومیوں کے اشتعال دلانے پر ایران کی سرحد پر حملہ کیا اور قفقاز کے بعض قلعوں کو جو نوشیروان نے بنوائے تھے تباہ و برباد کر دیا اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایران اور روم کے مابین پھر کشیدگی ہوگئی ۔ اس کے ساتھ آرمینیہ سے بھی کشمکش شروع ہوگئی ترکوں کے حکمران ڈزبول نے اس خیال سے کہ مبادا پھر ایرانی ان کی طرف رجوع کریں ۔ اپنے ایلچی ۵۶۷ع میں نوشیروان کے دربار میں بھیجے ۔ اور مصالحت کرنی چاہی ۔ نوشیروان ترکوں کی بےباکی کی وجہ سے سخت برافروختہ تھا ۔ اس نے ایلچیوں کو زہر دے کر مروا دیا ۔ اور یہ کہلا بھیجا کہ وہ طبعی موت مر گئے ہیں ۔ ڈزبول ، شاہ ایران کے اس سلوک سے سخت برہم ہوا ۔ اپنے ایلچی ۵۶۹ع میں قیصر روم جسٹن کے پاس بھیجے ۔ آخر ترکوں اور رومیوں کے مابین معاہدہ ہوگیا ۔ رومیوں کی پشت پناہی کی وجہ سے ترکوں کے جرنل سنجیو نے ایران کی سرحد پر حملہ کیا ۔ لیکن کامیابی نہیں ہوئی اس ناکامی پر ڈزبول نے ۵۷۱ع میں پھر اپنے ایلچی قیصر روم کے پاس بھیجے اور یہ خواہش کی کہ رومی حکومت ایران سے اپنا معاہدہ منسوخ کردے ایران و روم کے مابین پچاس سالہ معاہدہ صلح ہوا تھا لیکن ابھی نو سال ہی گزرے تھے ۔ کہ جسٹن نے معاہدے کو توڑ دیا اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ ترکوں کی پشت پناہی کرنا چاہتا تھا تاکہ وہ ایرانیوں کے لئے



درد سر بنے رہیں ۔

یہ تو تھے ہن اور ترک“ اب آخر میں میں چند ایک عیسائی علامات کا ذکر کرنا بھی ضروری سمجھتا ہوں جو زمانہ قدیم سے افغانوں میں لاشعوری طور پر چلے آ رہے ہیں ۔ اور انہیں دیکھکر بلا تأمل یہی تصور سامنے آتا ہے کہ یہ وہی لوگ ہیں جن کا ذکر اوپر کیا جا چکا ہے ۔ جو پہلے دین موسوی پر تھے پھر دین عیسوی پر قائم ہوئے اور بعد ازاں جب حضرت محمدؐ مبعوث ہوئے تو انہوں نے دین اسلام قبول کیا ۔ مثال کے طور پر افغانوں پر جب بھی کوئی مشکل وقت آتا ہے اور وہ اس سے دلیرانہ طور پر نبردآزما ہونے کا ارادہ کرتے ہیں ۔ تو ایلی ایلی ایلا ایلا ۔ الا الا کا نعرہ بلند کرنے کا مظاہرہ کرتے ہیں جو عبرانی ادا ہے ۔ ایل عبرانی لفظ ہے جو اللہ کے مترادف ہے اور جس کا مطلب اللہ کو برائے امداد یاد کرنا ہوتا ہے ۔ اور اس نعرہ سے ان میں ہمت اور جوش کا جذبہ بیدار ہوتا ہے یہی نعرہ حضرت عیسیٰؑ نے اس وقت بلند کیا تھا ۔ جب مخالفوں نے انہیں پھانسی دینے کا ارادہ کیا تھا ۔ علاقہ چھچ میں افغان قوم میں کبڈی کھیلی جاتی ہے ۔ ایک طرف سے ایک نوجوان میدان میں نکلتا ہے دوسری جانب سے دو نوجوان اس کا مقابلہ کرنے کے لئے نکلتے ہیں پہلا نوجوان ان کی طرف منہ کر کے بلند آواز سے ایلی کا نعرہ بلند کرتا ہے اور مخالف والے دونوں اس پر لپک جاتے ہیں مقابلہ شروع ہوتا ہے جیتنے والے کیا تمام کھلاڑی اور تماشائی ایلی ایلی کے نعروں سے خوشی کا مظاہرہ کرتے ہیں یہاں صوبہ سرحد میں خاص کر علاقہ یوسف زئی میں الا الا کا نعرہ ایسے موقعوں پر بلند کیا جاتا ہے ۔

افغان قوم کی معمر خواتین اب بھی تکون قسم کا کالا کپڑا صلیب نما سر پر باندھتی ہیں جسے پشتو زبان میں سرتڑونے یا سر

پچک کہتے ہیں -

آج سے تیس چالیس سال پہلے عموماً بلکہ خصوصاً یوسف زئی علاقہ میں مرد ایسی قمیص پہنتے تھے جسے وہ خلقہ کہتے تھے اور جس پر صلیب کا نشان ''جسے وہ شاٹو کے اور ملہ کہتے تھے'' بنا ہوتا تھا - اب بھی کئی معمر لوگ اسے استعمال کرتے ہیں - گوکہ اس کی جگہ اب نئے فیشن کی قمیص نے لے لی ہے -

یہاں پرانی قبرستانوں میں مقبروں کے سرہانے بجائے کتبہ کے ایسا تکون طاق بنا ہوا دکھائی دیتا ہے جو صلیب کے قسم کا نشان معلوم ہوتا ہے - اور جب میں نے پنجاب - ہندوستان مشرقی پاکستان ( بنگال ) میں اس سلسلہ میں کئی قبرستان دیکھے تو افغان قوم کے مقبروں کو پہچاننے میں مجھے کوئی مشکل پیش نہیں آئی - کیونکہ یہی طاق ان کی نشاندہی کے لئے کافی ہے کسی غیر افغانی کی قبر پر میں نے یہ طاق نہیں دیکھا نیز ان علاقوں میں جو بھی پرانے مکانات افغان قوم کے ہیں ان میں بھی ایسے صلیب نما طاق دکھائی دیتے ہیں -

جنوبی افغانستان ، قندہار اور بلوچستان میں افغان لوگ جو ٹوپی پہنتے ہیں اس کی بناوٹ کچھ اس قسم کی ہے کہ اس کا اگلا حصہ جو ماتھے پر پہنتے وقت آتا ہے - اس میں سے کچھ حصہ تراشا ہوا ہوتا ہے جو صلیب کے نشان سے ملتا جلتا ہے -

تسبیح بھی اسی وقت سے چلی آرہی ہے جسے لوگ خدا کی یاد میں مشغولیت کا ایک بہترین ذریعہ قرار دیتے ہیں - اس کے دانے ایسے جوڑے گئے ہیں کہ سروں پر صلیب کے نشان کا گمان ہوتا ہے -

چٹائی کی جانماز (مُصلہ) کے قبلہ رو سرے کو ایسا ہی صلیب نما تراشا گیا ہے - بلکہ کپڑے دری اور قالین نما جانمازوں پر بھی اس قسم کی تراش کی لکیر بنا دی جاتی ہے - علیٰ ہذالقیاس



ان چند علامات سے میرا مطلب ہرگز یہ نہیں ہے کہ یہ قوم اب بھی اس نئے دین عیسوی پر قائم ہے بلکہ یہ قدیمی آثار ہیں جو پشت در پشت ان میں عیسائیت کے دور سے لاشعوری طور پر چلے آ رہے ہیں - اور جوں جوں وقت گزرتا جا رہا ہے وہ ان قدیمی روایات کو فراموش کرتے جا رہے ہیں -

## ھندوؤں کی قدیم تاریخ پر ایک نظر:

آریوں کا تیسرا جتھا مشرق کی طرف چلا - یہ لوگ راستہ کی تکلیفیں برداشت کر کے اپنے عیال و اطفال کے ہمراہ ہندوستان کی شمال مغربی سرحد پر پہنچے عرصہ دراز تک دریائے سندھ پر رکے رہے - یہاں اس علاقے میں اس وقت کلی نسل کے لوگ یعنی کول ، اور دراوڑ آباد تھے - ایرانیوں نے چار ہزار سال قبل ان کا ہند نام رکھا تھا '' ہند '' ایرانیوں کے ہاں بمعنی سیاہ و کالا تھا - جیسا کہ ان کا ایک شعر ہے -

و گر آں تــرک شــیرازی بدست آرد دل مــارا
بـہ خــال ہنــدوش بخشم سمــر قند و بخارا را

کول اور دراوڑ کی مرکزی مقام کا نام انہیں کے سبب سیاہ یعنی ہند سے مشہور تھا - اور ہند کے قریب لاہور ( لاہوار ) بھی ان کا صدر مقام تھا اور یہاں ان کی انتظامیہ رہا کرتی تھی - مقصد یہ کہ ہند ( وے ہند ) اور لاہور ( الاہوار ) جو دریائے سندھ کے شمالی کنارے پر واقع تھے ، یہ دونوں شہر آریوں سے قبل موجود تھے - آریوں کے یہاں پہنچتے ہی ان سے مڈبھیڑ ہوئی مختصر یہ کہ آریوں نے کول اور دراوڑ سے دریائے سندھ کے شمالی علاقہ پر جہاں ان کی

بود باش تھی ، زبردستی قبضہ کر کے ان کو پنجاب کی طرف جلا وطن کر دیا ۔ آریا نے کول اور دراوڑ کے شہر ، ہند ، اور لاہور کو بھی مرکزی مقام بنا لئے اور ان دونوں کے درمیان ایک عام بڑا شہر آریانا کے نام سے آباد کیا جو اس موجودہ وقت میں آریان کہلاتا ہے ۔ '' ہند '' نام شہر میں بادشاہ کی رہائش اور دیگر خصوصی مکانات تھے اور تحقیق علم کا مرکز بھی یہیں تھا اور یہ شہر قلعہ بند تھا ۔

آریہ لوگ پہلے ماد ، مادی میدی اور میڈی کے ناموں سے اس وقت پکارے جاتے تھے جب یہ خراسان اور اس کے ملحکہ علاقوں میں آ کر بس گئے تھے ، قیاس یہ ہے کہ جلاوطن اسرائیلیوں نے ان کو آریا نام دیا ہوگا ۔ وجہ یہ کہ یہ لوگ آگ کے پجاری تھے تو انہوں نے دیکھ کر اسے آرین سے یاد کیا ہوگا ۔ آریـن یعنی آگ والے جس کا مطلب آگ کے پجاری ہے جو پشتو لفظ ہے ، موسوم کیا ہوگا ۔ آر بہ معنی آگ اور لفظ '' ن '' نسبت کے لئے ہے جیسا کہ پمن ۔ مالگین ۔ خاورین وغیرہ معلوم رہے کہ آر نام کا شہر حضرت ابراہیم[۴] کا مسکن تھا ۔ اس شہر میں آگ کی پرستش کی جاتی تھی اور اس شہر میں ہمیشہ آر یعنی آگ جلنے کے سبب یہ آر کے نام سے مشہور ہوا تھا ۔ الغرض آرین یعنی آگ کے پجاری جو ایک مذہبی نام معلوم ہوتا ہے ۔ یعنی جو لوگ اس عقیدے کے قائل تھے وہ آرین ، آریا ، پکارے گئے اور جب یہ آریا لوگ ہند ( وے ہند ) پہنچے اور یہاں سکونت اختیار کی اور اس کے علاوہ حکومت بھی بنا لی تو اسی '' ہند '' کے وجہ سے ہندو مشہور ہوئے لفظ '' و '' نسبت کے لئے ہے یعنی ہند والے یا ہند کے باشندے ۔ مطلب یہ نکلتا ہے کہ ہندو نام نہ نسب کے وجہ سے اور نہ مذہب کے وجہ سے ہے ، بلکہ یہ مسکن '' ہند '' کو نسبت کے لئے معلوم ہوتا ہے ، جس کے سبب یہ ہندو کے



نام سے مشہور ہوئے ۔ یہاں انہوں نے کافی عرصہ بعد ہندی زبان بنائی ۔ ہندی میں لفظ '' ی '' نسبت ہے ہند ' کو یعنی ' ہند ' کی زبان ۔ اگرچہ پہلے وقت میں یہ اقوام ایک ہی زبان بولتی تھیں جس کا نام اریک تھا ۔ اور پھر سنسکرت کی بنیاد رکھی ۔ ابتدائی '' وید '' نامی کتاب بھی یہاں بنائی گئی تھی ۔ وید بھی '' وے ہند '' کا مخفف معلوم ہوتا ہے یہاں انہوں نے اور بھی کئی کتابیں تصنیف کیں ۔ ان مذکورہ تصانیف میں پختون قوم کے علماء سے زیادہ امداد لی گئی ۔ ان علماء میں پنی ( پنڑی ) اور جلو کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ اسی لاہور کے مغربی حصہ میں پنی ( پنڑی ) کی جائے رہائش کے آثار اسی کے نام سے آج تک موجود ہیں ۔ ہندوؤں کی ریاست جب''ہند'' میں مضبوط ہوئی اور جتنے علاقے اس کے زیر اثر آئے اس علاقے کا نام ہندوستان ہوا یعنی راجدانی ہند کا زیر اثر علاقہ ۔ اور عرصہ دراز گزارنے کے بعد دریائے سندھ جس کا پشتو نام اباسین ہے ، جو عبرانی نام دریائے آبانا کے مترادف ہے ، کو عبور کر کے پنجاب میں داخل ہوگئے ، یہاں انہیں اصلی باشندوں سے سخت مقابلہ کرنا پڑا لیکن آریا اصلی باشندوں کی نسبت زیادہ مضبوط اور فن جنگ میں ماہر تھے آخر فریق مخالف پر غالب آگئے اور دن بہ دن تمام موجودہ شمالی ہندوستان پر قابض ہوگئے ۔ بعد میں اسی علاقے کا نام بارت یا بھارت مشہور ہوا ۔ قیاس کیا جاتا ہے کہ بارت یا بھارت '' عبرتا '' سے ماخوذ معلوم ہوتا ہے ۔ '' عبرتا '' آرامی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں جائے عبور مطلب یہ لیا جاتا ہے کہ جب ان لوگوں نے دریائے سندھ عبور کیا تو بارتی کہلائے اور اس پار علاقے کا نام بارت ہوا ۔ یہ نام بھی اسرائیلیوں کا رکھا ہوا معلوم ہوتا ہے ۔

تعجب کی بات یہ ہے کہ یہاں ہندوؤں سے پہلے جو قوم رہتی

تھی وہ تو سیاہ یعنی کالے تھے اور اسی سبب ان کے مرکزی مسکن کو ہند کہا جاتا تھا مگر آریا سرخ سفید رنگ کے تھے لیکن یہ ان کالے لوگوں کے وارث بننے کے سبب سے ابھی ہندو مشہور ہوئے ۔ آریا یعنی مادی یا میدی لوگ اسرائیلی جلاوطنوں سے کافی عرصہ پہلے سارے ملک خراسان اور اس کے آس پاس کے علاقوں میں آباد تھے اور نینوا کے اشوریوں کے ماتحت ایک کمزور زندگی گزارتے تھے پہاڑوں سے اترے ہوئے وحشی اور جاہل قسم کے لوگ تھے تعلیم و تمدن سے بے بہرہ تھے ان میں نہ کوئی سیاسی شعور تھا اور نہ کوئی تنظیم یا حکومت یہ تو ان کی خوش قسمتی سمجھئے کہ اسرائیلی جلاوطنوں کے جتھے در جتھے یکے بعد دیگرے ان کے ہاں بسانے کے لئے اشوری بادشاہوں نے شام اور نینوا سے بھیج دئے ۔ واضح ہو کہ اسرائیلیہ کا پہلا جتھہ شاہ اشوری پال یا پلول کے ہاتھوں جلا وطن ہوا جو ۱۷۷ برس قبل از مسیح تھا ۔ ان جلاوطنوں میں روبن اور جد کے صرف دو قبیلے تھے ۔ ان دنوں اسرائیلیہ کا بادشاہ ناحم تھا اور یہودا کا بادشاہ غریا تھا ۔ اس کے بعد بھی بنی اسرائیل کی جلاوطنی کا یہ سلسلہ جاری رہا تھا جو اس واقعہ سے ایک سو اسی سال کے بعد بخت نصر کے ہاتھوں بیت المقدس کی تباہی پر ختم ہوا

الغرض ان کے آنے سے میدیوں یعنی ان آریا لوگوں کو بہت فائدے حاصل ہوئے کیونکہ اس وقت آریوں کی حالت خراب تھی ۔ اس بارے میں فرانسیسی محقق ڈاکٹر گستا ولی بان کا بیان اس کی اپنی تصنیف ''تمدن ہند'' میں یوں درج ہے ۔ کہ

ان میں مطلق کسی قسم کی سیاسی نظامات یا ذات یا حکومت نہ تھی ۔ ان کی معاشرت کی بنیاد خاندان پر تھی اور ساری قوم ایک تھی اور اس میں بالکل مدارج نہ تھے ، ہر ایک خاندان



کا باپ خود ہی پروہت ، کاشتکار اور سپاہی تھا ۔ یہ مختلف پیشے جو آگے چل کر ذات کی تقسیم کے باعث ہوئے اس وقت ملے جلے ہوئے تھے ۔۔ رگ وید کے بڑے دیوتا اگنی آگ کا دیوتا ہے ''سوم'' مُنَشّی عرق ہے جو اس کو تند کرتا ہے ۔''

اور اس کے برعکس اسرائیلی جلا وطن و تعلیم یافتہ ، ہنرمند حکماء نجومی طبیب اور ماہر نفسیات تھے تمدن و معاشرت میں بہت آگے تھے غرض یہ کہ جیسا کہ قرائن سے ظاہر ہے کہ ہر کام میں اسرائیلی جلاوطن ، ان کے استاد بنے اور نیز ان مقامی لوگوں کو زندگی گزارنے کے اچھے طریقے سکھائے ۔ اور نظم و ضبط سے بھی واقف کرایا اسرائیلیوں نے جہاں اپنے ملک شام کی طرح کوئی چیز یعنی دریا ۔ پہاڑ گاؤں ۔ ندی نالہ اور علاقہ دیکھا تو اس کا وہی شامی نام رکھا ۔ سیاست میں بھی ان جلاوطنوں کو بڑا دخل تھا ۔ معلوم ہوتا ہے کہ میدیوں اور پھر خورس کی سلطنت بننے میں انہی کا ہاتھ تھا ، اشوریوں اور پھر بابلیوں سے انتقام لینے کے جذبات بھی رکھتے تھے چنانچہ اس سلسلے میں ان کو ایک گونہ کامیابی بھی حاصل ہوئی تھی ۔ اسرائیلی تو اپنے آپ ہرفن مولیٰ تھے ۔ میدی یعنی آریا لوگ ہمیشہ ان کے محتاج رہتے ۔ اس کے علاوہ ہخا منشی خاندان کے عہد سلطنت میں جو دوسو بیس سال سے مستحکم اور مضبوطی سے قائم تھا ، اسرائیلی ، حاکم قوم کی شکل میں تھے اس وجہ سے ان کی ہر بات میں وزن تھا ۔ جو نام رکھتا قبول عام ہوتا اور جو بولتا وہی ہوتا ۔ ان ہی کی زبان سے آریا لوگوں نے بہت الفاظ سیکھے اور ہر کام میں ان سے امداد لی اور سبق حاصل کر لیا ۔ اسرائیلی قوم اور ان کے انبیاء اس علاقہ میں دینی تبلیغ اور راہنمائی کرتے تھے ۔ علم و فضل کے مالک تھے ۔ کمی صرف یہ تھی کہ اپنے ملک سے جلاوطن تھے اور منتشر حالت میں آباد تھے ۔

لیکن پھر بھی ان کی فضیلت اپنی جگہ پرقائم تھی - مثال کے طور پر اگر کوئی وکیل ، قاضی ، عالم ، حکیم ، ماہر فن یا کوئی ہنر مند شخص بادشاہ وقت کے قانون کی خلاف ورزی کے سبب جیل خانہ میں چلا جائے تو ان کا علم و ہنر جیل کے دروازے پر ہی نہیں رہ جاتا بلکہ وہ علم و ہنر وغیرہ اس کے ساتھ جیل کے اندر ضرور جائے گا۔ لہذا اسرائیلی خدا سے نا فرمانی کے جرم میں تباہ و برباد ہوئے اور غلامی کے سزاوار بن گئے لیکن ان کی سمجھداری اور علم و ہنر اس حالت میں بھی ان کے ساتھ تھا - ان کے متعلق قرآن کریم کا ارشاد ہے -

وَ لَقَدِ اخْتَرْنٰھُمْ عَلٰی عِلْمٍ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ؕ (سورہ دخان )

اور بلا شبہ ہم نے اپنے علم سے ان کو جہان والوں کے مقابلہ میں پسند کر لیا ہے -

معلوم رہے کہ ہند کا نام آج کل پشتو زبان میں انڈ اور ہنڈ زیادہ استعمال ہوتا ہے اور انگریزی میں بھی انڈ بولا جاتا ہے اس وقت سارے ہندوستان کو انڈیا اور اس کے باشندگان کو انڈین کہتے ہیں - مگر گذشتہ دور میں یہ نام محدود تھا -

## آریہ نسل کی کوئی حقیقت نہیں -

اس سلسلہ میں ایک نامور مؤرخ محمد مجیب بی اے آکسن پروفیسر تاریخ و سیاسیات جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی اپنی تالیف تاریخ تمدن ہند عہد قدیم ۱۹۵۱ع عثمانیہ یونیورسٹی پریس حیدر آباد دکن میں یوں اظہار خیال کرتا ہے :-

۱ ...... یورپ میں سنسکرت کا مطالعہ شروع ہوا - اور اس کا پتہ چلا - کہ سنسکرت - ایرانی - لاطینی - یونانی اور جرمن زبانیں ایک



اصل سے ہیں - تو ہند جرمانی یا ہند یورپی زبان اور تہذیب اور اس تہذیب کو پھیلانے والی آریہ نسل کا تصور قائم ہوا - اصل میں یہ تصور بے بنیاد تھا - آریہ نسل کی کوئی حقیقت نہیں - وہ جسمانی خصوصیات جو آریہ نسل کی پہچان مانی جاتی ہیں - ان قوموں میں جو اپنے آپ کو آریہ کہتی ہیں - اس کثرت سے نہیں پائی جاتی ہیں - کہ ان کے آریہ ہونے کا دعویٰ تسلیم کر لیا جائے لیکن قومیت کے پرستاروں نے اس عقیدت کے ساتھ آریہ نسل کے گن گائے کہ ایک دنیا دھوکے میں پڑگئی - نسل کا لفظاب اس قدر رائج ہو گیا ہے کہ غلط فہمی کے اندیشوں کے باوجود اسے ترک کرنا مشکل ہے - صفحہ ۱۹

۲ ...... آریوں کے مذہب میں آگ کو مرکزی حیثیت حاصل تھی - اور آریوں میں مورتوں ( بتوں ) کی پوجا کا رواج نہ تھا - صفحہ ۵۳

۳ ...... سنسکرت ابجد کے دندانی حروف ٹ وغیرہ اور کسی ہند جرمانی زبان میں نہیں ملتے - سنسکرت کے بہت سے الفاظ کا مادہ آریائی نہیں معلوم ہوتا - صفحہ ۵۴

۴ ...... آریہ در اصل کسی نسل کا نام نہیں ہے - بہتر تو یہ ہوتا ہم اس لفظ کو بالکل چھوڑ دیتے - اور ان لوگو کے لئے جو اپنے آپ کو ہندوستان میں آ کر " آریہ " کہنے لگے کوئی اور نام تجویز کر لیتے مگر یہ اصطلاح اس قدر رائج ہو گئی ہے کہ اسے ترک نہیں کیا جا سکتا - اس لئے اسی سے کام نکالنا پڑتا ہے - غلط فہمی سے بچنے کی یہ صورت ہے - کہ ہم یاد رکھیں کہ آریہ سب گورے اور قدآور نہیں تھے سب کی ناک اونچی - بال سنہرے اور آنکھیں نیلی نہیں تھیں - انہیں آریہ

صرف اس بنا پر کہتے ہیں - کہ وہ اپنے آپ کو آریہ کہتے تھے - آریوں کے اصل وطن کا پتہ چلانا مشکل ہے - اب اکثر محقق اس پر متفق ہیں کہ آریہ نسل کا گہوارہ دریائے ڈینیوب کی وادی تھی یہاں سے اس کے قبیلے ادھر اُدھر جاتے رہے - وہ قبیلے جو ہندوستان پہنچے درہ دانیال سے گزر کر ایشیائے کوچک اور شمالی ایران ہوتے ہوئے آئے - ۱۲۰۰ ق م کے لگ بھگ شمالی ہندوستان میں آباد ہونے لگے تھے - زرتشی مذہب کی مقدس کتاب ژنداوستا اور رگ وید کی زبان میں اتنا کم فرق ہے کہ خیال ہوتا ہے کہ آریا کے ہندوستان آنے اور رگ وید کے مرتب ہونے کے درمیان بہت لمبا عرصہ نہ گزرا ہوگا - صفحہ ۵۵

۵......سات سو ق م کے بعد سے ان میں لکھنے کا رواج بھی آہستہ آہستہ شروع ہوا اشوک کے کتبات یا تو کھروشٹی (خروشتی) رسم خط میں ہیں جو مشرقی افغانستان اور پنجاب میں رائج تھا یا براہمی رسم خط میں ہیں - کھروشٹی (خروشتی) ایک قدیم آرامی رسم خط سے اخذ کیا گیا ہے جو پانچ سو ق م میں رائج تھا - یہ دائیں سے بائیں طرف لکھا جاتا تھا - آریوں نے اس رسم خط کی علامتوں کو اپنی زبان کی اصوات اور حروف میں تبدیل کر لیا - براہمی ابجد کے چھیالیس حروف کی شکلیں معین کی گئیں اور اسے دائیں سے بائیں طرف کے بجائے بائیں سے دائیں طرف لکھنے کا قاعدہ بنا - غالباً پانچ سو ق م تک براہمی ابجد مکمل ہو گئی تھی - پانی نی (پنی) نے جس کا زمانہ چوتھی صدی ق م تھا اس کو صحیح مانا ہے - اس زمانے میں یا اس کے کچھ بعد براہمی رسم خط کی دو شاخیں ہو گئیں - ایک



شمالی دوسری جنوبی - پانی نی (پنی) کے قواعد نے رسم خط کے ساتھ زبان کو بھی ایک معیاری شکل دے دی اور جو کام کئی سو برس سے آہستہ آہستہ ہو رہا تھا اس کی تکمیل کر دی - یہیں سے ویدی زبان کا سلسلہ ختم اور سنسکرت کا شروع ہوتا ہے - بول چال کی زبانیں اس کے بعد بھی رہیں - اور ان کو کچھ نہ کچھ ترقی بھی ہوتی رہی لیکن پڑھے لکھے شائستہ لوگوں کی زبان سنسکرت تھی - صفحہ ۵۷

۶......آریوں نے شمال مغربی ہندوستان (یعنی ہند) میں آباد ہونے کے بعد تمام بھجن یکجا کر لئے - اور اس مجموعے کا نام رگ وید رکھا - رگ وید ہند جرمانی تہذیب کی سب سے پرانی یادگار ہے اور اس کی ادبی خوبیوں کو دیکھئے تو ایک کرشمہ سے کم نہیں - رگ وید کے بھجن اس وقت گائے جاتے جب پوجا کے لئے آگ جلائی جاتی - یا سوم کے پودے کا رس نکالا جاتا اس سے شراب بنتی تھی جس کا پینا عبادت میں داخل تھا اور اسے آریہ پسند بھی کرتے تھے - رگ وید مرتب ہو گیا تو اس کے وہ بھجن جن میں سوم کو مخاطب کیا گیا تھا الگ کر کے ایک نیا مجموعہ تیار کیا گیا جو سام وید کہلاتا ہے - صفحہ ۵۸

۷......آریوں کی خاندانی رسمیں مثلاً گھر کے ایک مرکزی مقام پر ہر وقت آگ جلتی رکھنا اور دولہا دلہن کا اس آگ کے گرد چکر لگانا - صفحہ ۶۹

۸......عورتیں بس گھر میں پوجا کی آگ جلتی رکھتیں اور چڑھاوے اور نذر کے لئے ضروری سامان مہیا کرتیں - صفحہ ۷۱

۹......دولہا کے ساتھ برات ضرور آتی - دلہن کا ہاتھ دولہا کے ہاتھ

میں دیا جاتا۔ دونوں پوجا کی آگ کے گرد طواف کرتے۔ صفحہ ۲۷

۱۰......ہندو مذہب عقائد کا مجموعہ نہیں بلکہ زندگی کا ایک نظام ہے اور جو شخص اس نظام کو قبول کرلے وہ عقائد میں آزادی کے ساتھ انتخاب کر سکتا ہے۔ صفحہ ۲۴۱

۱۱......اس نئے دور میں مذہبی اتحاد پسندی نے ہر فرقے اور نسل کو جس نے ہندو نظام زندگی کو قبول کیا۔ سماج اور مذہب میں داخل کر لیا۔ صفحہ ۲۴۲

## پنی ، پانیئی ، پینیئی ، پر ایک نظر

قبل ازیں پنی کا ذکر ہو چکا ہے لہذا ضروری ہے کہ اس کا تعارف بھی کیا جائے۔ اس کو غیر افغان مورخین نے پانیئی اور پینیئی' کے نام سے بھی یاد کیا ہے لیکن اس کا اصل اور صحیح نام پنی تھا۔ اور وہ نسلاً ان اسرائیلی جلا وطنوں کے اولاد سے تھا جو مادیوں کے ملک میں جلاوطن ہو چکے تھے افغان مؤرخین نے اس کو غرغشت افغان قبیلہ سے منسلک بتایا ہے۔ غرغشت یعنی وہ اسرائیلی افغان قبائل جو غرجستان یا گرجستان میں آباد ہو چکے تھے اور وہاں ان کی اپنی ریاست بھی بن گئی تھی جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے۔ لہذا ان کا ایک گروپ یعنی قبیلہ بنایا گیا تھا جس سے افغانوں کا تیسرا بڑا قبیلہ غرغشت کے نام سے موسوم کیا گیا۔ غرغشت میں تین بڑے قبائل شامل تھے جن کے نام یہ ہیں دانی ، مندو ، بابی , اور دانی کے چار بیٹے ، کاکڑ ، ناغر ، پنی ، دادی ، تھے۔ بموجب بیان تاریخ خان جہانی و مخزن افغانی پنی کے اٹھارہ بیٹے تھے اور اس کے تمام بیٹوں کے نام سے الگ الگ خیل اور قبیلے بن گئے ہیں۔ پنی کے بڑے بیٹے کا نام یہودا اور



یہودا کے ایک بیٹے کا نام پتھان تھا۔ شجرہ نسب یوں ہے۔ پنی بن دانی بن غرغشت بن قیس عبدالرشید واضح ہو کہ دانی قبیلہ ( بنی دان ) شام میں بھی موجود تھا جس کا ذکر کتاب مقدس کے قضاۃ (اردو) باب اٹھارہ صفحہ ۲۴۹ پر ہوا ہے کہ :-

بنی دان کے گھرانے کے چھ سو مرد جنگ کے ہتھیار باندھے ہوئے (مقام) صرعہ و استال سے روانہ ہوئے ... بنی دان نے شہر بنایا اور اس میں رہنے لگے اور اس شہر کا نام اپنے باپ دان کے نام پر جو اسرائیل کی اولاد تھا ، دان ہی رکھا لیکن پہلے اس شہر کا نام لیس تھا۔ باب ۱۳... جس کا نام سمسون تھا اس دانی گھرانے کے منوحہ نامی کا بیٹا تھا۔

یعنی دور قضاۃ کے مشہور رہنما اور بہادر شخص سمسون نامی اس دانی خاندان سے تھا۔ اب ایک اور دانی کے متعلق بھی ذکر ضروری ہے۔ وہ دانی ایل نبی ہے جو اسرائیلی اسیران میں تھا اور وہ خورس شاہ ایران کے بابل کو فتح کرنے کے وقت بابل میں موجود تھا اور دارا کے ابتدائی عہد میں زندہ تھا جس کا ذکر کتاب مقدس میں دانی ایل کے عنوان سے کیا گیا ہے۔ پنی بن دانی کا زمانہ بھی اس کے ساتھ ایک ہی معلوم ہوتا ہے۔ دوئم یہ کہ دانی ایل نبی کی سمجھداری اور علمی مدارج بہت ہی اونچے ہیں اور یہی علمی قابلیت اور سمجھداری پنی مذکور میں بھی ظاہر ہے لہذا غالب رائے یہ ہے کہ پنی اسی دانی نبی کا بیٹا ہے اور افغان مورخین کے شجرہ نسب کے مطابق بھی پنی بن دانی درج ہے "پنی" اس وقت افغانوں کا ایک بڑا نامور قبیلہ ہے اور مختلف مقامات پر بہت پھیلا ہوا ہے یہاں تک کہ ضلع چٹاگانگ میں ایک قصبہ پنیا کے نام سے موجود ہے۔ غرغشت قبائل کا اپنا وطن کوہ سلیمان کا علاقہ ہے، ان میں سے قبیلہ پنی زیادہ تر علاقہ سیوی (سبی) میں آباد ہیں۔

## ھندو عقائـد و تعارف ان کی اپنی نظر میں

ہندوؤں کے عقائدو تعارف پر آن کے اپنی تحریر سے یہ بات سامنے آتی ہے ۔ کہ زمانہ قدیم میں وہ بت پرست نہیں بلکہ آتش پرست تھے اور ہندوستان میں آنے کے بعد بت پرست بنے ۔ تاتاری اور ساسانی نسل کے قدیم باشندوں کو وہ اپنا ہم نسل سمجھتے ہیں البتہ افغان نسل کو اسرائیلی کہ کر ایک علیحدہ قوم تصور کرتے اور انہیں اسرائیل، پٹھان اور افغان قوم کے ناموں سے پکارتے ہیں نیز محمد غوری سے شیر شاہ تک کا زمانہ وہ افغانی دور سمجھتے ہیں ۔ اس کی تصدیق میں تاریخ ٹاڈ راجستان جلد اول مترجم منشی دوارکا پرشاد آفق لکھنوی ۱۹۱۴ء کی عبارت ذیل میں درج کی جاتی ہے :-

۱......قدیم شجروں میں ہندوؤں کا نام دیوتاؤں کے نام پر موجود نہ ہونے سے یہ باور کرنا خلاف عقل نہیں کہ بیشنو مذہب کے قبل مورتی پوجا کا رواج نہ تھا ۔ قدیم تواریخ سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ منتر جنتر ۔ نوگرہوں اور مورتیوں کا رواج کرشن چندر کے بعد ولایت کشمیر سے ہندوستان میں مروج ہوا ۔ مورتی پوجا کی رفتہ رفتہ ایسی ترقی ہوئی کہ عوام الناس کل چیزوں کو پوجنے لگے ۔ دیوتا تینتیس کروڑ ہو گئے جن کے نام بھی کسی کو معلوم نہیں دنیا کی اعلیٰ سے اعلیٰ اور ادنٰی سے ادنٰی چیز بھی ایسی باقی نہ رہی جس کی پرستش نہ کی گئی ہو ۔ سورج سے لے کر چمار کی راہی ( راپی ) کو بھی لوگوں نے پوجنا شروع کر دیا ۔ کرشن ایک، مگر پرستش سات صورتوں میں ۔ کرشن جی کی مورتیں راجپوتانہ کی مختلف ریاستوں میں موجود ہیں ۔ صفحہ ۴۰۹



۲......اب سے بارہ سو برس پہلے شری رام چندر جی کے تحت حکومت پر ایک گؤ خوار ( ایرانی ) نے قدم رکھ کر ہندوؤں کے سورج کا خطاب حاصل کیا ۔ وہ کبھی باور نہ کریں گے کہ دنیا کی قدیم ترین قوم کی موجودہ نسل یزد جرد بادشاہ خاندان ساسانی کے بقائے نام ہے راجہ گردپابھیل بہرام گور کا بیٹا تھا ۔ جس کے ایک بیٹے کو پٹن کی حکومت حاصل تھی ۔ ہم آگے چل کر رانا کے خاندان کا ایرانی نسل سے تعلق ظاہر کریں گے ۔ صفحہ ۵۷-۴۵٦

۳......اودے پور کے تاجدار تمام ہند کے فرمانرواؤں سے افضل و صاحب عظمت ہیں ۔ ہندوستان کے راجے تاجپوشی کی تقریب میں رانا اودے پور ہی کے ہاتھ سے تلک کراتے اور اس رسم کے وقت ان کے سامنے سر ادب خم کرتے ہیں ۔ تلک آدمی کے خون سے لگایا جاتا ہے ۔ اودے پور کے فرمانرواؤں کا خطاب رانا ہے ۔ اور وہ اپنے کو نوشیروان عادل کی اولاد سمجھتے ہیں ۔ جس نے علاوہ اور ملک کے ولایت ہندوستان میں بھی علم فتح گاڑا ۔ نوشیروان کی زندگی میں نوشیزاد اس کا بیٹا جو شہزادی قیصر روم کے بطن سے تھا ۔ عیسائی ہوگیا اور بہت سے رفقاء کو ساتھ لے کر ہندوستان میں قیام پذیر ہوا ۔ اس کی اولاد ہندوستان میں باقی رہ گئی ۔ اودے پور کے رانا کو اسی کی نسل سے تعلق ہے ۔ صفحہ ۴۵۹

۴......چونکہ دھلی کے تاتاری شہنشاہ کو لڑکیاں دینا ہندوؤں کے ہاں ایک بدنما دھبہ تھا ۔ لہذا انہوں نے داغ بدنامی سے بچنے کے لئے یہ بات پیدا کی ۔ کہ گو سلسلہ حسب و نسب بہت پرانا اور رشتہ بہت دور کا ہے تا ہم ہمارے اور تاتاری

بادشاہ کے بزرگ ایک ہی تھے آخر میں اس خیال نے ان کے دل کو قدرے مطمئن کر دیا کہ آمیزش خون بزرگان قدیم کے خون ہی سے ہے - صفحہ ۴۵۸

۵......محمود غزنوی کی یورشوں اور خاندان افغان ( محمد غوری ) کے حملہ اول کے موقعوں پر آس دیوتا ( یعنی کرشن جی کا بت ) کو برج چھوڑنا پڑا تھا - غیر متعصب شاہان مغلیہ نے مذہب ہندو سے مخالفت کرنا کیا معنی ، آن کے اس دیوتا کو برج میں ( دوبارہ ) متسلط کر کے یہ یقین دلا دیا تھا کہ وہ خود بھی گھنیا جی ( کرشن جی ) کی معتقد اور آدھے ہندو اور آدھے مسلمان ہیں - جے دیو کی نظمیں جن میں رادھا کشن کے حسن و عشق کی تصویریں کھنچی ہوئی ہیں اکبر کے بہت پسند خاطر تھیں . ہندو اسے کرشن کا برہمی مانتے ہیں - جہانگیر جس میں بھی راجپوت خون کی آمیزش تھی - اکبر کی طرح گھنیا جی ( کرشن جی ) کا بہت معتقد تھا - شاہ جہان جس کی ماں راجپوت راجکماری تھی - شیو جی کا بڑا بھگت اور سدھ روپ سنیاسی کا مرید تھا - صفحہ ۸۸٦

٦......بابر نے جو یک جہتی کا رشتہ قائم کیا تھا اور اکبر - جہانگیر و شاہ جہان نے جس تعلق کو مضبوط کیا تھا اورنگ زیب نے اپنی حماقت سے توڑ دیا - ٦٦۹

۷......اورنگ زیب قوم راجپوت کا جانی دشمن تھا مظلوم راجپوتوں نے اس کے ظلم کے انتقام میں آس کی نسل کو نیست و نابود کر دیا - صرف ایک صدی میں ملک نے اس کے کمبخت ہاتھوں سے خلاصی پائی - لیکن ظالم اسرائیل کی آخری نسل کے ظالم (افغان) ہمیشہ کے واسطے اورنگ زیب کی طرح گناہ کے شریک



رہیں گے کیونکہ انہوں نے ہر ایک بت کو صفحۂ ہستی سے مٹا دینے میں ذرا بھی خیال رحم نہ کیا - اگر یہ ظالم ( افغان ) ایک یا دو نشانی باقی رہنے دیتے تو میں شاید ان کے احکام و رسوم - دستور و رواج - دلاوری شجاعت - عدل و انصاف کا فوٹو دنیا کے سامنے کھینچ سکتا - لیکن ان کی نقصان رسانی و غارت گری کی عادت نے ایک بھی نقش باقی نہ رکھا جو چیزیں قابل دید و پرستش تھیں ان کو تباہ کر ڈالا - صفحہ ۱۲۰٦

۸......لکھشمی نے سمت ۱۳۳۱ مطابق ۱۲۷۵ع میں تخت پدر پر جلوہ فرمایا - اس کے عہد حکومت کو تاریخی دنیا میں خاص شہرت حاصل ہے - یہ وہ زمانہ تھا جب پٹھان بادشاہ علاؤالدین خلجی نے وحشیانہ بیرحمی سے چتوڑ پر ( ۱۲۹۰ع ) دھاوا کیا - ہندوستان کے تمام شہروں سے با رونق اور مال و دولت سے مالا مال تخت گاہ تباہ و برباد کی گئی - صفحہ ۴۹۸

۹...... ہمایوں کے عزل سلطنت سے ان کی بھی مٹی خراب رہی شیر شاہ نے چغتائی فرمانرواؤں سے حکومتیں چھین لیں اور پٹھانوں کی بادشاہت کے قدم جما دئیے - ۵۸۹

۱۰......قبیلہ جام سندھ کے مورثیان کا بیان ہے - کہ ان کا مورث شام تھا یا سیریا - یہی وجہ ہے کہ شام بدل کر جام ہو گیا اور اس کی ایک چھوٹی ریاست جام راج کے نام سے اس خطاب کی شاہد ہے - صفحہ ۲۲٦

اس خاندان کے متعلق مولانا اعجاز الحق قدوسی اپنی کتاب تاریخ سندھ میں لکھتے ہیں کہ :-

سندھ میں سومرا قبیلے کے بعد سمہ خاندان برسر حکومت آیا - انہوں نے ایک شہر آباد کیا جس کا نام ” ساموئی “ رکھا

اور اس کو اپنا پایۂ تخت بنایا ۔ ’’ جام آنر ‘‘ سمہ خاندان کا پہلا فرمان روا ہے ، جو ارمیل یا ہمیر سومرا کو شکست دے کر اقتدار حاصل کر کے ۷۵۱ھ میں سندھ کا فرمانروا ہوا ۔

سموں کا دور حکومت ایک کامیاب دور تھا جس میں علم و فضل اور تجارت کو فروغ ہوا قیاس یہ ہے کہ ’’ساموئی یا شاموئی‘‘ اشارہ ہے شام کو جو نسبی نسبت کے لئے پایۂ تخت کا یہ نام رکھا گیا ہو یعنی سامی ، شامی ۔ واضح ہو کہ اسی نام کا ایک افغان قبیلہ جو زمانہ ما قبل میں بلخ کے شمال مشرق میں آباد تھا اب بھی یہ علاقہ سمہ گان ، سمگان یا سمنگاں کے نام سے افغانستان میں موسوم ہے ۔ ہوسکتا ہے کہ یہ تاتاریوں کی یلغار سے یا اسلام کے بعد محمد ابن قاسم کے وقت میں سندھ کی طرف آگئے ہوں اور لشکر میں شامل ہو کر سندھ فتح کرنے کے بعد یہیں رہائش اختیار کیا ہو ۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ محمد بن قاسم کے سندھ اور ملتان فتح کرنے کے وقت کچھ افغان قبائل بھی ان کے ساتھ شامل ہوگئے تھے ۔

سومرہ ، سومرو ـ سلاطین دھلی کے ماتحت حکومت کرتے تھے اور ان کا ابتدائی پایہ تخت تھری جو اسرائیلی نام ہے ، تھا ۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ بھی ان جلا وطن اسرائیلیوں کی اولاد میں سے ہیں جو اشوریوں کے ہاتھوں ’’ سامرہ ‘‘ سے خراسان وغیرہ میں جلاوطن ہو چکے تھے ۔ مولانا عبدالحکیم شرر اپنی کتاب تاریخ سندھ کی پہلی جلد میں اس قبیلے کے متعلق لکھتے ہیں کہ یہ نو مسلم یہودی تھے ۔ مولانا کا یہ بیان درست معلوم ہوتا ہے جیسا کہ امام بلاذری اپنی کتاب فتوح البلدان حصہ اول میں شام اور اردن کے واقعات میں السامرہ کا حال بیان کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ

’’ السامرہ یہود ہیں اور ان کی دو قسمیں ہیں ایک کو الدستان



اور دوسری کو الکوشان ۔ ‘‘

واضح رہے کہ دوتانی اور کیش کوشی افغان قبائل بلوچستان کے مغربی سرحد پر اب بھی موجود ہیں ۔ یہ بھی معلوم رہے کہ جنوبی ہند بالخصوص ملابار میں بھی جلاوطن یہودی آباد ہو چکے تھے ۔ ملابار کا راجہ عہد رسالت ؐ کے زمانے میں مسمی زمورن تھا جو یہودیوں کے قبیلہ سامری سے تھا جب اس کو حضرت محمد ؐ کی بعثت کا حال معلوم ہوا تو اسلام قبول کر لیا اور سلطنت اپنے ولیعہد کو سپرد کر کے خود کشتی میں سوار ہو کر ملک عرب کی جانب روانہ ہوا لیکن راستے میں فوت ہو کر ساحل یمن میں مدفون ہوا ۔ الغرض سومرہ یا سومرو کی نسبت سامرہ شہر جو اسرائیلہ حکومت کا دارالسطنت تھا ، کو ہے اور نیز نسبی نسبت بھی ، کیونکہ سامرہ تو صرف اسرائیلی ہی تھے ۔ تاریخ سندھ کے مصنف مولانا اعجازالحق قدوسی کا بیان ہے کہ

سندھ میں سومروں کی سلطنت ۴۴۴ھ مطابق ۱۰۵۲ع میں قائم ہو کر ۷۵۲ھ مطابق ۱۳۵۲ع یعنی تین سو آٹھ سال تک قائم رہی ، ۔ ابن بطوطہ جو سندھ بھی آیا تھا اس کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ سومرہ قوم کے حکمران سلاطین دھلی کے ماتحت حکمرانی کرتے تھے ، اور سلاطین دھلی کا ایک امیر ان کے ساتھ رہتا تھا ابن بطوطہ کہتا ہے کہ

دو روز کی مسافت کے بعد ہم کشتی سے جنانی پہنچے ، جو دریائے سندھ کے کنارے ایک خوبصورت اور بڑا شہر ہے ، اور جس میں خوشنما بازار ہیں ، یہاں کے رہنے والے وہ لوگ ہیں جن کو سامرہ کہتے ہیں ، ان کے اسلاف یہاں اس وقت آباد ہوئے جب حجاج کے زمانے میں سندھ فتح ہوا ، جیسا کہ مورخین نے لکھا ہے ۔ شیخ رکن الدین بن شیخ شمس الدین بن

بہاؤالدین زکریا قریشی نے مجھے خبر دی کہ ان کے جدا کبر، محمد بن قاسم کی فتح سندھ کے موقع پر حاضر تھے، اور یہ "سامرہ" اس لشکر کے ساتھ آئے تھے، جس کو حجاج بن یوسف نے اپنی امارت کے زمانے میں عراق سے اس مقصد کے لئے بھیجا تھا" سیوستان کے تذکرے میں ابن بطوطہ نے لکھا ہے کہ :-

اس شہر میں سامری امیر "اونار" نامی جس کا ذکر اوپر گزرا، اور امیر قیصر رومی رہتے ہیں، اور یہ دونوں سلطان دھلی کے ماتحت ہیں، اور ان دونوں سرداروں کے ساتھ اٹھارہ سو سوار تھے، اور یہاں ایک ہندو رہتا تھا، جو حساب کتاب میں بڑا ماہر تھا، جس کا نام رتن تھا، وہ بعض امراء کے ساتھ سلطنت کے دربار میں گیا سلطان نے اس کو پسند کیا اور اس کو "سندھ کا راجہ" کا خطاب دے کر سیوستان بھیجا ـ اور اس کو وہ جاگیر میں دے دیا، جب وہ وہاں پہنچا تو "اونار" اور قیصر کو برا معلوم ہوا کہ ایک کافر کو ان پر فوقیت دی جائے ـ انہوں نے باہم مشورہ کر کے اس کو قتل کر دیا اور خزانہ لوٹ لیا، اور سب نے مل کر اونار کو ملک فیروز کا خطاب دے کر اپنا بادشاہ بنا لیا ـ پھر اونار یہ سمجھکر کہ وہ اس وقت اپنے قبیلے سے دور ہے ڈرا اور اپنے قبیلے میں چلا گیا ـ لشکروں نے قیصر کو امیر بنا لیا جب ملتان کے نائب کو خبر لگی تو اس نے اس کے سزا کے لئے فوج بھیجی اور سخت سزا دی"

سامرہ، سومرہ فرمانرواؤں کا آخری بادشاہ کا نام ہمیر یا ارمائل تھا ـ سمہ قبیلے اور سومرو میں نہایت ہی اتفاق و یگانگت تھی لیکن ارمائل کے ظلم و ستم کی وجہ سے دونوں قبیلوں کے تعلقات خراب ہونے شروع



ہوئے اور اس کا آخری نتیجہ یہ تھا کہ سومرہ خاندان کے ہاتھ سے حکومت نکل کر سمہ خاندان میں منتقل ہوگئی سمہ خاندان ایک سو پچتر ۱۷۵ برس کے حکمرانی کے بعد ۹۲٦ھ جام فیروز کے عہد میں شاہ بیگ ارغون تاتاری کے ہاتھوں اس کی حکومت ختم ہوگئی ـ سمہ خاندان جن کے اکابر جام کے لقب سے مشہور ہیں ان کی تعلق بقول ان کے آباؤ اجداد (بروئے روایت ٹاڈ راجستان) شام سے ہے اور ان کی اس نسبت سے ان کا مراد شام کے اسرائیلی جلاوطنوں کی اولاد ظاہر ہوتا ہے کیونکہ شامی تو صرف وہی لوگ تھے اور ظاہر ہے کہ اس قسم کے نام سمہ، سمو، شمو، افغانوں میں موجود ہیں اور یہ نام پہلے سے شام میں بھی تھے مثلاً حضرت داؤدؑ کے ایک بھائی کا نام سمہ ہے ـ اور نیز اس کے باپ کو افراتی سے یاد کیا گیا ہے ـ اس بارے میں کتاب مقدس صفحہ ۲۷٦ اردو ترجمہ بائبل سوسائٹی انارکلی لاہور ـ ۱ ـ اسموئل میں باب ۱۷ اور آیت ۱۲ میں یوں درج ہے کہ ـ

داؤد بیت‌الحم یہودا کے اس افراتی مرد کا بیٹا تھا جس کا نام یسی تھا ـ اس کے آٹھ بیٹے تھے اور وہ ساؤل کے زمانہ کے لوگوں کے درمیان بڈھا اور عمر رسیدہ تھا ـ اور یسی کے تین بڑے بیٹے ساؤل کے پیچھے پیچھے جنگ میں گئے تھے اور اس کے تینوں بیٹوں کے نام جو جنگ میں گئے تھے یہ تھے ـ الیاب جو پہلوٹا تھا دوسرا ابینداب اور تیسرا سمہ ـ اور داؤد سب سے چھوٹا تھا ـ

غالب قیاس یہ ہے کہ یہی سمہ لوگ حضرت داؤدؑ کے بھائی "سمہ" کے نام موسوم ہوئے اور یہ انہی کی اولاد میں سے ہیں ـ اور اس کے برعکس ایک اور عرب قبیلہ بنو سامہ ہے جو ملتان میں حکمران رہا تھا ان کا سندھ کے اس خاندان سے کوئی تعلق نہیں ـ وہ تو عرب قریش تھے

نہ کہ شامی اور نہ شام سے ان کا کوئی نسبت تھا ۔ مصنف آئینہ حقیقت نما مسعودی کے حوالہ سے لکھتا ہے کہ

۳۰۳ھ ملتان کے اندر بنو سامہ بن لوئی بن غالب کی حکومت ہے ۔ سامہ بن لوئی بن غالب قبیلہ قریش کا وہ شخص تھا جس نے آنحضرت ؐ کی ولادت سے پہلے بحرامان کے ساحل پر اقامت اختیار کرلی تھی اسی شخص کی نسل سے ملتان کا فرمانروان تھا ۔"

معلوم رہے کہ سندھ میں سمہ خاندان کے بعد جب ارغون اور ترخان کے تاتاری خاندان ختم ہوا تو کلہوڑہ خاندان جو عرب نسل سے ہیں بر سر اقتدار آیا اور ان کے بعد تالپور خاندان بر سر اقتدار آیا جو نسلاً بلوچی ہے ان کا لقب میر تھا جو میران سندھ سے مشہور ہیں ۔ واضح رہے کہ قبیلہ سمہ یا جام کی طرح ایک اور افغان قبیلہ لنگاہ سندھ اور ملتان میں حکمران تھا جیسا کہ تاریخ فرشتہ میں ذکر ہے ۔

ملتان پر رائے سہرہ جو جماعت افغانان لنگاہ کا سردار تھا ۔ حکومت بنائی اور سولہ برس حکومت کرنے کے بعد ۸۷۴ھ میں وفات پائی ۔

لنگاہ خاندان کے متعلق تاریخ " آئینہ ملتان " میں درج ہے کہ

سندھ سے آ کر اچانک حملہ کر کے رائے سہرا نے قطب الدین لنگاہ کے لقب سے ملتان میں لنگاہ عملداری کی بنیاد رکھی اور چنیوٹ ، شورکوٹ کو فتح کر کے ولایت ملتان کو وسعت دی اور ۱۴۶۹ع تک کامیاب حکومت کی ، ۱۴۷۰ع میں اس کے بیٹے سلطان حسین لنگاہ ( افغان ) نے مملکت ملتان کی عنان اقتدار سنبھالی ۔ شاہان ملتان میں سلطان حسین لنگاہ بڑا ذی علم بادشاہ تھا ۔ وہ صرف علم دوست ہی نہ تھا وہ مدبر اور علم پرور بھی تھا ۔ اس نے ترویج علم کے لئے ملتان میں جگہ جگہ مدرسے



کھلوائے ، نامور علماء کو بڑے بڑے وظائف پر درس و تدریس کے لئے مقرر کیا ۔ اس کے وقت میں ملتان میں پہلی بار یونیورسٹی قائم ہوئی جو قلعہ کہنہ پر اس جگہ موجود تھی ، جہاں انگریزوں نے اپنی فتح کا مینار بنایا ۔ ملتان کے علمی دور کی تاریخ میں سلطان حسین سر فہرست ہے ۔ اس نے ملتان پر تیس سال حکومت کی ۔ ویسے اس کے خاندان کی ملتان پر ستر سال حکومت رہی ۔ سندھ کے علاقہ میں بلوچ قبائل کو اس نے آباد کیا تھا ۔

مولانا ندوی لکھتا ہیں کہ

سلاطین ملتان میں سے حسین خان لنگاہ علوم و فنون کا بہت بڑا مربی تھا ۔ مصنفین اور ارباب فضل و کمال کا سرپرست اور مددگار تھا ۔ ہمیشہ مالی امداد اور مناسب وظائف سے ان کی ہمت افزائی و قدر کیا کرتا تھا ۔ جس کے باعث اس کی حدود سلطنت میں فضلاء اور ارباب علم و فن کی بڑی کثرت و جمعیت ہوگئی تھی ۔ اور ملتان علمی حیثیت سے اپنے گرد و پیش کی حکومتوں میں ممتاز ہوگیا تھا ۔

ایک اور افغان قبیلہ جسے حضرت سلیمان کا تعلقدار بتاتے ہوئے مصنف تحفتہ الکرام صفحہ ۴۹ پر لکھتا ہے کہ ۔

لودھ قوم جسے لولا بھی کہا جاتا ہے تسخیر سندھ کے وقت عربوں کے ساتھ یہاں (سندھ میں) آباد ہوئی ۔

## پایہ تخت دھلی (ھندوستان) پر افغانوں کی حکومت

افغانوں نے تقریباً چار صدیوں تک ہندوستان پر مسلسل حکومت

کی جن کے اسمائے گرامی کا ذکر بالترتیب یوں ہے :ـ

شہاب الدین محمد غوری نے پشاور اور اس کے ملحقہ علاقہ پر ۵۷۵ھ میں قبضہ کیا اور ۵۸۲ھ میں حسین خرسیل افغان کو سیالکوٹ کا حاکم اعلیٰ مقرر کر کے ۵۹۳ھ میں دہلی پر قابض ہوا ۔ اس وقت سیالکوٹ کو پنجاب میں مرکزی حیثیت حاصل تھی ۔ دہلی پر قبضہ کرنے کے بعد شہاب الدین محمد غوری نے اپنے سپہ سالار قطب الدین ایبک افغان کے ذریعہ وہاں پر سب سے پہلے مسجد کی بنیاد رکھی جہاں پر رائے پتورا کا بت خانہ تھا ۔ اور ہندوستان میں مستقل اسلامی حکومت قائم کی ۔ ۳۲ سال چند ماہ حکومت کرنے کے بعد ۲ شعبان ۶۰۲ھ کو وفات پائی ۔ اس کی وفات پر اس کا بھتیجا غیاث الدین محمود ، غور کا بادشاہ ہوا اور اس نے قطب الدین کو تاج و تخت کے فرمان اور دیگر چیزیں ارسال کر کے خطاب شاہی عطا فرمایا چنانچہ قطب الدین ایبک لاہور میں تخت شاہی پر بیٹھ کر ہندوستان کا بادشاہ ہوا اور اس طرح بجائے سیالکوٹ کے لاہور کو مرکزی حیثیت حاصل ہوئی اور اس رونق میں روز افزوں اضافہ ہونے لگا شاہی قلعہ لاہور اور جامع مسجد کی بنیاد اسی نے رکھی تھی جس میں بعد میں مغل حکومت نے از سر نو اضافہ کیا ۔ وہ نہایت کامیاب حکومت کرنے کے بعد ۶۱۷ھ میں گھوڑے سے گر کر جان بحق ہوا اور ایبک روڈ انارکلی پر دفن کیا گیا ۔ اس کی وفات پر اس کا بیٹا آرام شاہ ہندوستان کا بادشاہ بنا ۔ اس کے بعد شمس الدین التمش جو قطب الدین کا داماد تھا سریر آرائے سلطنت ہوا اور اس کے بعد اس کا لڑکا رکن الدین فیرز شاہ بادشاہ بنا ۔ اس کے بعد التمش کی بیٹی رضیہ سلطانہ تخت پر رونق افروز ہوئی اس کی قبر شاہ جہاں آباد میں ہے اس کے عہد میں ملک ایاز پنجاب کا گورنر تھا جس کی قبر اس وقت رنگ محل لاہور میں موجود ہے ۔ اس کے بعد



معزالدین بہرام شاہ بن سلطان رکن الدین فیروز شاہ تخت پر بیٹھا اس کے بعد علاؤالدین پسر سلطان شمس الدین تخت نشین ہوا اور اس کے بعد اس کا بھائی ناصرالدین محمود بادشاہ ہوا اور اس کا وزیر غیاث الدین بلبن مقرر ہوا اور سلطان ناصرالدین محمود کے بعد یہی وزیر غیاث الدین بلبن بادشاہ ہندوستان ہوا ۔ پھر اس کا نواسا سلطان معزالدین کیقباد تخت پر بیٹھا ۔ اس کے بعد سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی (غلزئی) بادشاہ ہوا پھر اس کا بھتیجا و داماد سلطان علاؤالدین خلجی سکندر ثانی بادشاہ ہوا ۔ اور اس کے بعد اس کا بیٹا قطب الدین مبارک شاہ بادشاہ ہوا ۔ اگرچہ لائق بادشاہی نہ تھا ۔ قطب الدین مبارک شاہ کے وقت میں اور پھر اس کے بعد حالات کافی خراب ہوگئے ۔ کافور اور خسرو شاہ نے فضا مکدر کر دی لیکن اراکین جرگہ نے ملک غیاث الدین خان کو تخت پر بٹھایا اس کا اصلی نام ملک غازی الدین تھا اور قبیلہ تغلق بن کاکڑ بن غرغشت سے تھا ۔ اس کے مرنے کے بعد اس کا بیٹا محمد تغلق تخت پر بیٹھا ۔ اس کے بعد اس کا برادر زادہ سلطان فیروز شاہ باربک تخت نشین ہوا اور تقریباً ۳۹ سال حکومت کر کے فوت ہوا ۔ اس کے بعد غیاث الدین بن فتح خان بادشاہ ہوا ۔ اس کے بعد امرائے دربار نے ابوبکر بن ظفر خان بن فیروز شاہ کو تخت پر بٹھایا مگر جلد ہی محمد شاہ بن فیروز شاہ نے تخت پر قبضہ کر کے بادشاہ بنا ۔ اس کے بعد سلطان محمد شاہ کا بیٹا سلطان ہمایوں بادشاہ ہوا پھر اس کا بھائی سلطان ناصرالدین محمود شاہ بن محمد شاہ تخت پر بیٹھا مگر اس کی حکومت کے دوران تیمور بادشاہ نے دہلی پر حملہ کیا ۔ اور محمد شاہ شکست کھا کر گجرات چلا گیا ۔ تیمور پندرہ دن کے بعد دہلی سے واپس ہوا اور سلطنت کا نظام درہم برہم ہوگیا ۔ نصرت شاہ بن فتح خان بن فیروز شاہ نے دہلی پر قبضہ کر لیا اور جونپور میں ابراہیم بادشاہ ہوا ۔

سے کچھ لوگ یہاں ہزارہ میں آ کر آباد ہوگئے اور کچھ گھرانے وہاں ہی موضع پیر سدو اور صرف ایک گھرانہ قطب گڑھ میں برحال سابقہ مقیم رہے جو اب تک ان کی اولاد وہاں رہائش پذیر ہیں مگر ان سب کو کاکڑ بولا جاتا ہے پنی کا الگ نام نہیں پیر سدو اور قطب گڑھ کے علاوہ یہاں اسی تپہ میں ان کو موضع کوٹ جھونگڑہ میں بھی حصہ ملا تھا اور اب بھی یہاں کچھ گھرانے آباد ہیں مگر یہ لوگ پنی و کاکڑ کے نام سے نہیں بلکہ غرغشتی کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ موضع پیر سدو میں کاکڑ کے علاوہ ملا گوری ، اتمان خیل ، دلازاک کے دو گھرانے ، غازی خیل اور شابی خیل بھی آباد ہیں اور ایک ایک گھرانہ معیار ، میانہ ، پیر خیل ، سواتی وغیرہ افغان بھی آباد ہیں۔

## ترین

ان کے کئی خاندان یوسفزیوں کے ساتھ ابتدا ہی میں آگئے اور ان کے ساتھ آباد ہوگئے اور جب یوسفزیوں نے اشنغر کا علاقہ محمد زئیوں کو دے کر موجودہ علاقہ میں مقیم ہوگئے تو یہ ترین بھی ترناؤ سے منتقل ہوکر ان کے ساتھ آباد ہو گئے۔ جب شیخ ملی نے ملک احمد خان اور خان کرہ کی قیادت میں اراضی تقسیم کی تو اس میں ترین بھی شامل تھے۔ اس وقت وہ چملہ کے مشرق حصہ میں رہے اور ان کے نام سے تریناں اب بھی ایک گاؤں وہاں آباد ہے جو موضع نگرئی کے قریب واقع ہے دلازاک کو نکالنے کے بعد تقسیم اراضی میں ان کو بھی منڈڑ کے ساتھ حصہ ملا۔ اور یار حسین منتقل ہو گئے چنانچہ موضع یار حسین تحصیل صوابی میں تریناں ونڈ کے نام سے اب بھی اراضی موجود ہے۔ اور وہاں ان کے ایک خاندان بھی آباد ہے۔ اور جب



یوسفزئی نے ہزارہ پر یورش کی تو ترین ان کے ساتھ تھے۔ اور وہاں کے میدانی علاقوں میں ڈیرے جما لئے تو ان کی آبادیاں درویش۔ پانڈک ریحانہ اور پڈیانہ وغیرہ کے ناموں سے منظر عام پر آئیں۔ اور وہ طور ترین کہلائے اس کے علاوہ جٹو ، تور بیلہ میں بھی ان کی مختصر سی آبادی ہے لیکن اب یہ ڈیم کی وجہ سے دوسری جگہ منتقل ہو رہی ہے جسے سپین ترین کہتے ہیں۔

## سواتی پٹھان

اس قبیلہ نے سلطان محمد غوری کے عہد میں ان کے حکم سے سوات اور باجوڑ کی راہ لی تھی۔ اور وہاں سے قدیم باشندوں جو کافر تھے ، کو نکال کر قابض ہوئے اور قریب چار سو سال تک یہاں قابض رہے اور پھر ان میں سے ایک بزرگ شاہ میر بابا نے بٹخیلہ سے جا کر کشمیر پر قبضہ کر کے اپنی حکومت قائم کی محمد اکرام مصنف آب کوثر لکھتا ہے : کہ

سوات کے ایک بزرگ شاہ میر ۱۳۱۵ع میں کشمیر کے راجہ سنگھ دیو کے ہاں ملازم ہوئے اور اپنی خداداد قابلیت سے بڑا اقتدار حاصل کر لیا۔ ان کے بیٹوں کو بھی راجہ نے بڑے اختیارات دئے اور خود ان کو راجہ کے ایک جانشین نے اپنا وکیل مطلق مقرر کیا آخر میں جب ملک کا نظام درہم برہم ہونے لگا تو ۱۳۴۳ع میں شاہ میر شمس الدین شاہ کے نام سے تخت نشین ہوئے اور سکہ و خطبہ جاری کیا۔ کشمیر میں اسلام ان کی بدولت پھیلا۔ شاہ میر نے کشمیر سے اسلام کے سیاسی تعلقات کی بنیاد ڈالی۔

کیمرج ہسٹری میں شاہ میر کی نسبت لکھا ہے کہ

نئے بادشاہ نے اپنے اختیارات سمجھ اور نیک نیتی سے استعمال کئے کشمیر کے ہندو راجے بڑے ظالم تھے - ان کی علانیہ پالیسی یہ تھی کہ رعیت کے پاس معمولی دال روٹی سے زیادہ کچھ نہ رہنے دیا جائے - نئے بادشاہ کی حکومت لبرل اصولوں پر قائم تھی - اس نے بے جا سرکاری لگان اور غیر منصفانہ ٹیکس ہٹا دئے - ٹیکس وصول کرنے کے ظالمانہ طریقے موقوف کر دئے اور سرکاری لگان پیداوار کے چھٹے حصے پر مقرر کیا -

تاریخ فرشتہ میں درج ہے کہ

شاہ میر ۷۱۵ھ میں کشمیر آیا اور راجہ کے اکثر رعیت اور ملازموں کو موافق یعنی مسلمان کیا اور اتنا اثر پیدا کیا کہ ۷۴۷ھ میں اس نے حکومت خود سنبھال لی ' بلاد کشمیر میں حنفی مذہب کو رواج دیا ، شاہ میر کے چار بیٹے تھے بڑا بیٹا جمشید اور دوسرا علی شیر تھا تیسرا شیراث اور چہارم ہندال تھا ، یہ سب قابل اور ہوشیار تھے ، شاہ میر نے تین سال تک کامیاب حکومت کر کے وفات پائی اور اس کا بڑا بیٹا جمشید کو اتفاق سے تخت پر بٹھایا گیا اور علی شیر اس کا وزیر ہوا اور اپنے باپ کے طریقہ سے نظام حکومت عادلانہ قائم رکھی -

کتاب راج ترنگینی (فارسی ترجمہ ملا شاہ محمد شاہ آبادی) میں شاہ میر کے اولاد کے متعلق ذکر یوں درج ہے

سلاطین شاہ میری نے کشمیر میں تقریباً دو سو سال تک کامیاب حکومت کی ، اس خاندان کا معروف ترین سلطان ' زین العابدین ' مشہور بہ بدشاہ ' تھا ، یہ سلطان بڑا عالم ' ادیب اور شاعر تھا ، عربی اور فارسی میں شعر بولتے تھے اور کشمیری



سنسکرت ، اور تبتی زبانوں میں کامل مہارت رکھتا تھا ، اس سلطان نے کشمیری زبان کے قلمی کتابیں اور نیز آثار عربی و فارسی و سنسکرت کو جمع کیا اور ایک بڑے کتب خانے کی بنیاد رکھی اور یہ کتب خانہ سری نگر شہر میں تا عہد حکومت سلطان فتح شاہ (۸۹۲–۸۹۸ھ) برقرار تھا ،

الغرض سواتی پٹھانوں نے الغ بیگ اور بابر کی اطاعت سے انکار کرتے ہوئے مردانہ وار مقابلہ کیا اگرچہ شکست کھائی تا ہم برسوں تک اس علاقہ پر قابض رہے - یوسفزیوں کی آمد پر آن سے مقابلہ کی تاب نہ لاتے ہوئے ہزارہ کا رخ کیا - اور وہاں سواتی پٹھان پکارے جانے لگے - علاقہ سوات سے نکل کر ہزارہ میں جس علاقہ پر انہوں نے قبضہ کیا آسے سلطان پکھال کے نام سے پکھلی نام دیا گیا - پھر اٹھارویں صدی میں سید جلال بابا کی قیادت میں اس قبیلہ نے ہزارہ کے شمالی علاقہ سے ترکوں کو نکال کر تمام پہاڑی اور میدانی علاقہ پر قبضہ کر لیا - یہ قبیلہ کئی ذیلی شاخوں میں منقسم ہے مثلاً گبری ، مامی ، عالی ، مستراوی اور دودان ، دودگان یا دیگان جو ایک ہی نام ہیں اور اس وقت ان کو دودیال کہتے ہیں - فتوح البلدان کے مصنف لکھتا ہے :-

دودان ایک قوم تھی شام کے سرحد (آرمینیہ) میں جو مدعی ہے کہ وہ بنی دودان بن غریمہ میں سے ہے -

معلوم رہے کہ آرمینیہ میں اسرائیلی جلاوطنوں کا ذکر ہو چکا ہے - بنی اسرائیل میں دودان ایک خاندان بھی تھا یہ لوگ محمد غوری کے ساتھ اشنغر میں آئے تھے -

تاریخ حافظ رحمت خانی میں متراوی قبیلہ کا ذکر ہو چکا ہے کہ یہ لوگ اپنے آپ کو یوسفزئی بیان کرتے ہیں - گبری کے وجہ

تسمیہ کے متعلق معلوم رہے کہ کوہ گبر دریائے توچی کے قریب علاقہ میں ورغڑ کے متصل افغانستان کے مشرق سرحد پر جہاں اس وقت بٹنی افغان رہتے ہیں ایک وادی اور پہاڑ کا نام تھا یہ لوگ وہاں پر رہائش پزیر تھے - اور محمد غوری کے ساتھ وہاں سے چلے آئے تھے - وہاں کی رہائش کی وجہ سے ان کا نام گبری اور بعدہ، سوات میں رہائش کی وجہ سے سواتی مشہور ہوئے جو ایک گروپ ہے ان میں چھوٹے چھوٹے مختلف افغان قبائل شامل ہیں جن میں بٹنی قبیلہ کے بھی ایک شاخ تھی جو بٹخیلہ - بٹگرام اور بٹل کے ناموں سے ظاہر ہے - بعض مؤرخین ان کے نسب کے متعلق مخالف رائے رکھتے ہیں لیکن حقیقتاً یہ افغان قبائل میں سے ہیں - ان کی مادری زبان اب بھی پشتو ہے - اور اس وقت یہ لوگ مواضعات بٹل - الائی شنکیاری - بٹگرام - مانسہرہ - بفہ - اوگئی - کڑی حبیب اللہ اور بالاکوٹ وغیرہ میں آباد ہیں اور یہ لوگ اپنے آپ کو افغان اور پختون بولتے ہیں یہ لوگ بڑے محنتی اور بہادر اور آزادی پسند واقع ہوئے ہیں - سکھوں اور انگریزوں سے جنگیں لڑی ہیں -

مشوانی

یہ افغانوں کا مشہور قبیلہ ہے - یوسف زئی جب موجودہ افغانستان میں مقیم تھے تو ان سے اس وقت اچھے مراسم اور تعلقات قائم تھے - ان کے اکثر خاندان اس وقت افغانستان سے نکل کر یوسفزئی کے ہاں پہنچے تھے جب یوسف زئی کا ستارہ چمک رہا تھا - ملک گیری میں یوسف زئی کے ساتھ تھے اور جنگوں میں کارہائے نمایاں سر انجام دئے تھے - ملک فتح کرنے کے بعد ان کو شیخ ملی کے تقسیم میں



علاقہ دیر میں بمقام درہ جندول ایک ذرخیز علاقہ مل گیا تھا جس پر اس وقت بھی ان کے کافی گھرانے سکونت پذیر ہیں - اور پھر نئے مقبوضات میں بھی یوسف زئی کے ذیلی شاخ اتمان زئی مندڑ نے ان کو کوہ گنگر کے علاقہ میں کچھ اراضی بطور العام دیدی جہاں وہ مقیم ہوئے ان کی کثرت آبادی کوہ گنگر کے سری کوٹ - کنڈی اسر خانہ گدوالیا میں دکھائی دیتی ہے - ان کی خصوصیات میں یہ بھی شامل ہے کہ روز اول سے اب تک ان کی زبان - پوشاک اور بود و باش افغانی ہی ہے اور اس معاملہ میں وہ ضلع ہزارہ کے دوسرے افغانوں سے ممتاز ہیں - ان کے کچھ گھرانے اسماعیلیہ اور ساول ڈیر میں اور چند گھرانے علاقہ چھچھ میں بھی آباد ہیں آزادی کی خاطر سکھوں اور اس کے بعد انگریزوں سے ان کی لڑائیاں خوب ہوئی تھیں -

تراوڑہ اکوزئی

ان کا جد اعلی امیر خان نامی موضع غالیگے سوات سے نقل مکانی کر کے ہزارہ میں آباد ہوا تھا - اور یہاں اس کا قبیلہ تراوڑہ کے نام سے پکارا جانے لگا - کچھ عرصہ بعد یہ موضع کنڈر میں آباد ہوئے اور یہاں ایک خانی کی بنیاد ڈالی - جو متصل حسن زئی سے طہارا - کنڈڑ اور چمبڑی تک پھیلی ہوئی تھی اور علاقہ شونگلی پر قابض ہوئے - اور اسی خاندان کے ایک گروہ نے علاقہ نکا پانی پر اپنا تسلط جمایا - یہ سبڑیال تراوڑہ کے نام سے پکارے جانے لگے - جو بعد میں علاقہ اگرور کو چلے گئے اور موضع شہتوت میں سکونت اختیار کی - بعد ازاں تناول کے دیگر مواضعات میں منتقل ہوتے گئے - اور بٹل بگوٹی اور چواق تک پھیل گئے - ضلع ہزارہ کے افغانوں کا ذکر ہو چکا

اب آگے دیکھئے

## بڑیس یا بڑیچ

یہ افغان قبیلہ ہے اور اس قبیلہ کو قیس عبدالرشید کے بیٹے شرخبون ( شرف الدین ) کی اولاد بیان کیا جاتا ہے - اور یوسفزیوں کے افغانستان سے ہجرت کرتے وقت آن کے چند خاندان جن کے ساتھ ان کے گہرے تعلقات تھے - آ گئے تھے شیخ ملی کے تقسیم اراضی کے وقت پہلے آنکو طورو شامت پور میں آباد کیا گیا - تو بعد میں موضع ڈھوڈھیر سالم دیا گیا - جہاں اس وقت بھی یہ لوگ آباد ہیں - اور جب یوسفزئی علاقہ چھچھ کی طرف بڑھے تو اس قبیلہ کے چند گھرانے ان کے ہمراہ تھے جو وہاں آباد ہوگئے اس وقت بھی علاقہ چھچھ کے کئی دیہاتوں میں آباد نظر آتے ہیں اس کے علاوہ چند گھرانے موضع یار حسین او موضع انبار تحصیل صوابی میں بھی آباد ہیں حافظ رحمت خان روہیلہ اس خاندان سے تعلق رکھتے تھے -

ایک مشہور بزرگ پیر ولی جس کے مناظرے اخون درویزہ سے ہوئے تھے ، بھی اس قبیلہ بڑیچ سے تھا -

## سرکانی - تاران - مایار - اطرافی

یہ چاروں افغان قبائل ہیں جو ابتدا میں اپنے قبیلوں سے ان کی کچھ خاندانیں الگ ہو کر یوسفزئی کے ساتھ شامل ہوئے - یوسف زئی کے ساتھ ملک گیری میں کارہائے نمایاں سر انجام دئے اور یوسفزئی نے ان کو اپنے پاس رکھ کر اپنی برادری میں شامل کئے - شیخ ملی



کے تقسیم میں ان کو دیر باجوڑ کے علاقہ میدان میں اراضیات دے کر بسایا گیا تھا جو اب تک وہاں آباد ہیں - اور میدان کے علاوہ دوسرے مقامات پر بھی آباد ہو چکے ہیں چھچھ میں بھی ان کی کچھ آبادیاں ہیں -

## روانڑی - بوقیان - کنبار:-

یہ تینوں الگ الگ افغان قبائل ہیں اور ان کے کچھ خاندانیں ابتدا ہی میں یوسف زئی کے پاس آ کر شامل ہو گئے تھے وہ ملک گیری اور نیز ہر تکلیف و راحت میں زیادہ اخلاص و ہمدردی سے پیش آئے تھے - ان کو کمال زئی کے ساتھ موضع مایار میں تقسیم کے وقت حصہ ملا تھا اور اس وقت بھی یہی لوگ موضع مایار نزد طورو میں آباد ہیں اور یہاں کے علاوہ دوسرے مقامات پر بھی جگہ بہ جگہ کچھ گھرانے سکونت رکھتے ہیں مثلاً کنبار کے کچھ خاندان بونیر میں سالار زئی کے ساتھ بھی آباد ہیں -

قبیلہ روانڑی کے چند گھرانے سکنہ مایار میں کمال زئی کے ساتھ بھی آباد ہیں لیکن ان کی زیادہ تعداد ، بلکہ بحیثیت قبیلہ و بموجب تقسیم شیخ ملی ، تپہ بائی زئی کے سالم موضع جلالہ اور اس کے ملحقہ بانڈہ جات میں مالکانہ حیثیت سے قابضان اور آباد ہو چکے ہیں - ان میں کئی خیل ہیں مثلاً خواجہ داد خیل - زید خیل - طور زئی گوت حسن زئی - اتمان زئی - باتور خیل - حسن خیل -

روانڑی قبیلہ کے علاوہ جلالہ میں کچھ دوسرے مختلف افغان خاندانخ بھی مالکانہ حیثیت سے آباد ہیں مثلاً شلمانی کے چھ خاندان - بونیر وال دو خاندان - فتح خیل دو خاندان - مغدود خیل ایک خاندان مندوری ایک خندان - بارک زئی دو خاندان - لسہ خیل ایک خالدان

خویشگی ایک خاندان پیر خیل اور سلا زئی ایک ایک خاندان مذکورہ سب نسلاً افغان ہیں لیکن ان کے علاوہ غیر افغان چند گھرانے بھی یہاں قابضان ہیں جس کی تفصیل یہ ہے - چار گھرانے باقندہ - دو گھرانے اوان - دو گھرانے گوجر وغیرہ -

بوقی یا بوقیان قبیلے کی نسبت شام کے شمالی علاقہ جبل الکام کے اطراف میں بیاس کے قریب بوقا نامی گاؤں کو ہے جس کی رہائش وہاں شام میں بوقا نامی قصبہ میں تھی - مشرق کی طرف آنے کے بعد وہی سکونتی نسبت سے یاد اور پکارے جاتے ہیں اور بعینہ اسی طرح روانی یا روانڑی اور کنبار یا کمبار بھی شام کے سکونتی مقامات کے ناموں کے نسبت سے یاد کئے جاتے ہیں -

## وردگ

یہ ایک افغان قبیلہ ہے اور ان کے کچھ خاندان یوسفزئی کے ساتھ افغانستان سے آ کر شامل ہوئے تھے اور ملک گیری نیز ہر تکلیف میں یوسفزئی کا ساتھ دیا تھا ان کو شیخ ملی کی تقسیم میں ملی زئی کے ساتھ دیر میں اور بابو زئی کے ساتھ سوات میں اور دولت زئی کے ساتھ کلپانی بنیر میں حصص ملے تھے جو اب تک وہیں آباد ہیں اور جب یوسفزئی نے علاقہ چھچھ پر قبضہ کیا تو اس کو اس نئے علاقہ میں بھی موضع لطولہ میں اس گاؤں کا تیسرا حصہ ملا جو اب تک وہاں آبا د ہیں - اور باقی دو حصوں پر نسو زئی اور سید خیل قابض ہوئے جو دونوں نسلاً یوسف زئی ہیں -



## بے سود - رھو - لمغانی

تینوں الگ الگ افغان قبائل ہیں ان کے بھی کچھ خاندانیں افغانستان سے آ کر یوسفزئی کے ہاں پہنچے اور ان کی معاون بنے شیخ ملی کی تقسیم میں ان کو سالار زئی کے ساتھ حصص ملے تھے جو اس وقت ان کے ساتھ بولیر میں اور موضع درگئی اشنغر میں آباد ہیں -

## اتمان خیل

یہ ایک مشہور افغان قبیلہ ہے یوسفزیوں کے کابل سے نقل مکانی کے موقع پر یہ ان کے ساتھ ساتھ رہے - اور امداد کے طور پر عملاً جنگوں میں بھی حصہ لیتے رہے - کاٹلنگ اور شہباز گڑھ کے یوسفزئی دلازاک معرکہ میں انہوں نے کارہائے نمایاں دکھائے تھے - قبل اس کے یوسفزیوں نے ان کو مالاکنڈ کے مغرب کی طرف کا علاقہ اور باجوڑ سے جنوب کو رہائش کے لئے دیا تھا - جو اس وقت تپہ اتمان خیل کے نام سے مشہور ہے اس میں کیمور پہاڑ اور دیہات رنگ برنگ مشہور ہیں - اور یہاں پر الیاس نبی جو غازی پیغمبر کے نام سے مشہور ہے کا مزار ہے -

انیسویں صدی کے وسط تک اتمان خیل کی قیادت ایک طاقتور خان کے ہاتھ میں تھی - جو ایک مطلق العنان حکمران تھا - لیکن بعد میں ان کی قوت تقسیم ہوتی چلی گئی - اور انگریز کی آمد پر ان کے کئی معرکے ان کے ساتھ ہوئے جس میں وہ آخر کار مغلوب ہو گئے - اتمان خیل کے کچھ دیہات تپہ بائی زئی کے مواضعات میاں خان، سنگاؤ، پیپل، خرکی، اور کھوئی برماول میں آباد ہیں - جنگ کاٹلنگ کے بعد بطور انعام

یہاں ان کو مذید حصہ ملا تھا ۔ اور کچھ گھرانے موضع گلیاڑہ میں بھی آباد ہیں ۔

## خویشگی پٹھان

اس قبیلے کے کچھ خاندان ابتداً محمد زیئوں کے ساتھ شریک سفر رہے ۔ حالانکہ ان کا پورا قبیلہ قصور پنجاب کے علاقے میں جا داخل ہوا تھا یوسفزیوں نے جب محمد زیئوں کو اشنغر کا علاقہ دیا تو خویشگی بھی چارسدہ سے دو میل کے فاصلے پر جانب شمال مغرب رہائش پذیر ہوئے جس کا نام خویشگی ڈھیری پڑا ۔ محمد زیئوں کو اس کے بعد نوشہرہ کا کچھ علاقہ بھی یوسفزیوں نے دیا تو خویشگی وہاں سے منتقل ہو کر نوشہرہ سے مغرب کی جانب ایک گاؤں میں آ بسے جس کا نام خویشگی مشہور ہوا یہاں ان کے ساتھ کچھ دوسرے قبائل بھی جو یوسفزئی کے حمایتی تھے شامل کئے گئے موضع خویشگی دو حصوں پر موسوم ہے ۔ برکلے اور کوز کلے ، برکلی میں ہنکرزئی ، لالی خیل ، شالم خیل ، نگبی زئی ، مٹہ خیل اور ماندوری اور درم سالی ہندکی مذکورہ آباد ہیں ۔ کوز کلی میں جنڈا خیل ، گریزی ، گوگیان اور خورا ساران ، کوچیان ، خٹک یہ مذکورہ سب افغان قبائل ہیں جو اس وقت موضع خویشگی میں رہتے ہیں ۔

## غلزئی اور لودی

ان دونوں قبیلوں نے تاریخ ہند میں خلجی اور لودی کے نام سے نمایاں مقام حاصل کیا تھا ۔ ان کے چند گھرانے بھی ابتدا میں



یوسفزیوں کے ساتھ ہی آئے تھے ۔ اور شیخ ملی کی تقسیم اراضی میں انہیں حصہ رسدی دیا جانا بیان ہوتا ہے خاندان غلزئی (غلجی ۔ خلجی یا خلجی) کے افراد تپہ رزڑ کے موضع شیوہ اور تپہ اتمان کے سانیری اور زروبی تحصیل صوابی میں آباد اور صاحب املاک ہیں مشہور عالم دین پیر طوب جن کا ذکر اخوندریوزہ نے کیا ہے اور اس کے مخالفین میں سے تھا ، بھی اس قبیلہ خلجی سے تھا ۔ لودی خاندان کے افراد بھی علاقہ یوسفزئی میں مقیم نظر آتے ہیں ۔ اور ان کا مشہور خاندان موضع ٹوپی میں آباد ہے جس سے نواب صاحبزادہ عبدالقیوم خان تعلق رکھتے ہیں۔

علاوہ ازیں چھوٹے چھوٹے مختلف قبائل کو بھی یوسفزیوں نے اپنے ساتھ جہاں کہیں وہ رہے آباد کیا اور خیر سگالی کے طور پر ان کو زمین بھی دی تا کہ وہ اپنی زندگی گزار سکیں ۔ اور اس وقت تک وہ مختلف مقامات پر ان کے ہمراہ آباد نظر آتے ہیں ۔

## سید اور میاں

پٹھان لوگ علماء ، مشائخ اور سادات کی ابتدا سے عزت و احترام کرتے چلے آئے ہیں ۔ چنانچہ ان کے متعدد خاندان علاقہ یوسفزئی میں مقیم ہیں ۔ شیخ ملی کے تقسیم اراضی میں ان کو جائے سکونت اور اراضی بطور سیری دی گئی تھی ان میں اچھے لامور زمیندار بھی ہیں ۔ حکومت میں اچھے عہدوں پر سرفراز اور میدان سیاست میں دکھائی دیتے ہیں ۔ یوسف زئی نے جہاں بھی تمام پختون خوا میں سمجھدار اور عالم فاضل شخص دیکھا ، ان کو اپنے ہاں بلا کر آباد کیا تھا ۔

## خشی قبائل

یہ چار قبیلوں پر مشتمل ہیں (۱) یوسفزئی (۲) گگیانی (۳) ترکانڑی (۴) محمد زئی (وصلی) ان کے مختصر حالات یہ ہیں :-
(یوسف زئی کا ذکر بعد میں کیا جائے گا)

## گگیانی

اس قبیلے کو بمطابق تقسیم ملک احمد یوسفزئی، تپہ دوآبہ کا علاقہ ملا تھا ۔ تپہ ہذا چارسدہ کے دریائے سوات سے مغرب اور دریائے کابل کے شمال مشرق دونوں دریاؤں کے درمیانی علاقے کا نام ہے ۔ یہاں پر ان کے علاوہ دوسرے لوگ بھی ان کے زیر سایہ آباد ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے ۔

مواضعات نصرت‌زئی ۔ سوختہ ۔ گونڈہ ۔ دوسہری ۔ سروانی ۔ غرٹیک بکیانہ ۔ سنڈہ سر ۔ ترخہ ۔ ہریانہ ۔ ہشگرام ۔ کانگڑہ ۔ ماہ زارہ ۔ باغی بند ۔ (ہرسہ گاؤں) چکڑ ۔ انبا ڈھیر ۔ نحقی ۔ خرکی ۔ دولت پورہ سریخ ۔ مارو زئی ۔ متھرا ۔ ڈیری٭ ہانڈہ متھرہ ۔ مندی زئی ۔ مرزا لی ۔ سوٹ مارہ ۔ شبقدر ۔ شنکر گڑھ ۔ موسی زئی ۔ کوٹک ۔ مٹہ مغل خیل ۔ کیلے ۔ حسن زئی اور بیلہ میں خود قبیلہ گگیانی آباد ہیں ۔

(۲) مواضعات اٹکے ۔ دلازاک ۔ وچہ ولہ میں اولاد شاہ عالم، میر خان، عالم ۔ غوث ۔ اکبر ۔ پسران سہندان خان ولد بابو خان ولد پور دل خان ولد نور محمد خان قوم دلازاک افغان آباد و قابضان ہیں ۔

(۳) مواضعات پنجپاؤ اور ابازئی کے بالائی علاقہ پر برسہمند



آباد ہیں ۔

(۴) مواضعات (۱) کتوزئی (۲) وصدر گڑھی (۳) لویکلی میں قوم یوسفزئی کے چند خاندان یعنی بہاکو خان بن ماموں خان بن عثمان خان خودو خیل کی اولاد آباد ہیں اور کتوزئی میں ان کے ساتھ اچینیان افغان قبیلہ بھی رہتا ہے ۔ کدو یا کتوزئی نام بھی یوسف زئی ہی ہے ابتدا میں جب یوسف زئی دوآبہ میں آباد تھے تو یہاں ملک کدو کا ماموزئی قبیلہ رہتا تھا ۔

(۵) مواضعات جمٹ ۔ گڑھی گگر میں اولاد مسمیان قمردین ۔ اسماعیل اور کالو ہرسہ قابضان قوم اوان کے آباد ہیں ۔

(۶) گڑھی شریف خان میں مسمی شریف خان قوم مغل کی اولاد اور گڑھی ناظر میں ناظر خان قوم مغل کی اولاد آباد ہیں ۔

(۷) موضع گڑھی عبدالرحمٰن میں مسمیان غلام محمد و محمد داؤد قوم سید کی اولاد آباد ہے ۔

(۸) موضع ماسون میں اولاد حاجی محمد قوم پاپینی اور موضع ملا خیل میں لبیب افغان ملا خیل اور موضع حاجی زئی میں یاسین محمد زئی کی اولاد آباد اور قابضان ہیں ۔

(۹) موضع بنیادی میں اولاد مجید افغان قوم خلزئی اور موضع ڈب میں اولاد بخت یار افغان قوم شموخیل اور موضع گڑھی جالہ بانان میں اولاد فاضل افغان قوم شلمانی آباد ہیں ۔

(۱۰) پنجپاؤ میں سہمند آباد ہیں اور اس کے علاوہ بہلول خیل بھی آباد ہیں جو نہ گگیانی ہیں اور نہ سہمند، بلکہ ایک الگ افغان قبیلہ ہے ۔

تپہ دوآبہ پنجپاؤ میں برسہمند کے آنے کے وجوہات یہ ہیں ۔
۱۵۸۶ع میں قبیلہ یوسف زئی بر سرکردگی ملک کالوخان اور مغل-

حکمران اکبر بادشاہ کے درمیان سخت جنگ ہوئی تھی۔ اکبر خود قلعہ اٹک میں مقیم تھا۔ اور کابل و ہندوستان سے چیدہ فوج بلا کر علاقہ یوسفزئی پر حملہ آور ہوا جس کے نتیجے میں اکبر کی کل فوج جو پچاس یا باون ہزار بیان کی جاتی ہے راجہ بیر بل سمیت یوسفزئی کے پہاڑوں میں مارے گئے اس جنگ میں افغانوں کے اکثر قبائل شامل ہوئے تھے خصوصاً مہمند یوسفزیوں کی امداد و اعانت میں پیش پیش تھے۔ جو اس وقت پشاور اور نوشہرہ کے درمیان اب جو تپہ خالصہ کے نام سے یاد ہوتا ہے، میں مقیم تھے۔ اکبر بادشاہ نے بعد میں انتقام لینے اور کابل کا راستہ صاف کرنے کی خاطر مہمندوں پر حملہ کیا اور اپنے مخالف برمہمند کو جلا وطنی پر مجبور کر دیا۔ چونکہ اس وقت سوائے علاقہ یوسفزئی کے اور کوئی مقام مغلوں کے اثر سے محفوظ نہیں تھا۔ ایک طرف دریائے کابل حد فاصل تھا تو دوسری طرف دریائے سندھ۔ چنانچہ یوسفزئی نے مہمند قبیلہ کے ان خاندانوں کو جن کو برمہمند بولا جاتا ہے تپہ دوآبہ میں پنجپاؤ کا سارا اور ابا زئی کا مغربی پہاڑی علاقہ دے کر پناہ دی۔ ابا زئی کے پہاڑی علاقہ میں جو ابا زئی خاندان آباد تھے وہ اپنے قبیلہ ابا زئی کے ہاں سوات میں موضع براباڈوان منتقل کئے گئے اور پنجپاؤ کو جو قبیلہ یوسفزئی کی ذیلی شاخ ہے۔ اپنی برادری کے علاقہ کوٹھہ ٹوپی وغیرہ میں بھیج کر وہاں آباد کئے گئے۔ اسی مذکورہ پنجپاؤ قبیلے کے سبب اس تپے کا نام ابھی تک انہیں کے نام سے مشہور ہے۔ پنجپاؤ قبیلہ مندڑ یوسفزئی کو اس مقام پر خان گجو نے بغرض حفاظت دوآبہ، غوریا خیل سے بعد از جنگ شیخ تپور آباد کیا تھا۔ اور اسی طرح قبیلہ یوسفزئی کے کچھ اور خاندان مواضعات کتوزئی۔ صدر گڑھی میں آباد ہوئے اور ابازئی ابتدا ہی سے یہاں آباد تھے جو ابھی تک وہاں مقیم ہیں۔



قبیلہ گگیانی جب علاقہ دوآبہ یوسفزئی میں مقیم ہو رہے تھے تو اس وقت ملک حمزہ مغل خیل۔ ملک میرے لالہ زئی اور ملک یحییٰ میر زئی اس قبیلہ کے قائدین تھے اس وقت بھی بڑے بااثر لوگ اس قبیلہ میں موجود ہیں۔ ملاحظہ ہو شجرہ نسب .

## ترکانڑی

بیان کیا جاتا ہے کہ جس وقت ملک احمد یوسفزیوں کو لے کر افغانستان سے نکلے تو ترکانڑی لمغان میں مقیم رہے۔ جہاں ان کی اپنی ریاست تھی۔ کچھ عرصہ بعد حکومت مغلیہ کابل سے ان کی کشمکش ہوئی تو وہاں سے نکل جانے پر مجبور ہوگئے۔ اس وقت یوسفزئی دوآبہ اشنغر، سوات، دیر اور باجوڑ پر قابض ہو چکے تھے۔ ترکانڑیوں نے خان گجو سے پناہ لینے کی درخواست کی تو ان کو باجوڑ میں مقیم ہونے کی اجازت ملی۔ یوسفزیوں کے ساتھ ان کے تعلقات ابتدا ہی سے خوشگوار تھے اور یہاں آنے پر آپس میں ایسے گھل مل گئے کہ دونوں میں کوئی فرق معلوم نہیں ہوتا۔ ترکانڑی دو حصوں میں منقسم ہیں یعنی ترک کے دو بیٹے تھے ایک موسیٰ دوسرا شعیب۔

موسیٰ کی اولاد:- (۱) محمود (لوئے ماموند) (۲) اسمٰعیل اسمٰعیل زئی) (۳) حسن (۴) عیسیٰ (ایسوزئی) (۵) مدے جس کے بیٹے خواجے، معروف، الیاس ہیں (۶) ہارون (۷) سوّر۔

باجوڑ میں مقیم ہوتے وقت ان کے چند گھرانے جو کٹور کہلاتے تھے بدخشان اور چترال کی طرف بھی چلے گئے تھے اور ککے زئی جو لوئے ماموند کی ایک شاخ ہے پنجاب میں جالندھر، لاہور، گوجرانوالہ بٹالہ اور سیالکوٹ کی طرف گئے اور وہاں مقیم ہوئے۔ ایسوزئی کی ذیلی

شاخ مست خیل سے عمرا خان جندولی متلق تھا ۔ اور ایسوزئی کے ذیلی شاخ موسیٰ خیل سے میاں عمر صاحب چمکنی متعلق ہیں ۔

شعیب کی اولاد :۔ یہ افغانستان میں ہی رہ گئے تھے ۔ اور ابھی تک وہیں مقیم ہیں اور لغمان میں سرہ قلعہ اور علاقہ سہ صدہ و نیز ننگرہار کے مختلف مقامات میں آباد ہیں ۔

چونکہ ترکانڑیوں کا شجرہ نسب آج دن تک کوئی مؤرخ بھی مرتب نہیں کر سکا تھا ۔ جس سے میری راہنمائی ہوتی لہذا مجھے اسے مرتب کرنے میں کافی تگ و دو اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑا اور ان علاقوں میں مجھے کئی بار جانا پڑا جہاں یہ قبیلے آباد ہیں ۔ چنانچہ کچھ وہاں کے معمر ترین افراد کی مدد سے اور کچھ تاریخ ابراہیم بٹنی کے قلمی نسخہ سے جو مجھے میسر آیا ان کے شجرہ ہائے نسب مرتب کئے ۔ جو آنے والی نسلوں اور پڑھنے والوں کے لئے ضرور دلچسپی کا باعث ہوگی آخر میں ملاحظہ ہو شجرہ نسب ۔

### قبیلہ ککی زئی پنجاب میں

یہ تاریخ کی ستم ظریفی ہے کہ جس قبیلہ کو سابق متحدہ پنجاب کی حکومت نے ۱۹۲۵ع میں جرائم پیشہ قرار دیا تھا ۔ ۱۹۵۰ع کے بعد اسی قبیلہ کے افراد اسی سر زمین پنجاب پر گورنر جنرل سپریم کورٹ کا چیف جسٹس اور مرکزی وصوبائی وزارتوں کے وزارت قانون کے مالک رہے ہیں ۔ میرے خیال میں یہ تاریخ کے صفحات پر عجائبات عالم میں سے شمار کیا جائے گا ۔

معلوم رہے کہ ایک قوم جو افغان قبیلہ ترکلانی ، ترکانی (ترکانڑی) جو شیخے قبیلہ یوسفزئی و گگیانی کے برادری میں ہے کے



ذیلی شاخ ماموند کے نام سے علاقہ باجوڑ میں موجود ہے ۔ جو کہ سات ذیلی شاخوں پر منقسم ہے ۔ بڑوزئی ، ککی زئی ، آریازئی ، سالارزئی ، برم کازئی ، خاوزئی اور بدل زئی اور ککی زئی پنجاب اس لوئے ماموند کے لوگ ہیں ۔ قبیلہ ترکانڑی کا باجوڑ کی جانب مغرب ، علاقہ لمغان افغانستان میں ۱۵۰۸ع کے ابتدا تک اپنی ریاست تھی ۔ مگر مغل حکمران کے ہاتھوں برباد ہوکر یہی لوگ علاقہ یوسفزئی تپہ باجوڑ میں آ کر پناہ حاصل کی تھی ۔ اور یوسفزیوں نے ان کو باجوڑ میں کافی علاقہ خوشی سے امداد کے طور پر حوالہ کیا تھا ۔ تاریخ کے اس متذکرہ عہد میں وادی جندول کے جنوبی سرے پر رودبار ، باجوڑ کے عین جنوبی کنارے پر واقع ایک پہاڑی نشیبی درہ کلالہ میں قبیلہ ماموند کے ذیلی شاخ ککی زئی کے لوگ آباد تھے ۔ اور اسی مقام کی نسبت سے یہ لوگ کلالہ کے نام سے بھی موسوم ہوئے تھے ۔ اور باجوڑ سے نکل کر پشاور میں بھی رہے ہیں ۔ اور یہاں بھی کلالہ یا کلال (ککی زئی) کے نام سے مشہور ہیں ۔ واضع رہے کہ کلال ایک اسرائیلی نام ہے ۔

تواریخ حافظ رحمت خانی میں لکھا ہے کہ قریب ۱۵۰۸ع میں جب قبیلہ یوسفزئی بہ سرکردگی ملک احمد باجوڑ میں دلازاک سے نبرد آزما تھے ۔ اور دلازاک اور یوسفزئی کا سخت مقابلہ تھا ۔ تو ملک سرخابی بن شمو ترکلانی جو اس وقت قبیلہ کا ایک نامور سردار تھا ۔ اپنا لشکر لے کر لغمان سے یوسفزیوں کی امداد کے لئے پہنچا ۔ اور ہیبو سردار دلازاک کو سمجھانے کی کوشش کی ۔ لیکن وہ نہ سمجھ سکا ۔ اور نوبت بجنگ رسید ، قریب تھا کہ یوسفزئی شکست کھائے لیکن ملک سرخابی بن شمو نے اپنے لشکر کو للکارا جس کے نتیجے میں ہیبو کو پائندہ ترکلانی ککی زئی نے تلوار سے مارا اور برہان ترکلانی

ککی زئی نے ہیبو کے بھائی جہان شاہ کی گردن مارا اور سر تن سے الگ ہو گیا مختصر یہ کہ دلازاک قوم کے دونوں سردار ہیبو اور جہان شاہ ککی زیئوں کے ہاتھوں مارے گئے ۔ اور دلازاک لشکر شکست کھا کر بھاگنے پر مجبور ہوا ۔ اور سارا علاقہ باجوڑ یوسفزئی کے قبضہ میں دے کر ککی زئی سردار اور ملک سرخابی سالارزئی اپنے لشکر سمیت لغمان واپس چلے گئے ۔ اور جاتے وقت یوسفزئی ملکان کو کہہ گئے کہ یہ ملک باجوڑ تمہارے لئے فتح کیا اس پر اب اطمینان سے رہو ہم اپنے وطن واپس جا رہے ہیں ۔ ملک سرخابی کی وفات کے بعد سر براہ قبیلہ اس کا بھائی مٹہ نامزد ہوا اور غوریاخیل کی جنگ میں وہ دو سو گھوڑ سواروں سمیت یوسفزیوں کی امداد کے لئے بمقام شیخ تپور، خان کجو کے پاس آیا تھا اور اس نے جنگ میں بہت اخلاص اور بہادری کا مظاہرہ کیا تھا ۔

## محمد زئی

محمد زئی اشنغر کے تپہ تحصیل چارسدہ میں آباد ہیں ۔ ان کے اپنے قبیلے کے علاوہ جگہ بجگہ کچھ دوسرے خاندان بھی ان کے ساتھ سکونت پذیر ہیں ۔ اور ان کو بھی انہی کے ذریعہ مالکانہ حقوق حاصل ہیں۔ تفصیل یوں ہے ۔

مواضعات رزڑ ، دروگہ ، کوٹ ، اتمان زئی ، چک اتمان زئی امیر آباد ، محمد ناڑی ، خان مائی ، ترناب ، عمرزئی ، شکئی ، چک محمد امیر خان ، سنگر ، دلدار گڑھی ، مرزا ڈھیر ، چارسدہ ، چتلی ٹاپو گانہ بیلہ ، نستہ ، پڑانگ ، اگرہ ، سافہ خیل ، سدو خیل ، سربخ بیلہ ہشین زئی ، مینڈاری ، سابوکے ، ترنگزئی ، شیر پاؤ ، ڈاگی ، تنگی



نصرت زئی ، قلعہ شیر پاؤ ، پنے ، دو بندی ، باری بند ، گنڈیرے ، حصارہ ، ہری چند ، جرعہ ، تنگی برہ زئی ، گڑھی میاں صاحب ، پلئے ، بہرام ڈھیری ، سحرانگ ، جرعہ ، عیسوگے ، میں اولاد محمد زئی خود مالکان و قابضان ہیں ۔

مرزا ڈھیر میں محمد زئی کے علاوہ قبیلہ درانی کے مسمیان امیر محمد خان ، عطا محمد خان ، تاج محمد خان و یار محمد خان پسران اباش خان افغان درانی کی اولاد بھی مالکانہ حیثیت سے آباد ہے ۔

اس کے علاوہ سکونتی صورت حال یہ ہے ۔ موضع کانگو میں اولاد دین محمد قوم آوان اور ڈاگی غلام قادر میں اولاد افضل خان یوسفزئی اور ڈاگی فیض اللہ میں اولاد اعظم خان قوم افغان علی خیل اور سپلمئی میں اولاد شہاب الدین قوم آوان سکونت پذیر اور قابضان ہیں ۔ اور اسی طرح موضع طوطکے میں اولاد محبت خان افغان درانی اور اولاد ولی محمد شیخ قابضان و سکونت پذیر ہیں ۔ اور موضع گمتی قاضی غلام قادر افغان یوسفزئی کو ماجب میں منجانب احمد شاہ ابدالی ملا تھا ۔ موضع دوسرہ پر اولاد دوست محمد خان خٹک اور شیخ کلے پر اولاد محمد عظیم خان افغان بوہل زئی درانی اور موضع ڈوگر میں میاں محمد یوسف قوم سید بخاری اور ڈھیری زرداد میں اولاد زرداد خان قوم افغان بوہل زئی آباد ہیں اور موضع ململہ پر اولاد نصرت یا مضرت قوم اوان اور موضع اپا بکری پر اولاد میر احمد خان افغان قوم درانی قابضان ہیں ۔ اور موضع چتلی مانکرائی پر اولاد امیر خان بخٹک اور موضع درگئی پر اولاد جہانگیر ، ستار ، شیر گل ، شاہنواز ، احمد وغیرہ قوم افغان بے سود اور موضع ترلاندی پر اولاد زریق قوم افغان کمرانی سکونت پذیر ہیں ۔ موضع نودہ پر اولاد امیر خان افغان محمد زئی مالک خود اور کچھ حصہ قاضی خیل کی ملکیت ہے ۔ اور موضع چتہ پر اولاد عبدالغنی خان

قوم افغان درانی سکونت پذیر ہیں - اور موضع دولت پورہ پر اولاد غزن خان افغان گمرانی اور موضع چک کاکا خیل پر اولاد فضل بابا کاکا خیل اور موضع چینہ پر اولاد موسم قوم آوان آباد ہیں - موضع گڑھی بہادر (بہار) پر اولاد معظم خان افغان افریدی اور موضع ڈانگ قلعہ پر اولاد میر صاحب قوم سید اور چک تر لاندی پر اولاد کالا خان قوم افریدی آباد ہیں -

اس کے علاوہ اولاد کاکا خیل موضع قاضی خیل اور گڑھی قاضیان اس تپہ میں قابضان و مالکان ہیں - موضع ابا زئی میں قبیلہ یوسفزئی کے ذیلی شاخ ابا زئی کے کچھ خاندان مالکان و قابضان ہیں - جو کہ زمانہ قدیم سے اس گاؤں کے مالکان کی حیثیت سے سکونت پذیر رہے ہیں - اس گاؤں کا نام بھی انہیں کے قبیلہ ابا زئی کے سبب موضع ابا زئی مشہور ہے -

قبیلہ محمد زئی جب اشنغر میں ۱۵۱۱ع کے لگ بھگ مقیم ہو رہا تھا تو اس وقت ملک خضر خان اور ملک بیگی خان اور میر پائندہ خان اس قبیلہ کے قائدین تھے اور بہت سمجھدار - مخلص اور قابل سربراہ تھے - تاریخ حافظ رحمت خانی میں آن کا ذکر آچکا ہے قبیلہ محمد زئی کا شجرہ شامل کیا جاتا ہے تاکہ پڑھنے والوں کو ان کی شناخت میں آسانی ہو اور وہ متعارف ہو سکیں -

تپہ اشنغر

اشنغر کا ماضی پٹھانوں کے لئے شاندار رہا ہے اس سر زمین پر افغانوں کی کئی تحریکات عمل میں آئیں مثال کے طور پر :-

(۱) خاندان غزنوی نے جب غوریوں کے ہاتھوں شکست کھائی تو



شہاب الدین محمد غوری افغان نے پہلی فرصت میں یہ طے کیا کہ پٹھانوں کو یہاں آباد کیا جائے - چنانچہ یہاں کے ہندو آبادی کو پنجاب کی طرف دریائے سندھ کے پار جانے کا حکم دیا - اور یہاں پر پٹھانوں کو لا کر آباد کیا - معلوم رہے کہ ازیں قبل سوات باجوڑ کابل تک ہندو آباد تھے - اور ان کے شمال مغرب میں ترک آباد تھے پٹھانوں کا علاقہ قندہار ، زوب ، ہرات ، غور وغیرہ یعنی غزنی کابل پشاور کے جنوب میں تھا - اس منتقلی سے محمد غوری کو ہندوستان پر حملے کی صورت میں امداد اور لشکر باآسانی مل سکتا تھا - دوئم پٹھانوں کو رہائش کے لئے ایک وسیع علاقہ مل گیا اور محمد غوری افغان کو ہندوستان فتح کرنے میں کافی سہولت ہوئی -

(۲) بایزید انصاری (پیر روشن) نے بھی ابتدائی وقت میں یہاں سے اپنی تحریک کا آغاز کیا تھا - اور یہاں ہی ان کے ساتھ مخالفت میں اخوند درویزہ و پیر بابا کے مناظرے ہوئے تھے - بایزید کی یہ تحریک مغل حکومت کے خلاف افغانوں کو بیدار کرنا اور ایک مرکز پر جمع کرنا تھا -

(۳) سید احمد شاہ بریلوی اور اسمٰعیل شہید نے یہاں سے ہی سکھوں کے خلاف جہاد کا اعلان کر کے نوشہرہ وغیرہ کے جنگ میں شرکت کی

(۴) افغان جرگہ خدائی خدمتگار تحریک جو انگریز کے خلاف تھا - اسی علاقہ سے شروع ہوئی - اسلامی مدرسوں کی تحریک اور پنچایتوں کے ذریعے گھریلو فیصلے اور انگریز کے خلاف فضا کی ہمواری کی سعی و تگ و دو کا آغاز بھی یہیں سے ہوا تھا اور یہیں سے حاجی صاحب ترنگزئی نے بھی انگریز کے خلاف اعلان جہاد کیا اور اسی غرض کے لئے وہ ہجرت کر کے مہمندوں کے ہاں گئے ان کا نام فضل واحد اور والد کا نام فضل احمد تھا - ولادت ۱۲۷۳ھ اور وفات ۱۳۵۶ھ عمر ۸۳ سال

(۵) اس وقت بھی اس علاقہ میں کافی سمجھدار لوگ موجود ہیں ۔ جو ملکی خدمات میں مصروف ہیں ۔ خدا کرے کہ ان کے ہاتھوں ملک و ملت کی بہترین خدمت سر انجام ہو آمین ۔

## خٹک

یہ افغان قبیلہ کرلانی کی ایک شاخ ہے اور دو ذیلی شاخوں میں تقسیم ہے ایک تورسان جس کی دو ذیلی شاخیں ہیں تری اور ترکی اور دونوں مل کر تری کہلاتے ہیں جو خوشحال خان کا قبیلہ ہے ۔ دوسرا بلاق جو ساغری ، نندرک اور مروزئی کہلاتے ہیں ۔ پھر ان کے بھی بہت سی ذیلی شاخیں ہیں ۔ ابتداً خٹک جنوبی وزیرستان میں آباد تھے ۔ اور بعد میں علاقہ کوہاٹ اور موسیٰ درہ میں جا آباد ہوئے ۔ شیخ ملی کی تقسیم میں نوشہرہ سے خیرآباد تک کا علاقہ خلیل ، مہمند اور داؤد زئی کا مشترکہ طور پر چراگاہ کی صورت میں رکھا گیا تھا ۔ اور ان کی باقبضہ ملکیت تھی ۔ مغلوں نے ان کے اس علاقہ پر قبضہ کر کے خٹکوں کے حوالہ کیا ۔ واقعہ یوں تھا کہ ١٥٨١ء میں اکبر نے بغرض حفاظت شاہراہ پشاور و کابل ، چند آدمیوں کو اٹک بلا کر ان کو شاہراہ افغانستان کی حفاظت کے بارے میں کہا انہوں نے اس کام کے لیے ملک اکوڑے کا نام بتایا جو اس وقت وہ چند آدمیوں کے ہمراہ اٹک کی جانب جنوب مغرب ایک پہاڑ میں قیام کر رہا تھا ۔ اکبر نے اسے بلایا اور راستے کی حفاظت ان کے سپرد کی اور نیز ملک اکوڑے کو قبیلہ کا سردار مقرر کیا ملک اکوڑے خٹک کے ذیلی قبیلہ تری سے تعلق رکھتا تھا ۔ حفاظت راہ کی ذمہ واری سنبھالنے کے لئے ملک اکوڑے نے ایک مرکز قائم کیا تو گاؤں آباد ہوا جو اس وقت



بھی اس کے نام کی نسبت سے سرائے اکوڑے (اکوڑہ خٹک) کہلاتا ہے ۔

یوسفزئی چونکہ مغلیہ سلطنت کے سخت مخالف تھے اور خٹک مغل کے وفادار بن گئے اسی سبب سے یوسفزئی اور خٹک کے درمیان اختلافات پیدا ہوئے لیکن پھر بھی خاموشی سے وقت گزر رہا تھا ۔ بدقسمتی سے بہت جلد خٹک کے دونوں قبیلوں تری اور بلاق میں خانگی معاملات کے سلسلہ میں کشمکش پیدا ہوئی ۔ جس کے نتیجے میں ملک اکوڑے اپنے لڑکے یوسف خان اور دیگر کئی ساتھیوں سمیت ساغری نندرک اور مروزئی بولاقوں جن کی قیادت ملک نازو ساغری کر رہا تھا کے ہاتھوں لقمہ اجل بنے ۔ ملک اکوڑے کے بعد قیادت اس کے لڑکے یحییٰ خان کو ملی تو اس نے باپ کا بدلہ لینے کے لئے بلاقوں پر حملہ کر دیا ۔ وہ مقابلہ کی تاب نہ لاتے ہوئے یوسفزیوں کے علاقہ میں جا پہنچے اور پناہ لینے کی درخواست کی ۔ یوسفزیوں نے ہمدردانہ طور پر انہیں پنا دے کر اور ان کو دو حصوں میں تقسیم و آباد کر دیا ۔ ایک حصہ علاقہ مندڑ کے مواضعات لاہور غرنی ، جلسئی ، جلبئی ، موضع نندرک ، مانکی ، جہانگیرہ اور تورڈھیر وغیرہ میں آباد کیا گیا تو وہ علاقہ انہی کے نام سے بلاق نامہ پکارا گیا ۔ دوسرے حصہ کو تہہ بائی زئی کے کٹی گڑھی ، کاٹلنگ ، جمال گڑھی ، ساول ڈھیر کوٹکی ، میاں عیسیٰ ، لوندخوڑ ، الو ، تازہ گرام ، قطب گڑھ ، دوندیا شیر گڑھ ، ڈاگی ، جنگی ڈھیر ، وغیرہ میں آباد کر دیا گیا جہاں وہ اس وقت تک آباد ہیں ۔

مگر کیسے معلوم تھا کہ بلاق کے ساتھ یوسفزیوں کی یہ خوش اخلاقی اور فیاضی ان کے لئے تری خٹک کے ساتھ موجب نزاع بنے گی اور یہی ہوا کہ بعد میں تری خٹک مغلوں کے امداد اور طاقت سے

ہمیشہ یوسفزیوں کے لئے دردِ سر بنے رہے۔ الغرض بلاقوں کے اس نئے دیہات پر جہاں ان کے قریب تازہ تازہ پناہ لے چکے تھے تری خٹکوں نے حملہ کیا یوسفزئی امداد کو پہنچے سخت جنگ ہوئی نتیجہ یہ ہوا کہ ملک یحییٰ خان اور اس کا بیٹا عالم خان دونوں، بلاق اور یوسفزئی کے مشترکہ لشکر کے ہاتھوں اس جنگ میں واصل بحق ہوئے۔ مغل حکومت نے یحییٰ خان کے بیٹے شہباز خان کو سردار قبیلہ تسلیم کیا۔ وہ بھی اپنے پیشروں کے نقش قدم پر چل کر بلاقوں پر حملہ آور ہوتا رہا ایک دفعہ حملہ میں کامیاب ہو کر بلاق کے سردار خادی خان کا لڑکا جلبئی جلسئی کے قریب جنگ میں مارا گیا ملک خادی خان اور فرید خان بلاق ان کے ہاتھوں گرفتار ہوئے جنہیں پشاور کے قید خانہ میں بند کر کے تہ تیغ کر دیا گیا۔ حالات یونہی چلتے رہے۔ یوسفزیوں کی قیادت بہلکو خان اور تری خٹکوں کی قیادت شہباز خان کر رہے تھے اس کے بعد شہباز خان نے پھر اچانک بہت زیادہ طاقت کے ساتھ بلاقوں پر جلبئی، جلسئی اور مانکی کے مقامات پر حملہ کر دیا۔ تو بہاکو خان کی قیادت میں یوسفزئی ان کی حفاظت کے لئے پہنچ گئے۔ یوسفزیوں اور بلاق خٹکوں نے مل کر تری خٹکوں کو شکست دی اور جہانگیرہ تک جا پہنچے شہباز خان کا لشکر تباہ ہوا۔ اور صرف وہ معہ اپنے اٹھارہ سالہ لڑکے خوشحال خان کے ساتھ میدان جنگ سے بھاگ نکلنے میں کامیاب ہوا۔ کچھ عرصہ بعد شہباز خان نے پھر حملہ کر دیا۔ اور اس دفعہ اس نے یوسفزیوں کے تپہ کمال زئی کی ایک آبادی کو نذر آتش کر دیا یہ واقعہ ۱۰۵۰ھ میں پیش آیا۔ اس حملہ میں خوشحال خان۔ اس کا بھائی جمیل بیگ اور ایک برادر زادہ ساق بیگ ولد آدم خان ساتھ تھے۔ مقابلہ ہوا۔ ساق بیگ مارا گیا شہباز خان و خوشحال خان اور جمیل بیگ زخمی ہوئے۔



بلکہ ایک سوار بھی ایسا نہ رہا جو زخمی نہ ہوا ہو۔ اختتام جنگ کے چوتھے روز شہباز خان زخموں کی تاب نہ لا کر جاں بحق ہو گیا۔

شہباز خان کی وفات پر مغل حکومت نے خوشحال خان کو قائد قبیلہ تسلیم کیا خوشحال خان نے زخموں سے چالیس دن بعد صحت یاب ہو کر رات کے وقت اچانک کمال زیوں پر حملہ کر دیا۔ اور ان کے ایک گاؤں ایتم کو جو اسمٰعیلہ سے مغرب کی جانب تھا نذر آتش کر دیا۔ اس وقت اس گاؤں میں کمال زئی کی ذیلی شاخ اکاخیل رہائش پذیر تھے۔ وہ سب تباہ ہوئے۔ کمال زئی امان زئی اور رزڑ امداد کے لئے دوڑے تو خوشحال اپنا لشکر لے واپس ہو گیا۔ مگر بلڑ کے مقام پر یوسفزئی پہنچ کر ایک اور جنگ ہوئی۔ جس میں خوشحال خان بمشکل جان بچا کر بھاگ نکلنے میں کامیاب رہا۔

چھیڑ خانی کا یہ سلسلہ جاری تھا۔ جیسا کہ پہلے عہد بہاکو خان میں ذکر کیا جا چکا ہے البتہ خوشحال خان نے ۱۶۶۸ع میں قید سے رہائی کے بعد قلعہ لنگر کوٹ کے تعمیر کی مخالفت کی اور یوسفزیوں سے تعلقات کو معمول پر لانے کی فکر میں تھا۔ اور بعد میں یوسفزیوں کے علاقہ میں دورہ کرتے ہوئے سوات تک جا پہنچا۔ یوسفزئی عزت و احترام سے پیش آئے لیکن اظہار اعتماد نہ کر سکے۔ تو ان کی مذمت میں مثنوی سوات لکھ کر واپس لوٹ گیا۔ بعد میں خوشحال خان اور اس کے بیٹے بہرام خان میں خانہ جنگی شروع ہوئی تو نتیجہ کے طور پر خوشحال خان نے مواضعات سوڑی زئے، ڈنگرزئے۔ شیدو اور نرے کو نذر آتش کر دیا۔

اورنگ زیب نے اوائل ۱۶۷۶ع میں اپنے بیٹے شاہ عالم کو پشاور کی طرف بھیجا۔ تو اس نے خوشحال خان کو دعوت ملاقات دی۔ خوشحال خان نے موقع کو غنیمت جان کر تمام مخالفت کو نظر انداز

کر دیا اور شہزادہ کی خدمت میں حاضر ہو گیا اور اس کے ساتھ پشاور سے کابل کی طرف روانہ ہوا ۔ راستہ میں خلعتیں عطا ہوئیں ۔ اور جلال آباد سے رخصت کیا اور اس کے بیٹے سکندر خان کو شہزادہ نے اپنے ہمراہ کابل لے گیا ۔

خوشحال خان مطمئن تو ہو گیا ۔ تا ہم جو اقتدار وہ کھو چکا تھا وہ خود خٹکوں کے ہاتھوں آسے دوبارہ نہ مل سکا ۔ اس کے دوسرے بیٹے بھی ہمنوائی نہ کر سکے ۔ قبیلہ کی حمایت وہ پہلے ہی سے کھو چکا تھا ۔ مختصر یہ کہ مذکورہ شہزادہ سے ملاقات کے بعد اس نے مغلوں کے خلاف کوئی حرکت نہ کی البتہ خانہ جنگی میں مبتلا رہا ۔ اور اپنے بیٹوں ۔ بیٹوں اور پوتوں کے ہاتھوں پریشان ہو کر تیراہ کی راہ لی ۔ ٢٠ فروری ١٦٨٩ع کو وہیں فوت ہوا اور اس کی لاش کو لا کر موضع اسوڑی نزد اکوڑہ خٹک ریلوے سٹیشن سپرد خاک کیا گیا ۔

## مندوری اور کخار ، کہار یا کشار

یہ دونوں افغان قبائل ہیں جو یوسف زئی کے ساتھ ابتدا ہی سے شامل ہوئے تھے اور یوسف زئی کے ملک گیری میں انہوں نے ساتھ دیا تھا اور ان کو شیخ ملی کی تقسیم میں کمال زئی کے ساتھ حصہ ملا تھا جو اس وقت مندوری موضع ہوتی و چک ہوتی میں زیادہ تعداد سے اور کچھ گھرانے شامت پور طورو میں آباد ہیں ۔ اور اس طرح قبیلہ کخار یا کشار بھی موضع طورو ماہار میں مالکانہ حیثیت سے آباد ہیں ۔

## منده اور کشار

واضع ہو کہ منده ایک قصبہ تھا جو طورسینا کے مشرق میں



طبریہ اور عکہ کے سڑک پر واقع تھا جس سے مندوری افغانوں کی سکونتی نسبت ہے اور اسی طرح شام میں کشار ایک شہر کا نام تھا جو حتیوں کا مرکزی شہر تھا ۔

## تیراهی اور گمرانی

یہ دونوں افغان قبائل ہیں تیراہی قبیلہ کے زیادہ لوگ مواضعات تارو ، ناصر پور اور قاسم تپہ خالصہ ضلع پشاور میں آباد ہیں اور گمرانی افغان علاقہ یوسف زئی کے علاوہ محمد زئی کے ساتھ اشنغر میں بھی آباد ہیں ۔

## یوسف زئی علم و ادب

قبیلہ یوسفزئی کو ابتدا ہی سے علم و ادب میں نمایاں مقام حاصل رہا ہے اور ان مین بہترین مشائخ ۔ عالم ، فاضل ۔ شعراء اور ادباء پیدا ہوئے ۔ تبلیغ اسلام اور اشاعت دین میں انہیں فوقیت حاصل رہی ۔ بلکہ دوسرے قبائل میں بھی جب کوئی قابل ہستی نظر آئی ۔ تو اسے بھی انہوں نے بڑی عزت و احترام کے ساتھ اپنے پاس لا کر جگہ دی ۔ اور یہی وجہ تھی کہ اس قبیلہ میں نہ تو علماء قدیم کی کبھی کمی محسوس ہوئی اور نہ علماء جدید کی ۔ بہترین قسم کے لوگ اس علاقہ میں دوسرے علاقوں سے آکر اپنی قابلیت کے سکے جماتے رہے ۔ طوالت سے بچنے کے لیے دور گزشتہ کے صرف چند افغان قابل ذکر شعراء ۔ ادباء ۔ مشائخ و بزرگان دین پر مختصراً روشنی ڈالی جاتی ہے ۔

# افغان مشائخ

## حافظ الپوری

ان کا نام عبدالصمد ہے - اور وہ نسلاً رزڑ مندڑ یوسفزئی سے متعلق ہیں - وہ ایک بڑے عالم اور اچھے شاعر تھے آن کا اپنا ایک کتب خانہ تھا اور وہ کتابیں اب بھی موجود ہیں مگر افسوس کے آن کے ورثاء کسی کو دینا نہیں چاہتے - جس وقت مندڑ لوگ بالائی حصہ میں رہائش پذیر تھے تو یہ بھی ان کے ساتھ وہاں رہے اور وہیں الپوری کے مقام پر ۱۰۱۱ھ میں وفات پا کر مدفون ہوئے - ان کے متعلق یہ بہت ہی مختصر حالات بمقام چکیسر جناب صدف صاحب جو چکیسر کے قاضی ہیں ، نے بتائے صدف صاحب مذکور کا نسلی تعلق یوسفزئی کی ذیلی شاخ مرلی خیل سے ہے - انہوں نے مجھے چند قلمی کتابیں بھی عنایت کیں -

## اخون پنجو بابا

دسویں صدی ہجری میں جب بزرگان دین نے صحیح مذہبی روح کو بیدار کرنے کی کوشش کی - اور اصلاح باطن پر خاص زور دیا ان میں سے ایک اخون پنجو بابا بھی تھے - جن کی خانقاہ مسلمانوں کی اصلاح و تربیت کا مرکز تھی - آن کا اصلی نام عبدالوہاب تھا - اور چونکہ ابتدا ہی سے ارکان خمسہ اسلام کی تعلیم دیتے تھے اس لئے عوام میں پنجو بابا کے نام سے مشہور ہوئے - ان کے والد غازی خان افغان



مقام سنبھل ( ہندوستان ) میں رہتے تھے اور ابراہیم لودی کے امراء میں شمار ہوتے تھے ابراہیم لودی کے بابر کے ہاتھوں شکست کے بعد وہ اپنے علاقہ یوسفزئی میں خان گجو کے ہاں آ کر رہائش پذیر ہوئے اور جان خان المعروف دیوانہ بابا کی ہمشیرہ سے شادی ہوئی - یہاں پر یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ دیوانہ بابا کو کسی اور نام سے موسوم کرنا سرا سر غلط ہے آن کا اصلی نام جان خان ہی ہے اور وہ قبیلہ یوسفزئی کے ذیلی شاخ عمر خیل سے متعلق ہیں - یہیں بہ مقام چتہ ڈھیری (صوابی) اخون پنجو بابا کی ولادت با سعادت ہوئی - خان گجو کی وفات کے بعد غازی خان نے ترک وطن کر کے پشاور آ گئے اور موضع چوھا گوجر میں سکونت اختیار کی - یہیں پر اخون پنجو نے ابتدائی تعلیم حاصل کی پھر ہندوستان تشریف لے گئے اور تعلیم کے حصول کے لئے روہیلکھنڈ میں کافی عرصہ رہ کر علوم ظاہریہ کی تکمیل کی - اور نو سلجام گاؤں میں رہائش کی وجہ سے افغانی نوسلجامی کے لقب سے مشہور ہوئے - اس اثناء میں آپ کے والد غازی خان نے موضع چوھا گوجر سے منتقل ہو کر شاہ ڈھنڈ نزد بالاحصار پشاور سکونت پذیر ہوئے یہاں وفات پائی اور یہیں بالاحصار کے نیچے دفن کئے گئے - ۹۹۰ھ میں اخون پنجو بابا نے پشاور سے سکونت ترک کر کے موضع اکبر پورہ میں مستقل سکونت اختیار کی اور عہد شاہ جہانی میں ۹۵ سال کی عمر میں ۱۰۴۰ھ مطابق ۱۶۳۰ع میں وفات پائی - ان کی تجہیزو تکفین میں میاں عثمان - اخون سالاک بابا کاہل گرامی ، شیخ علی ، شیخو شاہجہان پوری اور شیخ رحمکار ( لمکار ) جیسے جلیل القدر بزرگ شریک تھے اور موضع اکبر پورہ کے قریب سمری پورہ میں دفن کئے گئے - آپ نے اپنے پیچھے چار صاحبزادے چھوڑے ہیں عثمان - سلیمان - لقمان اور فریدالدین - فریدالدین لاولد رہے باقی تینوں

کی اولاد موجود ہے اور وہ صاحبزدگان سے یاد کیے جاتے ہیں ۔ جو مواضعات گجرات ۔ ہمزہ کوٹ ۔ آدینہ ۔ اسمٰعیلہ ۔ چمکنی ۔ ماشو ۔ خوش مقام اور اتمانزئی میں آباد ہیں ۔

## اخوند سالاک

وہ طوغہ کے تھے اور طوغہ اصل میں ترین افغان ہیں ۔ ان کے والد ماجد علاقہ خٹک میں مقیم تھے اور وہیں ان کی زیارت ہے اخوند صاحب بہاکو خان کے عہد میں علاقہ یوسفزئی جاکر غازیوں کے ساتھ جہاد میں شریک ہوا کرتے تھے اور سلسلہ جہاد کی وجہ سے یہ علاقہ پسند آیا ۔ شب و روز یہی شغل رہتا تھا جس کا کچھ حال اوپر بیان کیا جا چکا ہے ۔ ان کے چار بیٹے میاں بابا ، شیخ بابا ، باچا بابا ، اور سیرئی بابا ہیں ۔ میاں بابا کی اولاد کابل گرام کچھ کلالئی علاقہ بورن میں آباد ہیں ۔ سیرئی بابا کی اولاد سیرئی نزد مارتونگ اور کچھ کابل گرام میں آباد ہیں ۔ شیخ بابا کی اولاد دریائے سندھ پار مشرق جانب دوڑمیرہ میں آباد ہیں ۔ باچا بابا کی اولاد سیرئی علاقہ بورن میں آباد ہیں ۔ اخوند سالاک کی کچھ اولاد میر احمد خیل کے ساتھ مرغز میں آباد ہیں ۔ جو اخون خیل سے مشہور ہیں ۔ اور ان کے کچھ گھرانے مواضعات چینئی علاقہ گدون اور مہابن کے اوپر اور کچھ موضع جلالہ تپہ بائی زئی اور موضع درہ تحصیل صوابی میں مقیم ہیں اور ان کا ہم نسل خاندان طوغہ موضع جنگدرہ خدو خیل کے ساتھ رہتے ہیں ۔ اخوند سالاک کے بھائی پیر سباک کی قبر سدوم میں موضع رستم کے قریب سکنہ بازار میں واقع ہے اور اس کی اپنی قبر کابل گرام میں ہے ۔ انہوں نے دین اسلام کی بہت خدمت کی ہے



## قاضی خیل پشاور

پشاور شہر کے مشہور خاندان قاضی خیلوں کو بھی قبیلہ یوسفزئی کی شاخ امانزئی سے نسلاً تعلق ہے ۔ اور کاغذات مال سے پتہ چلتا ہے کہ قبیلہ امانزئی میں ترکمان بن تاج خان بن مدت بن حسن ایک بزرگ تھے جنہوں نے اپنی علمی قابلیت کی وجہ سے اخوند کا لقب حاصل کیا ۔ ان کے فرزند محمد غوث نے بھی اپنے والد کے نقش قدم پر چلتے ہوئے عالمانہ حیثیت سے شہرت حاصل کی اور رفتہ رفتہ ان کی شہرت نے احمد شاہ ابدالی کو اپنی طرف متوجہ کر لیا تو احمد شاہ ابدالی نے " خان علوم " کے خطاب سے نوازتے ہوئے محمد غوث کو پشاور میں عہدہ قضا عطا کر دیا ۔ کتاب رؤسائے باالختیار و نامی خاندان پنجاب میں تحریر ہے کہ

پشاور کے قاضی خیل دولت زئی (امانزئی) شاخ کے یوسفزئی افغان ہیں ۔ پشاور کے میدان میں جب یوسفزئی آئے ۔ تو اس وقت مدت خان ان کا سر کردہ تھا ۔ اس کی دسویں پشت میں محمد غوث خان تھا جس نے احمد شاہ درانی کی ملازمت اختیار کی ۔ اور اس کے ساتھ پانی پت آیا ۔ آسے خان علوم کا خطاب ملا ۔ اور مشہور صیغہ تعلیم مقرر ہوا ۔ یہ خان بڑا عالم شخص تھا ۔ اس نے بہت کتابیں تصنیف کیں ۔ اور خاندان قاضی خیلان پشاور اس کی نسل سے ہیں ۔

تعلیقات نوائی معارک میں یوں تحریر ہے کہ

این خاندان از عصر احمد شاہ ابدالی در سیاست علم و ادب دست قوی داشتہ و بدر بارہائے شاہان کابل شہرت بسزائی را کسب کردہ اند ۔

محمد غوث کی وفات پر ان کے دو لڑکے قاضی محمد اکبر شاہ اور قاضی اللہداد خان اپنے والد کی مسند پر رونق افروز دکھائی دئے انہی کی اولاد سے موجودہ خاندان قاضی خیلان عالم وجود میں آیا - جو اس وقت تک بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے - قاضی محمد اکبر شاہ کے پوتے قاضی طلا محمد خان بن قاضی محمد حسن خان اپنے وقت کے مشہور عالم اور صاحب تصنیف گزرے ہیں - ان کی تصنیفات یہ ہیں - دیوان طلا محمد، فارسی، دیوان عربی، جواہرالنفر، صلوۃ التحریر، محبت الملک لستدالعقول، صلوۃالکہیب، قصیدہ بانیہ اور عمل بالحدیث - اور مجاہد سرحد قاضی محمد ولی خان جو انگریز کی مخالفت میں چالیس سال تک جلاوطن رہنے کے بعد واپس لوٹ کر ١٩٦٠ع پشاور میں واصل بحق ہوئے اسی خاندان سے تھے - قاضی رحیم اللہ خان جنہوں نے سر جارج روس کیپل اور نواب سر صاحبزادہ عبدالقیوم خان کے ساتھ پشتو مینول (انگریزی) نامی کتاب لکھی تھی اور میجر جنرل قاضی عبدالرحیم خان جو مشرق پاکستان کے مارشل لا ایڈ منسٹریٹر کی حیثیت سے شہرت حاصل کر چکے ہیں - اسی خاندان کے چشم و چراغ ہیں -

شیخ محمد شعیب تورڈھیری

ان کا اصل نام محمد شعیب اور والد کا نام حافظ گل بن سلک غازی خان تھا - وہ نسلاً درانی قبیلے سے تعلق رکھتے تھے - جب احمد شاہ ابدالی نے افغانستان کی زمام حکومت سنبھالی اور ملک کے نظم و نسق کو سنبھالنے کے بعد ہندوستان کی طرف متوجہ ہوا - تو اس کے لشکر میں شیخ محمد شعیب کے والد اور دادا بھی شامل تھے - احمد شاہ ابدالی سر ہند تک سکھوں اور ہندوؤں کے تعاقب میں گیا اور



جب واپس ہوا - تو بعض یوسفزئی دوستوں کی خواہش پر شیخ محمد شعیب کے والد اور دادا نے علاقہ یوسفزئی میں سکونت اختیار کی - میاں عمر صاحب کے ساتھ ان کے دوستانہ تعلقات تھے - حافظ گل صاحب کبھی کبھی اپنے صاحبزادے محمد شعیب کو لے کر میاں عمر صاحب کے گھر جاتے میاں عمر ان کو دیکھکر پیار کرتے - اور شفقت سے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے فرماتے آئندہ چل کر یہ بچہ بہت بڑا آدمی ہوگا - محمد شعیب سن شعور کو پہنچ کر مرشد کامل کی تلاش میں نکلے - اس زمانے میں حافظ ملا محمد، محمد زئی کی زیادہ شہرت تھی - جو موضع عمر زئی اشنغر کے رہنے والے تھے - اور علم و عمل کا آفتاب تھے - وہ اپنے نام کے ساتھ ہمیشہ سڑاہنی اسرائیلی لکھا کرتے تھے - شیخ محمد شعیب نے ابتداً ان کے حلقۂ درس میں شریک ہو کر علوم ظاہری کی تشکیل کی اور چند دن کے بعد ان کے دست حق پرست پر بیعت کرتے ہوئے سلسلۂ قادریہ میں عرفان و تصوف کے منازل طے کئے - چنانچہ وہ اپنے پیر کی ہدایت پر اپنے گاؤں تور ڈھیر تشریف لائے - شیخ محمد شعیب کو درس و تدریس اور مدارس کے قیام کا بے حد شوق تھا - انہوں نے تورڈھیر میں ایک مدرسہ بھی قائم کیا تھا - ١٢٣٢ھ مطابق ١٨١٦ع میں شیخ محمد شعیب نے وفات پائی - ان کا مزار آج بھی تور ڈھیر میں زیارت گاہ خاص و عام ہے - ان کے دو صاحبزادے تھے سعیدالدین اور صدرالدین، ان دونوں صاحبزادوں کی اولاد علاقہ یوسفزئی کے مواضعات تور ڈھیر، قاسم، سوکئی، بخشالی، قاضی آباد، اوڈی گرام اور موضع عمر زئی میں آج بھی موجود ہیں - جو صاحبزادگان کے نام سے موسوم ہیں -

## میاں گلو بابا تور ڈھیری

آن کا اسم مبارک گل محمد تھا ۔ لیکن عوام میں میاں گلو بابا کے نام سے مشہور ہوئے ۔ آن کے والد کا نام مراد تھا ۔ ذات سے افغان اور علاقہ ننگرہار کے درہ چپربال کے موضع شغلانی کے رہنے والے تھے ۔ اور اسی گاؤں کے ایک بڑے عالم ملا بوردل افغان سے بیعت کئے تھے ۔ ابتداً وہ ننگرہار سے موضع طورو میں آئے ۔ پھر وہاں سے موضع تورڈھیر تحصیل صوابی میں سکونت اختیار کی ۔ کچھ عرصہ بعد ایک خان نے آپ کو ایک کنواں اور چھ کنال زمین بطور سیری دے دی ۔ آنہوں نے اس اراضی میں ایک مسجد تعمیر کرائی ۔ اور ساری عمر اس گاؤں میں عبادت میں بسر کی ۔ ۱۰ رمضان ۱۱۸۰ھ کو وفات پائی اور یہیں مدفون ہوئے ۔ آن کا مزار آج بھی مرجع خاص و عام ہے ان کے چار صاحبزادے جان محمد ، خان محمد ، فتح محمد ، اور خیر محمد تھے جن کی اولاد اب تک موضع تورڈھیر میں آباد ہیں ۔

## سید امیر کوٹھہ ملا صاحب ؒ

سید امیر صاحب کا جد اعلیٰ عبدالغفور ولد مہر بیگ ولد شاہ بیگ باد غیس علاقہ غور سے آیا تھا ۔ وہ نسلاً افغان تھا ۔ سکنہ پجمن و گجڈی کے درمیان اور جھنڈا بوقہ سے شمال کو پہاڑ کے دامن میں کنڈل نامی ایک گاؤں علاقہ یوسفزئی میں سکونت پذیر ہوا ۔ یہ گاؤں نادر شاہ کے حملہ میں ویران ہوا ۔ عبدالغفور وہیں مدفون ہیں اور کنڈل بابا سے مشہور ہیں ۔ کنڈل کی ویرانی کے بعد کنڈل بابا کے دو بیٹے جان محمد و یار محمد رہ گئے تھے جان محمد کی اولاد موضع



پابینی میں سکونت پذیر ہوئے اور یار محمد کی اولاد موضع کوٹھہ تحصیل صوابی میں سکونت پذیر ہوئے کوٹھہ ملا صاحب اسی مذکورہ خاندان سے تعلق رکھتے تھے ۔ اور اسی وجہ سے ہی وہ کوٹھہ ملا صاحب پکارے جانے لگے وہ اپنے وقت کے ایک جیّد عالم دین ، صاحب عمل اور مالک فہم و فراست تھے ۔ علوم دینیہ کے ساتھ ساتھ انہیں ملکی سیاسیات سے بھی دلچسپی رہی اور انہی کے مشوروں سے تحریک مجاہدین ( جس کا ذکر ہو چکا ہے ) نے نمایاں ترقی حاصل کی تھی ۔ انہیں اس وقت تک بڑی عزت اور وقعت سے دیکھا جاتا ہے ان کی اولاد نے علوم قدیم و جدید میں نمایاں حیثیت حاصل کی ۔ صاحبزادہ محمد خورشید کرنل ڈاکٹر آفتاب احمد خان اور نواب سر صاحبزادہ عبدالقیوم خان کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ مکمل شجرہ نسب آخیر میں ملاحظہ ہو ۔

## جھنڈہ بابا جی

ان کا اصلی نام حسام الدین تھا ۔ عوام میں جھنڈہ بابا جی کے نام سے مشہور ہوئے ۔ وہ نسلاً افغان قبیلہ یوسفزئی میں مندڑ کی ذیلی شاخ خضر زئی سے متعلق تھے ۔ ان کا اولین مسکن موضع امیر شاہی تھا جو نارنجی سے ایک میل کے فاصلہ پر جانب شمال مشرق آباد تھا ۔ کہا جاتا ہے کہ انگریز کی آمد سے کچھ عرصہ قبل خضر زئی اور محمود زئی میں شدید جنگ ہوئی تھی جس میں موضع امیر شاہی کلیتاً برباد ہوا تو جناب حسام الدین صاحب کسی نہ کسی طرح تن تنہا زندہ بچ کر پریشان حال مختلف مقامات سے ہوتے ہوئے طور ڈھیر پہنچے ۔ جہاں انہیں شیخ صاحب طور ڈھیر کی خدمت کا موقع ملا ۔

اور ان کے حلقہ کے خلیفہ نامزد ہوئے - وہاں سے نکل کر کچھ عرصہ موضع کھنڈہ میں قیام کیا - اور بالاخر موضع جھنڈہ پہنچ کر مستقل اقامت اختیار کر لی - بقیہ زندگی وہیں گزاری - اور اسی جگہ فرشتہء اجل کو لبیک کہتے ہوئے سپرد خاک کئے گئے - ان کے تین بیٹے محمد انور - محمد حسن اور غلام حسین تھے جن کی اولاد اس وقت بھی موضع جھنڈہ تحصیل صوابی میں مقیم ہیں -

### اڈہ ملا صاحب

ان کا اصلی نام نجم الدین اخون زادہ تھا عوام میں اڈہ مُلا کے نام سے مشہور ہوئے - موضع اڈہ علاقہ مہمند سے متصل مغرب کی طرف واقع ہے - ملا اڈہ اصل میں تو افغانستان کے علاقہ شیلگر کے رہنے والے تھے جو غزنی کے ملحقات میں شامل ہیں - اس علاقے میں احمد زئی اور سلیمان خیل قبائل کے لوگ آباد ہیں - اڈہ ملا صاحب نسلاً افغان اندڑ ، سلیمان خیل قبیلے سے تعلق رکھتے تھے - لیکن ان کے نام کے ساتھ اخون زادہ کا لقب وابستہ ہونے سے قیاس غالب یہ ہے کہ ان کا خاندان صاحب علم و فضل خاندان تھا اور اسی خاندان کے ایک روشن چراغ یہ بھی تھے -

اڈہ ملا صاحب نے ابتدائی تعلیم علاقہ شیلگر میں پھر غزنی میں حاصل کی پھر حصول علم کے لئے کابل تشریف لے گئے اور وہاں محلہ تندور سازاں میں مقیم رہ کر وہاں کے مختلف علماء سے تعلیم حاصل کی - تحصیل علم سے فارغ ہو کر جلال آباد تشریف لائے اور وہاں سے اس شہر سے کچھ فاصلہ پر اڈہ نامی موضع میں سکونت پذیر ہوئے اسی وجہ سے وہ اڈہ ملا سے موسوم ہوئے اڈہ ملا صاحب باطن بھی تھے



اور صاحب سیف بھی - انہوں نے جہاں اپنے فیوض روحانی سے افغانوں کو منور و درخشاں بنایا وہاں انگریزوں کے استبداد کے خلاف تلوار اٹھائی - اور اپنی عمر کا بیشتر حصہ جہاد بالسیف میں گزارا - وہ پچیس سال تک ان تمام جنگوں میں شریک رہے جو انگریزوں اور افغانوں کے درمیان ہوئیں - ان کے جہاد کے محاذ زیادہ تر مہمند اور مالا کنڈ ایجنسی رہے ہیں - ان کی تمام تر کوشش یہ تھی کہ اس پاک سر زمین سے انگریزوں کے اقتدار کو ختم کر کے اسلامی ریاست کے وجود کو عمل میں لایا جائے انہوں نے ۱۳۱۹ھ مطابق ۱۹۰۱ع میں وفات پائی -

### اخون بالول بن بازید (بائیز خیل) عمرزے خضرزئی

وہ اپنے وقت کے مشائخ اور بزرگان دین میں سے اور قبیلہ خضرزئی کے راہنما تھے- وفات ہونے پر انہوں نے تین بیٹے چھوڑے جو اپنے والد کے نقش قدم پر ٹھیک چلے - ان کا بڑا بیٹا ملا ایمل اور دوسرا کیمل اور تیسرا کالو تھا - تینوں بھائی اپنے زمانہ کے بزرگوں اور عالموں میں سے تھے - جب خضر زئی سوات سے یہاں آ کر آباد ہو رہے تھے تو یہ تینوں بھائی بزرگان کی حیثیت سے ان کے ساتھ موجود اور دینی و دنیاوی راہنمائی میں پیش پیش تھے - ملا ایمل موضع اگرئی چملہ جا کر بمطابق تقسیم شیخ ملی اپنی حصہ داری پر قابض ہو کر مقیم ہوا اور وہیں وفات پا کر دفن ہوا - اس کی زیارت علاقہ چملہ میں زیادہ مشہور ہے - کیمل نے موضع کالو خان میں رہائش اختیار کی اور وہیں وفات پا کر دفن ہوا - کالو جو اب کالا بابا سے مشہور ہے موضع شیوہ میں اس کی قبر ہے اور اس کی زیارت خاص و عام میں کافی شہرت رکھتی ہے -

ان کی اولاد مواضعات کالو خان ، تختہ بند ، شیوہ ، مداخیلہ اور اگارئی میں آباد ہیں ۔ اخون بالول کے لقبی نام اخون کے سبب ان کی اولاد اخون زادہ گان سے یاد کیے جاتے ہیں ۔ اخون بالول کے ایک بھائی کا نام حق تھا اس کو شیخ کا خطاب دیا گیا تھا جس کے سبب وہ شیخ حق سے مشہور تھا ۔

### میاں نور بن ملا ارادت سطان خیل ملی زئی خواجہ زئی

وہ اپنے زمانے میں ایک راہنما اور قبیلہ یوسفزئی کا ایک با اثر مذہبی پیشوا تھا ۔ اس کے وقت میں جب خوشحال خان خٹک نے اورنگزیب کے خلاف یوسفزئی سے تعاون اور امداد حاصل کرنے کی غرض سے سوات کا سفر اختیار کیا تھا تو میاں نور ہی نے تمام جرگہ کے حاضری میں خوشحال خان کے خلاف فیصلہ صادر کر کے اس پر عدم اعتماد کا اظہار کیا اور تعاون و امداد سے انکار کیا جس کے سبب خوشحال خان سوات سے خفا ہو کر آیا تھا ۔

میاں نور ایک بڑا بزرگ تھا اس کی زیارت جو بنڑ بابا سے شہرت رکھتے ہیں علاقہ دیر کے موضع خال میں واقع ہے ۔ میاں نور کا اعزازی لقب اخون تھا اس وجہ سے ان کی اولاد اس معزز نام سے اخون زادگان پکارے جاتے ہیں ۔ میاں نور کا والد ارادت بھی ملا کے معزز لقب سے ملا ارادت یاد کیے جاتے ، وہ بڑا بزرگ شخص تھا اور اپنے قبیلے کا مذہبی پیشوا تھا ۔ اسی طرح میاں نور کے تینوں بیٹے بھی باپ دادا کے نقش قدم پر چلتے رہے ۔ اس کا بڑا بیٹا حافظ بابا دوسرا ملا بابا اور تیسرا پاچا بابا سے یاد کیے جاتے تھے اور تینوں اپنے وقت کے مشائخ اور بزرگوں میں سے تھے ۔ ان کی اولاد موضع خالونہ میں آباد ہیں



### اسوٹا بابا جی

ان کا نام حمیداللہ اور والد کا نام شرف شاہ بن قطب شاہ ہے ان کا شمار نامور بزرگوں میں ہوتا ہے ۔ تعلیم کے مدارج سے فارغ ہو کر انہوں نے ساری زندگی تبلیغ اور اصلاح میں گزاری اور ۱۲۰۳ھ میں بمقام اسوٹا وفات پائی اور وہیں ان کی زیارت ہے ان کی تقدس کی وجہ سے اسوٹا شریف کہا جاتا ہے ۔ وہ نسلاً افغان اور قبیلہ ماموزئی کے ذیلی شاخ بوبا خیل میں ٹل علی شیر خیل سے متلعق ہے جدی کاؤں بمطابق تقسیم شیخ ملی موضع شیخ جانا تھا ان کا جد امجد مسعود شاہ بڑا عالم فاضل شخص تھا جس کو موضع اسوٹا کے لوگوں نے مجبور کر کے اپنے پاس رہائش پذیر کیا تھا اور ان کی گزر اوقات کے لئے اراضیات وغیرہ بھی وقف کر دی تھی ساکنان اسوٹا ان کے عزیز دار یعنی اکا خیل ماموزئی تھے جس کے سبب وہ وہاں منتقل ہو جانے اور مستقل سکونت پر راضی ہو چکے تھے ۔

مسعود شاہ کے تین بیٹے تھے وہ بھی ان کے نقش قدم پر چلے ان کا بڑا بیٹا قطب شاہ تھا جس کا نواسا حمیداللہ المعروف اسوٹا باباجی ہے جن کی اولاد پاچاگان سے یاد کیے جاتے ہیں اور وہ عبدالغفور اخوند سوات کے پیر بھائی اور شیخ محمد شعیب تور ڈھیر کا مرید تھا ۔

مسعود شاہ کا دوسرا بیٹا مہدی شاہ اور تیسرا محسن شاہ تھا ۔ مہدی شاہ کا پہلوٹا بیٹا قاضی صفی‌اللہ تھا ۔ جس نے تعلیم کے مدارج مختلف علماء کرام سے حاصل کرنے کے بعد موضع فرملی میں سکونت اختیار کی ۔ بعد میں اس کا ایک بیٹا حافظ عبدالجلیل موضع اسوٹا میں جا کر آباد ہوا اور اس کی اولاد حافظان قرآن سے مشہور ہیں اور قاضی صفی‌اللہ کا دوسرا بیٹا قاضی عبدالمجید موضع فرملی ہی میں مقیم رہا

